فرماتے ہیں((من اکل من ھذہ الشجرۃ المنتنۃ فلا یقربن مسجد نا فان الملئکۃ تتاذی ممایتاذی منہ الانس))
ترجمہ: جس شخصؐ نے اس بدبودار پودے کو کھایا وہ ہماری مساجد کے قریب نہ آئے کیونکہ ملائکہ کو بھی ہر اس شئی سے تکلیف ہوتی ہے جس سے انسانوں کو ہوتی ہے۔ (صحیح البخاری، ج1،ص118،مطبوعہ قدیمی کتب خانہ، کراچی)

امام عینی عمدۃ القاری شرح صحیح بخاری پھر علامہ سید شامی ردالمحتار میں فرماتے ہیں''ویلحق بما نص علیہ فی الحدیث کل مالہ رائحۃ کریھۃ ماکولا اوغیرہ''ترجمہ: حدیث کے مطابق ہر اس شی کا یہی حکم ہے جس کی بو اچھی نہ خواہ وہ شی کھائی جاتی ہو یا نہ۔ (ردالمحتار، ج1،ص489،مطبوعہ مصطفےٰ البابی، مصر)

ہاں مٹی کے تیل میں بعض انگریزی عطر جن کو لونڈر کہتے ہیں ملانے سے اس کی بدبو جاتی رہتی ہے اس صورت میں جائز ہوجائے گا بشرطیکہ اس لونڈر میں اسپرٹ وغیرہ کوئی ناپاک شئی نہ ہو ورنہ ناپاک تیل کا بھی مسجد میں جلانا جائز نہیں ہے۔(ص102)

**بلاوجہ نماز کے وقت مسجد کا دروازہ بند کرنا منع ہے**

**سوال**: ایک مسجد ہے جس میں تین دروازے لگے ہیں، صبح کی نماز میں بوجہ سردی کے تینوں دروازے بند کرکے اور چراغ جلا کر لوگ نماز پڑھا کرتے ہیں، دریافت طلب ہے کہ ایسا کرنے میں شرعاً کوئی قباحت ہے یا نہیں؟

**جواب**: وقتِ حاجت چراغ جلا کر نماز پڑھنے میں تو کوئی حرج نہیں، وفیہ حدیث تمیم الداری رضی اللہ تعالیٰ عنہ ((وایقادہ القنادیل فی المجسد الشریف و استحسانہ من النبی صلی اللہ تعالی علیہ وسلم)) وحدیث علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ لما رأی المسجدین ھو قال (( نوراللہ قبر عمر کما نور مساجدنا)) ترجمہ: اس بارے میں حضرت تمیم داری رضی اللہ عنہ سے مروی حدیث ہے، مسجد نبوی میں قندیلوں کا جلانا اور نبی اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا انھیں پسند کرنا ثابت ہے، اور وہ حدیث جس میں منقول ہے کہ جب حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے دونوں مساجد کو روشن دیکھا تو کہا: اللہ تعالیٰ عمر رضی اللہ عنہ کی قبر کو اسی طرح روشن کرے جیسے انھوں نے مساجد کو روشن کیا۔ (تاریخ الخلفاء، ص97،مطبوعہ مطبع مجتبائی، دہلی)

مگر نماز کے وقت مسجد کے کواڑ بند کرنا ضرور ممنوع و بدعت سیئہ ہے۔

اس وقت چراغ روشن کرنا بھی اگر اسی کواڑ بند کرنے کی بنا پر ہو اگر بند نہ کریں چراغ کی حاجت نہ ہو تو یہ چراغ بھی بے حاجت کہ وہ حاجت بروجہِ باطل ہے اور اگر اتنے اندھیرے سے پڑھتے ہیں کہ کھلے کواڑوں میں بھی حاجت چراغ ہو تو یہ خلاف افضل ہے، مذہب حنفی میں نمازِ فجر جس قدر وقت روشن کرکے پڑھی جائے زیادہ اجر ہے۔ (ص103)

**سوال**: اندرونِ مسجد ٹین کے دالان کے دروں میں بغرض زیبائش مسجد گملے درختاں پھول وغیرہ لٹکائے جانے کیلئے تیار کیے گئے ہیں جن میں کھاد وغیرہ پاک مٹی کی دی گئی ہے۔ از رُوئے شرع شریف کیا حکم ہے؟

**جواب**: اگر نمازی نگاہ کے سامنے ہوں تو مکروہ ہیں اور زیادہ بلند ہوں تو حرج نہیں۔ (ص104)

**دیوارِ قبلہ پر عربی عبارات لکھنے کا طریقہ**

**سوال**: منبر کے قریب دیوار پر عربی مناجات لکھ کر نصب کرنا کیسا ہے؟

**جواب**: ایسی چیزوں کا دیوارِ قبلہ میں نصب کرنا نہ چاہئے جس سے لوگوں کا نماز میں دھیان بٹے اور اتنی نیچی ہونا کہ خطبہ میں امام کی پشت اس کی طرف ہو، یہ اور بھی نامناسب ہے، ہاں اگر اس سے بلند رہے تو یہ حرج اس میں نہ ہوگا۔ (ص104)

**مسجد کو نقش و نگار سے مزین کرنے کی صورتیں**

**سوال**: مسجد میں نقش و نگار جائز ہے یا نہیں؟

**جواب**: مساجد میں زینتِ ظاہری زمانہ سلف صالحین میں فضول و ناپسند تھی کہ اُن کے قلوب تعظیم شعائر اللہ سے مملو (بھرے ہوئے) تھے ولہٰذا حدیث میں مباہاۃ فی المساجد کو اشراط ساعت (قیامت کی نشانیوں) سے شمار فرمایا، اور عبداللہ ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما نے فرمایا ((لتزخر فنّها کما زخرفت الیهود والنصاریٰ)) ترجمہ: تم مساجد کو اسی طرح مزیّن کرو گے جس طرح یہود و نصاریٰ نے مزیّن کیں۔ (الصحیح البخاری، ج1، ص64، قدیمی کتب خانہ، کراچی)

تبدلِ زمان سے علماء نے تزیینِ مساجد کی اجازت فرمائی کہ اب تعظیمِ ظاہر (ظاہری عظمت) مورثِ عظمت فی العیون و وقعت فی القلوب (آنکھوں میں عظمت اور دل میں وقعت پیدا ہونے کا سبب) ہوتی ہے فکان کتحلیة المصحف فیه من تعظیمه (یہ ایسے ہی ہے جیسے تعظیم کی خاطر قرآن حکیم کو طلا کی صورت میں لکھا جائے)۔

مگر اب بھی دیوارِ قبلہ عموماً اور محراب کو خصوصاً شاغلاتِ قلوب سے بچانے کا حکم ہے بلکہ اولیٰ یہ ہے کہ دیوارِ یمین و شمال (دائیں بائیں کی دیوار) بھی ملہیات سے خالی رہے کہ اُس کے پاس جو مصلّی (نمازی) ہو اُس کی نظر کو پریشان نہ کرے۔

ہاں گنبدوں، میناروں، سقف (چھت) اور دیواروں کی سطح کہ مصلیوں (نمازیوں) کے پس پشت رہے گی ان میں مضائقہ نہیں اگرچہ سونے کے پانی سے نقش و نگار ہوں بشرطیکہ اپنے مال حلال سے ہوں، مسجد کا مال اُس میں صرف نہ کیا جائے، مگر جبکہ اصل بانیِ مسجد نے نقش و نگار کئے ہوں یا واقف نے اس کی اجازت دی ہو یا مالِ مسجد کا فاضل بچا ہو اور اگر صرف نہ کیا جائے تو ظالموں کے خورد بُرد میں جائے گا۔

پھر جہاں جہاں نقش و نگار اپنے مال سے کر سکتا ہے اس میں بھی دقائق نقوش سے تکلف مکروہ ہے سادگی و میانہ رَوی کا پہلو ملحوظ رہے۔ (ص105)

**سوال**: مسجد کے کنارے کسی بزرگ کی قبر ہو اور وہاں گانا مع آلات ڈھولکی وغیرہ ہو اور تماشائی لوگ مسجد کے

اندر بلا لحاظ پاکی آئیں اور گاگر کے وقت ہجوم ہو لوگ اندر مسجد داخل ہوں جائز ہے یا نہیں؟

**جواب**: مزامیر کے ساتھ گانا اور اُس کا سننا دونوں حرام ہیں اور حرام فعل کا مسجد میں کرنا اور سخت، اور گاگر کا ہجوم اگر کسی منکر شرعی پر مشتمل نہیں، نہ یہ وقت نماز کا ہو جس سے نمازیوں پر تنگی ہو، نہ یہ لوگ مسجد کی بے حرمتی کریں تو حرج نہیں، اور بے ثبوت شرعی مسلمانوں کو سمجھ لینا کہ ناپاکی کی حالت میں مسجد میں داخل ہوئے بدگمانی ہے اور بدگمانی حرام۔ (ص107)

## مقرر کا کرسی پر بیٹھ کر مسجد میں تقریر کرنا جائز ہے

**سوال**: مسجد کے اندر کرسی پر بیٹھ کر وعظ کہنا کیسا ہے؟ کیا سنت ہے؟

**جواب**: واعظ کا کرسی پر مسجد میں بیٹھنا جائز ہے جبکہ نماز اور نمازیوں کا حرج نہ ہو، ایک آدھ بار حدیث سے یہ ثابت ہے مگر ایک آدھ بار سے فعل سنت نہیں بن جاتا۔ (ص108)

**سوال**: ایک کتاب میں مسجد میں چارپائی پر سونا جائز لکھا ہے اور دلیل کے طور پر حدیث پیش کی ہے کہ آنحضرت اعتکاف کے موقع میں سریر (چارپائی) پر سوئے تھے۔

**جواب**: حدیث قولی اور فعلی جب متعارض ہوں تو عمل حدیث قولی پر ہے ((ان المسٰجد لم تبن لھذا)) ترجمہ: مساجد کی بنا ان چیزوں کے لئے نہیں۔ (صحیح مسلم، ج1، ص210، نور محمد اصح المطابع، کراچی)

نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اونٹ پر سوار مسجد الحرام شریف میں داخل ہوئے اور یونہی کعبہ معظمہ کا طواف فرمایا، سعد بن معاذ رضی اللہ تعالیٰ عنہ زخمی ہوئے خون ان کے زخموں سے جاری تھا اُن کے لئے مسجد اقدس میں خیمہ نصب فرمایا کہ قریب سے عیادت فرمائیں کہ سوا مسجد شریف کے کوئی مکانِ نشست کا حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے پاس نہ تھا، کیا ان احادیث سے استناد کر کے کوئی ایسی جرأت کر سکتا ہے؟ (ص108)

## مسجد میں استعمالی جوتا رکھنے کا حکم وطریقہ

**سوال**: مسجد میں استعمالی جوتا رکھنا چاہئے یا نہیں؟

**جواب**: اگر مسجد سے باہر کوئی جگہ جوتا رکھنے کی ہو تو وہیں رکھے جائیں مسجد میں نہ رکھیں اور اگر باہر کوئی جگہ نہیں تو باہر جھاڑ کر تلے ملا کر ایسی جگہ رکھیں کہ نماز میں نہ اپنے سجدے کے سامنے ہو نہ دوسرے نمازی کے، نہ اپنے دہنے ہاتھ کو ہوں نہ دوسرے نمازی کے، نہ ان سے قطعِ صف ہو، اور ان سب پر قادر نہ ہوں تو سامنے رکھ کر رومال ڈال دیں۔ (ص109)

**سوال**: اگر غسل خانہ مسجد کے فرش سے جدا ہے اور غسل خانہ اتنا تر رہتا ہے کہ پاؤں پر تری لگ جاتی ہے تو جوتا پہن کر جانا چاہئے یا ویسے ہی؟

**جواب**: جوتا پہن کر جانا چاہئے۔ (ص109)

**سوال**: مسجد کے کنواں سے اپنے گھروں کے لئے پانی بھرنا اور ننگے پیروں سے آنا، اور رسی سے بھی وہ خراب پیر لگتے ہیں پھر اس کی چھینٹیں کنویں میں ضرور جاتی ہیں، منع کرنے پر کہتے ہیں کہ پہلے سے یونہی بھرتے آتے ہیں، ان کا کیا حکم ہے؟

**جواب**: کنویں کی ممانعت نہیں ہوسکتی رسی ڈول اگر مسجد کا ہے اس کی حفاظت کریں، غیر نمازی کے لئے اُس سے نہ بھرنے دیں، دربارۂ طہارت اوہام کو شریعت نے دخل نہیں دیا ورنہ عافیت تنگ ہو جائے۔ (ص110)

**سوال**: مسجد میں پھلدار درخت ہے یا پھولوں کا پودا ہے تو ایسی صورت میں وہ پھل یا پھول نمازی یا غیر نمازی بلا کچھ قیمت ادا کئے ہوئے لے سکتے ہیں یا نہیں؟

**جواب**: مسجد میں بے ضرورت شدید درخت بونا منع ہے اور اس کے پھل پھول بے قیمت نہیں لے سکتے۔ (ص111)

<u>مسجد میں دنیا کی باتوں کے لئے بیٹھنا حرام ہے</u>

**سوال**: مسجد میں دنیا کی باتیں کرنا کیسا ہے؟

**جواب**: دنیا کی باتوں کے لئے مسجد میں جا کر بیٹھنا حرام ہے۔ اشباہ ونظائر میں فتح القدیر سے نقل فرمایا "مسجد میں دنیا کی کلام نیکیوں کو ایسا کھاتا ہے جیسے آگ لکڑی کو"

یہ مباح باتوں کا حکم ہے پھر اگر باتیں خود بری ہوئیں تو اس کا کیا ذکر ہے، دونوں سخت حرام در حرام، موجب عذاب شدید ہے۔ (ص112)

<u>وضو میں بلا ضرورت دنیوی کلام نہیں کرنا چاہئے</u>

**سوال**: مسجد میں شور وشر کرنا اور دنیا کی باتیں کرنا اور اسی طرح وضو میں درست ہے یا نہیں؟ اور اپنے پاس سے غیبت کرنے والوں اور تہمت رکھنے والوں اور جن میں شیوہ منافقت ہو ان کو نکلوا دینا جائز ہے یا نہیں؟

**جواب**: مسجد میں شور وشر کرنا حرام ہے، اور دنیوی بات کے لئے مسجد میں بیٹھنا حرام، اور نماز کے لئے جا کر دنیوی تذکرہ مسجد میں مکروہ اور وضو میں بے ضرورت دنیوی کلام نہ چاہئے۔

اور غیبت کرنے والوں اور تہمت اٹھانے والوں منافقوں مفسدوں کو نکلوا دینے پر قادر ہو تو نکلوا دے جبکہ فتنہ نہ اُٹھے ورنہ خود اُن کے پاس سے اٹھ جائے۔ (ص112)

**سوال**: مسجد ویران شدہ یعنی چھت وغیرہ اُس کا گر گیا صرف دیواریں وغیرہ ہیں، اُس مسجد کے متعلق جو دُکان ہو اُس کا کرایہ دوسری مسجد پر خرچ ہوسکتا ہے یا نہیں؟

**جواب**: نہیں جائز، بلکہ اس کے کرایہ سے اُسی مسجد کی تعمیر کریں۔ (ص113)

**سوال**: صحنِ مسجد میں کچھ قبریں آ گئی ہیں اوران قبروں میں فرش پختہ بنا دیا گیا ہے اب کوئی نشان قبر کا صحنِ مسجد میں معلوم نہیں ہوتا البتہ یہ ضرور معلوم ہوتا ہے کہ یہاں فلاں فلاں کی قبریں ہیں للہذا یہ معلوم کرنا ہے کہ اس صحن مسجد میں کہ جہاں قبریں تھیں نماز پڑھنا جائز ہے یا نہیں؟

**جواب**: مسلمانوں کی قبریں ہموار کر کے صحن مسجد میں شامل کر لینا حرام ہوا اوران قبروں پر نماز حرام ہے اوران کی طرف نماز حرام ہے، قبر اوپر کے نشان کا نام نہیں کہ اس کے مٹنے سے قبر جاتی رہے بلکہ اس جگہ کا نام ہے جہاں میت دفن ہے، جتنی نمازیں اس طرح پڑھی گئیں سب پھیری جائیں اور قبروں کے نشان بدستور بنا دیے جائیں کہ مسلمان ان پر پاؤں رکھنے اور چلنے اوران پر اوران کی طرف نماز پڑھنے کی آفتوں سے محفوظ رہیں۔ (ص113)

## مسلمان کی قبر پر پاؤں رکھنا اور نماز پڑھنا حرام ہے

**سوال**: جامع مسجد کے دائیں بائیں کچا قبرستان ہے نشانِ قبور موجود ہیں، اگر مسجد کا فرش بڑھا لیا جائے ایسا کہ نشانِ قبر بالکل ظاہر نہ رہے تو اس پر نماز پڑھنا درست ہے یا ناجائز؟

**جواب**: ناجائز و حرام ہے مسلمان کی قبر پر پاؤں رکھنا بھی حرام، اور قبر پر نماز پڑھنی حرام، اور حرام تو اس ناجائز فعل میں قبروں کی بھی بے عزتی ہے اور نماز کا بھی نقصان۔ (ص113)

**سوال**: مسجد کا عرض میں بہت کم ہے جو کہ جمعہ کو نمازیوں کے لئے کافی نہیں ہوتا للہذا اس کے فرش بڑھانے کی تدبیر درپیش ہے، فرش بڑھانے کی صورت میں ایک قبر پختہ بیچ فرش میں پڑ گئی، صاحبِ قبر کے انتقال کو قریب سو سال کے گزری ہوں گی للہذا علمائے دین کی خدمت میں التماس ہے کہ اس قبر کو کیا کیا جائے تا کہ نماز میں کچھ حرج نہ ہو؟ قبر کو برابر کر دیا جائے تو کیا حکم ہے؟

**جواب**: صورتِ مستفسرہ میں قبر مسلمان کو برابر کر دینا کہ لوگ اس پر چلیں پھریں، اٹھیں بیٹھیں، نماز پڑھیں، محض حرام ہے۔

پھر اس برابر کرنے سے نماز کا بھی کچھ آرام نہیں بلکہ نقصان ہے کہ قبر پر نماز پڑھنا حرام، اور قبر کی طرف بے حائل نماز پڑھنا بھی مسجد صغیر میں مطلقاً حرام اور کبیر میں اتنے فاصلے تک حرام کہ جب نماز خاشعین کی پڑھی اور قیام میں موضع سجود پر نظر جمائے تو قبر تک نگاہ پہنچے، اور عام مساجد صغیر ہیں، مسجد کبیر ایسی ہے جیسے جامع خوارزم کہ سولہ ہزار ستون پر ہے، اور قبر اس جگہ کا نام ہے جہاں میت دفن ہے، اوپر کا بلند نشان حقیقت قبر میں داخل نہیں تو اس کے برابر کر دینے سے قبر قبر ہی رہے گی غیر قبر نہ ہو جائے گی۔

بلکہ اس کا طریق یہ ہے کہ قبر کو فرش کے برابر کریں اور اگر فرش اونچا ہو کر آئے گا تو قبر جس قدر نیچی ہو رہنے دیں اور اس کے گرداگرد ایک ایک بالشت کے فاصلے سے ایک چار دیواری اٹھائیں کہ سطح قبر سے پاؤ گز یا زیادہ اونچی ہو، ان دیواروں پر پتھر ڈال دیں یا

لکڑیاں چن کر پاٹ دیں کہ چھت ہو جائے، اب یہ ایک مکان ہو گیا جس کے اندر قبر ہے، اب اس کی چھت پر اور اسی کی دیوار کی طرف ہر طرح نماز جائز ہو گئی کہ یہ نماز قبر پر یا قبر کی طرف نہ رہی بلکہ ایک مکان کی چھت پر یا اس کی دیوار کی جانب ہوئی اور اس میں حرج نہیں۔

اور بہتر یہ ہے کہ ان مختصر دیواروں میں جنوباً شمالاً دیوار جانب قبلہ میں بھی باریک جالیاں رکھیں، اس سے دو فائدے ہوں گے:

**اوّلاً** میت کی قبر تک ہواؤں کا آنا جانا کہ بحکمِ حدیث موجبِ نزول رحمت ہے۔

**دوم** جالیاں دیکھ کر ہر شخص سمجھ لے گا کہ یہ قبر نہیں اور اس پر یا اس کی طرف نماز پڑھنے میں اندیشہ نہ کرے گا ورنہ ناواقف اُسے بھی قبر جان کر احتراز کرے گا اور صحن مسجد کے اندر اتنی جگہ تین چار گرہ بلندی رہنے کو جاہل نادانوں کی طرح ناگوار نہ جائیں کہ اس میں میت و احیاء مسجد و قبر کی بھلائی ہے۔ (ص114)

<u>مسجد میں تعلیم کی شرائط</u>

**سوال**: مسجد میں تعلیم کا کیا حکم ہے؟

**جواب**: مسجد میں تعلیم بشرائط جائز ہے:

(۱) تعلیم دین ہو۔ (۲) معلم سنی صحیح العقیدہ ہو، نہ وہابی وغیرہ بددین کہ وہ تعلیم کفر و ضلال کریگا۔ (۳) معلم بلا اُجرت تعلیم کرے کہ اجرت سے کار دنیا ہو جائے گی۔ (۴) ناسمجھ بچے نہ ہوں کہ مسجد کی بے ادبی کریں۔ (۵) جماعت پر جگہ تنگ نہ ہو کہ اصل مقصد مسجد جماعت ہے۔ (۶) غل شور سے نمازی کو ایذا نہ پہنچے۔ (۷) معلم خواہ طالب علم کسی کے بیٹھنے سے قطعِ صف نہ ہو۔

گرمی کی شدت وغیرہ کے وقت جبکہ اور جگہ نہ ہو بضرورت معلم با اجرت کو اجازت ہے مگر نہ مطلقاً، یونہی سلائی پر سینے والا درزی اگر حفاظت اور اس میں بچوں کو نہ آنے دینے کے لئے مسجد میں بیٹھے اور اپنا سیتا بھی رہے تو اجازت دی ہے یوں ہی غیر نماز کے وقت متعلمانِ علمِ دین کو تکرارِ علم میں رفع صوت کی۔ (ص116)

**سوال**: ان شرائط کا اگر وثیقہ لکھوا لیا جائے تو کیسا ہے؟

**جواب**: ان شرائط کا اگر وثیقہ لکھا لیا جائے تو کیا مضائقہ ہے بلکہ بہتر ہے۔ (ص116)

**سوال**: زید کہتا ہے کہ نمازی کے سامنے دیوارِ قبلہ پر لکھائی وغیرہ کوئی چیز نہیں ہونی چاہئے کیونکہ اس سے نمازی کا دل بٹتا ہے، کیا یہ درست ہے؟

**جواب**: بیشک دیوار قبلہ میں عام مصلیوں (نمازیوں) کے موضع نظر تک کوئی ایسی چیز نہ چاہئے جس سے دل بٹے اور ہو تو کپڑے سے چھپا دی جائے۔ احمد و ابوداؤد عثمان بن طلحہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی ((ان النبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم دعاہ بعد دخولہ الکعبۃ فقال انی کنت رأیت قرنی الکبش حین دخلت البیت فنسیت ان آمرك ان تخمرھا فخمرھما فانہ

لاینبغی ان یکون فی قبلۃ البیت شیٔ یلھی المصلی)) حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کعبہ معظمہ میں تشریف فرما ہوئے عثمان بن طلحہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کلید بردار کعبہ کو طلب فرما کر ارشاد فرمایا: ہم نے کعبہ میں دنبے کے سینگ ملاحظہ فرمائے تھے (دنبہ کہ سیدنا سمٰعیل علیہ الصلوٰۃ والسلام کا فدیہ ہوا اس کے سینگ کعبہ معظمہ کی دیوار غربی میں لگے ہوئے تھے) ہمیں تم سے یہ فرمانا یاد نہ رہا کہ ان کو ڈھانک دو اب ڈھانکو کہ نمازی کے سامنے کوئی چیز ایسی نہ چاہئے جس سے دل بٹے۔ (مسند امام احمد بن حنبل، ج5، ص380، مطبوعہ دارالفکر، بیروت)

ہاں اگر اتنی بلندی پر ہو کہ سر اٹھا کر دیکھنے سے نظر آئے تو یہ نمازی کا قصور ہے، اسے آسمان کی طرف نگاہ اٹھانا کب جائز ہے، رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں ((لینتھین اقوام یرفعون ابصارھم الی السماء فی الصلوٰۃ اولتخطفن ابصارھم)) ترجمہ: وہ جو نماز میں آسمان کی طرف نگاہ اٹھاتے ہیں یا تو اس سے باز آئیں گے یا ان کی نگاہ اچک لی جائیگی یعنی واپس نہ آئے گی اندھے ہو جائیں گے۔ (صحیح مسلم، ج1، ص681، نور محمد اصح المطابع، کراچی) (ص121)

**سوال**: بکر نے مسجد تعمیر کی اور اپنے نام کا کتبہ مسجد کے باہر نصب کروادیا تاکہ لوگ دعا کرتے رہیں، زید کہتا ہے کہ یہ ریا کاری ہے، دعا مبہم طریقے سے بھی ہو سکتی ہے کہ نام نہ لکھا جائے یوں لکھ دیا جائے کہ "دعاؤں کا طالب تعمیر کنندہ"

**جواب**: نام کندہ کرانا نیت پر ہے، اگر بہ نیت دعا ہے بے شبہہ روا ہے اور مبہم دعا کافی ہونا بالتعیین دعا چاہنے کا نافی نہیں، اور اگر مقصود نام ہے بیشک حرام ہے، مگر مسلمان پر بدگمانی کس نے جائز کی، یہ امر قلب ہے وہ جانے اور اس کا رب۔ (ص122)

**سوال**: مساجد کی چھت پر بخیالِ شوکتِ اسلام اسلامی سیاہ جھنڈا یعنی لوائے اسلام نصب کرنا جائز ہے یا نہیں؟

**جواب**: شوکتِ اسلام اطاعتِ اسلام میں ہے، مسجد پر جھنڈا ایک نئی بات ہے، اور کوئی مزاحمت ہو تو سبکی و خفت، اور اس کا اندیشہ نہ ہو تو فی نفسہٖ کوئی حرج نہیں۔ (ص122)

**سوال**: مولود خوانی مسجد میں جائز ہے یا نہیں؟ کیونکہ مرزائی وغیرہ اعتراض کرتے ہیں۔

**جواب**: مجلسِ میلاد مبارک کہ روایات صحیحہ سے ہو اور اشعار کہ پڑھے جائیں مطابق شرع مطہر ہوں اور الحان سے پڑھنے والے مرد غیر امرد ہوں، مسجد میں بھی جائز ہے کہ مساجد ذکر الٰہی کے لئے بنیں اور نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا ذکر بھی ذکر الٰہی ہے، حدیث میں ہے رب عزوجل نے کریمہ ﴿ورفعنا لک ذکرک﴾ کے نزول کے بعد کہ ہم نے بلند کیا تمھارے لئے تمھارا ذکر، جبریل امین علیہ الصلوٰۃ والسلام کو خدمت اقدس حضور سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم میں بھیج کر ارشاد فرمایا ((اتدری کیف رفعت لك ذکرك)) جانتے ہو میں نے تمھارا ذکر تمھارے لئے کیونکر بلند فرمایا؟ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے عرض کی: تو خوب جانتا ہے۔ فرمایا ((جعلتك ذکرا من ذکری فمن ذکرك فقد ذکرنی)) میں نے تمھیں اپنے ذکر میں سے ایک ذکر بنایا تو جو نے تمھارا ذکر کیا اس نے میرا ذکر کیا۔ (کتاب الشفاء، ج1، ص15، شرکت صحافیہ فی البلاد العثمانیہ، ترکی)

قادیانی مرتدین ہیں ان کی بات پر کان لگانا جائز نہیں۔ (ص123)

**سوال**: مسجد میں نماز سے پہلے مسائل بیان کرنا کیسا ہے؟

**جواب**: مسائل قبلِ نماز خواہ بعدِ نماز ایسے وقت بیان کئے جائے کہ لوگ سننے کے لئے فارغ ہو، نمازیوں کی نماز میں خلل نہ آئے۔ (ص123)

دینی فضیلت کی بنا پر کسی کے لئے قیام کرنا جائز ہے اگر چہ نماز و خطبہ کے انتظار میں ہوں

**سوال**: لوگ جماعت یا خطبہ کے انتظار میں بیٹھے ہوں اور مشغول ذکر الٰہی ہوں، اس صورت میں کسی حاکم یا شیخ یا رئیس یا بادشاہ یا خود امام مسجد کے آجانے پر کسی شخص کو یا عام لوگوں کو تعظیم کے لئے کھڑا ہونا جائز ہے یا نہیں؟

**جواب**: جبکہ لوگ جماعت یا خطبہ کے انتظار میں ہوں اور ابھی امام خطبہ کے لئے نہیں گیا تو باپ یا پیر یا استاذ علم دین کے لئے ہر شخص قیام کر سکتا ہے، اور اگر عالم دین کا تشریف لانا ہو تو تمام مسجد قیام کرے، ان کی تعظیم بعینہ اللہ و رسول کی تعظیم ہے جل وعلا و صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم، باقی صرف دینوی عزت یا تونگری رکھنے والے کے لئے بلا ضرورت و مجبوری جائز نہیں۔ (ص124)

**سوال**: بعض لوگوں نے عام مسلمانوں کے قبرستان میں خاص قبور پر مٹی ڈال کر چبوترہ بنا کر اس کے اوپر مسجد بنائی، یہ کیسا ہے اور اس میں نماز پڑھنے کا حکم کیا ہے؟

**جواب**: یہ قطعاً ناجائز و باطل ہے، نہ وہ مسجد مسجد ہو سکتی ہے۔۔۔ نہ اس میں نماز مباح۔ (ص124)

**سوال**: ہمارے ادھر ایک قوم ہے جس کا پیشہ شراب بنانے کا ہے اور مذہباً مسلمان ہے اس قوم میں کچھ آدمیوں نے دو چار پشت سے شراب کی کشید موقوف کر دی ہے اور دوسرے پیشے مثلاً معماری وغیرہ اختیار کر لئے ہیں ان لوگوں نے ایک مسجد بنائی ہے اس میں ہم لوگوں کی نماز ہو سکتی ہے یا نہیں؟ اور ان لوگوں کی دعوت قبول کرنا کیسا ہے؟

**جواب**: وہ مسجد کہ ان لوگوں نے بعد توبہ مال حلال سے بنائی ہے بیشک مسجد شرعی ہے اور اس میں نماز فقط ہو سکتی ہی نہیں بلکہ اس کے قرب و جوار والوں اہل محلّہ پر اس کا آباد رکھنا واجب ہے، اس میں اذان و اقامت و جماعت و امامت کرنا ضرور ہے اگر ایسا نہ کریں گے گنہگار رہوں گے، اور جو اس میں نماز سے روکے گا وہ ان سخت ظالموں میں داخل ہوگا جن کی نسبت اللہ عزوجل فرماتا ہے ﴿ومن اظلم ممن منع مسٰجداللہ ان یذکر فیھا اسمہ وسعٰی فی خرابھا﴾ اس سے بڑھ کر کون ظالم جو اللہ کی مسجدوں سے روکے ان میں خدا کا ذکر ہونے سے اور ان کی ویرانی میں کوشش کرے۔ (پ1، سورۃ البقرۃ، آیت114)

اور ان تائبوں کی دعوت بھی قبول کی جائے کہ اب اس کا مال بھی حلال ہے اور توبہ سے گناہ بھی زائل، رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہے ((التائب من الذنب کمن لا ذنب لہ)) جس نے گناہ سے توبہ کر لی وہ ایسے ہے جیسے گناہ کیا ہی

نہیں۔ (سنن ابن ماجہ، ص323، ایچ ایم سعید کمپنی، کراچی) (ص125)

## عورتوں کا مسجد میں آنا منع ہے

**سوال**: مذکورہ بالا قوم کے بعض مسلمان ابھی تک شراب کشید کرتے ہیں مگر وہ نماز اور روزہ کے پابند ہیں، یہ لوگ اس مسجد میں نماز پڑھنے آتے ہیں اسی میں وضو بناتے ہیں مگر مسجد میں جب داخل ہوتے ہیں اس وقت شراب سے بدن کو ملوث نہیں رکھتے بلکہ کپڑوں سے اور بدن کی طہارت سے داخل ہوتے ہیں اس صورت میں ان کو مسجد میں آنے دینا چاہئے یا نہیں اور وضو کرنے دیں یا منع کیا جائے؟ اس کے علاوہ یہ بھی ارشاد فرمائیں کہ قوال اور طوائف کو مسجد میں آنے دینا چاہئے یا نہیں اور ان کے جنازہ کی نماز پڑھیں یا نہ پڑھیں؟

**جواب**: ان میں جو لوگ اب تک اس فسق عظیم میں مبتلا ہیں اگرچہ مستحق لعنت خدا ہیں مگر جبکہ پاک بدن پاک کپڑوں سے مسجد میں آتے ہیں تو انھیں وضو و مسجد و جماعت سے نہیں روک سکتے، اگر ان کے آنے سے فتنہ نہ ہو۔ یونہی قوال کو بھی (مسجد سے نہیں روک سکتے)، اور عورتیں اگرچہ پارسا اور بڑھیا ہوں مسجد سے ممنوع ہیں خصوصاً زنا پیشہ فاحشات کہ ان کے باہمی وہ رسوم سنے گئے ہیں جن کا بعد ایمان قائم رہنا سخت دشوار ہے، قوال وغیرہ جو مسلمان مرے کہ زمین میں فساد نہ پھیلاتا ہو چند صور استثنائی مذکورہ فقہیہ کے سوا سب جنازہ کی نماز پڑھی جائے گی رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں ((الصلوٰۃ واجبۃ علیکم علی کل مسلم یموت برا کان او فاجر و ان ھو عمل الکبائر)) ہر مسلمان کے جنازہ کی نماز تم پر فرض ہے وہ نیک ہو یا بد، اگرچہ اس نے کبیرہ گناہ کئے ہوں۔ (سنن ابو داؤد، ج1، ص343، آفتاب عالم پریس، لاہور) (ص126)

**سوال**: ایک شخص نے ایک مسجد میں جمعہ کی نماز کے واسطے دریاں وغیرہ بنوائیں مگر کچھ دنوں وہاں جمعہ ہو کر رہ گیا، اب وہ چاہتا ہے کہ یہ دریاں کسی دوسری مسجد میں دے دوں، پس یہ جائز ہے یا نہیں؟

**جواب**: جب دریاں سپرد کر دیں ملک مسجد ہو گئیں، جب تک نا قابل استعمال نہ ہو جائیں واپس نہیں لے سکتا نہ دوسری مسجد میں دے سکتا ہے۔

(ص127)

# باب ادراک الفریضة

## (نماز فرض کو پانے کا بیان)

### جماعت کھڑی ہو جائے سنت غیر مؤکدہ والا دو پر سلام پھیر دے

**سوال**: ایک شخص نے چار رکعت نماز نفل یا سنت غیر مؤکدہ کی نیت کر کے شروع کی ابھی دوسری رکعت کی طرف اٹھا تھا کہ نماز فرض

کی جماعت کے لئے تکبیر ہوگئی نفل وسنت غیر مؤکدہ ادا کرنے والا چار رکعت پوری کرے یا دو پر اکتفاء کر لے باقی دو رکعات ادا کرے یا نہ کرے؟

**جواب**: نفل ادا کرنے والا نمازی ثناء سے تشہد کے آخر تک جو پہلی دو رکعت میں ہے ابھی تیسری رکعت کی طرف اس نے قیام نہیں کیا تھا کہ جماعت فرض کھڑی ہوگئی تو ایسے شخص پر لازم ہے کہ وہ انھیں دو رکعات پر اکتفا کرے اور جماعت میں شریک ہو جائے۔

اور جو دو رکعات باقی تھیں ان کی قضا اس کے ذمہ نہیں کیونکہ نوافل کی ہر دو رکعت الگ نماز ہے جب تک دوسرے شفع کا آغاز نہیں کیا جاتا وہ لازم نہیں ہوگا۔

اور غیر مؤکدہ سنن کا حکم بھی یہی ہے مثلاً عصر اور عشاء کی پہلی سنتیں، ان کا درجہ بھی نوافل کا ہے۔ (ص129)

## جماعت کھڑی ہو جائے سنت مؤکدہ والا سنتوں کو مکمل کرے

**سوال**: اگر ظہر سے پہلے کی چار سنتیں مؤکدہ ادا کر رہا ہو اور فرض نماز کی جماعت کھڑی ہو جائے یا جمعہ سے پہلے کی چار سنتیں ادا کر رہا ہو اور امام خطبہ شروع کر دے تو کیا دو پر سلام پھیر دے یا چار پوری کرے؟

**جواب**: اس جگہ علماء کا بہت زیادہ اختلاف ہے اکثر نے ان سنن مؤکدہ کو نوافل کا درجہ دیا ہے اب اگر جماعت ظہر کھڑی ہوگئی یا امام نے خطبہ شروع کر دیا تو جو شخص سنن کی پہلی دو رکعات میں ہے وہ دو رکعت پر سلام کہہ دے۔ (پھر امام اہلسنت علیہ الرحمہ نے اس کے کثیر حوالہ جات ارشاد فرمائے اور اس قول کی قوت کو بیان فرمایا)۔

دوسرا قول یہ ہے کہ ان دونوں سنتوں (قبل از ظہر و جمعہ) کی چار چار رکعت پوری کرلے اگر چہ خطبہ جمعہ یا ظہر کی جماعت کھڑی ہو جائے کیونکہ یہ تمام نماز واحد کی طرح ہیں یہی وجہ ہے کہ پہلے قعدہ میں درود اور تیسری رکعت میں ثنا اور تعوذ نہیں پڑھا جاتا۔ (پھر امام اہلسنت علیہ الرحمہ نے اس قول کے بھی کے کثیر حوالہ جات ارشاد فرمائے اور اس کی قوت کو بھی بیان فرما کر آخر میں ارشاد فرماتے ہیں:) غرضیکہ یہ مسئلہ اس قبیل سے ہے کہ اس کے دونوں اقوال میں سے جس پر انسان چاہے عمل کرے تو کوئی اعتراض نہیں ہے اور میں خود دوسرے قول کی طرف اپنے آپ کو مائل پاتا ہوں۔ (ص130)

**سوال**: اس مسئلہ میں کیا حکم ہے کہ بکر وضو نماز فجر کا کر کے ایسے وقت میں آیا کہ امام قعدۂ اخیرہ میں ہے، جو سنت پڑھتا ہے تو جماعت جاتی ہے اور جماعت میں ملتا ہے تو سنتیں فوت ہوتی ہے، اس صورت میں سنتیں پڑھے یا قعدہ میں مل جائے؟

**جواب**: اس صورت میں بالاتفاق جماعت میں شریک ہو جائے کہ جماعت میں ملنا سنتیں پڑھنے سے اہم وآکد ہے، جب یہ جانے کہ سنتیں پڑھوں گا تو جماعت ہو چکے گی بالاتفاق جماعت میں مل جانے کا حکم ہے اگر چہ ابھی امام رکعت ثانیہ کے شروع میں ہو، قعدہ تو ختم نماز ہے اس میں کیونکہ امید ہو سکتی ہے کہ امام کے سلام سے پہلے یہ سنتیں پڑھ کر جماعت میں مل سکے گا۔ (ص136)

**سوال**: ایک شخص فرض تنہا پڑھ چکا تھا اب مسجد میں جماعت قائم ہوئی اور یہ اس وقت مسجد میں موجود ہے تو اب اسے

کیا حکم ہے؟

**جواب**: ظہر وعشاء میں ضرور شریک ہو جائے کہ اگر تکبیر سن کر باہر چلا گیا یا وہیں بیٹھا رہا تو دونوں صورت میں مبتلائے کراہت وتہمتِ ترکِ جماعت ہوا اور فجر وعصر ومغرب میں شریک نہ ہو کہ قولِ جمہور پر تین رکعت نفل نہیں ہوتے اور چوتھی ملائے گا تو بسبب مخالفت امام کراہت لازم آئے گی اور فجر وعصر کے بعد تو نوافل مکروہ ہی ہیں اور ویسے بیٹھا رہے گا تو کراہت اور اشد ہوگی لہٰذا ان نمازوں میں ضرور ہوا کہ باہر چلا جائے۔ (ص137)

جماعت کھڑی ہو تو فجر کی سنتیں ادا کرنے کا طریقہ

**سوال**: اگر فرض جماعت سے ہوتے ہوں تو سنتِ فجر پڑھے یا نہیں؟ ایک شخص کہتا ہے کہ اگر فرض نماز کی دوسری رکعت کا رکوع بھی مل جانے کا یقین ہو تو سنتیں پڑھ لے ورنہ سورج نکلنے پر ادا کرے، دوسرا شخص کہتا ہے کہ قعدۂ اخیرہ کی شرکت بھی کافی ہے سنت کو پہلے پڑھے، تیسرا شخص کہتا ہے کہ جس وقت تکبیر اولیٰ فرضوں کی ہو ترکِ سنت کرے فرضوں میں فوراً شریک ہو جائے۔ ان میں سے کس کا قول صحیح ہے؟ نیز یہ بھی بتائیں کہ سنتیں چھوٹ جانے کی صورت میں کب ادا کرے گا؟

**جواب**: تیسرے شخص کا قول محض باطل ہے اور پہلے دو قول صحیح ہیں اور ان میں دوسرا اصح ہے اگر تشہد تک بھی جماعت میں ملنا دیکھے تو صبح کی سنتیں صف سے دور ادا کر کے شامل ہو جائے، اور جو یہ سمجھتا ہے کہ سنتیں پڑھنے میں جماعت بالکل فوت ہو جائے گی تو اس وقت نہ پڑھے اور جماعت میں شریک ہو جائے پھر بعدِ فرض نہیں پڑھ سکتا جب تک آفتاب بلند نہ ہو، اگر پڑھے گا گنہ گار ہوگا، ہاں بعدِ بلندی پڑھے تو مستحب ہے۔ (ص139)

## فوت شدہ نمازوں کی قضاء کا بیان

فجر کی سنتیں اگر قضا ہو جائیں تو سورج طلوع ہونے کے بعد پڑھنی چاہیے

**سوال**: ایک شخص نے فوت جماعت کے خوف سے سنتیں فجر کی ترک کیں اور جماعت میں شامل ہو گیا اب وہ ان سنتوں کو فرضوں کے بعد سورج نکلنے سے پیشتر پڑھے یا بعد؟

**جواب**: جبکہ فرض فجر پڑھ چکا تو سنتیں سورج بلند ہونے سے پہلے ہرگز نہ پڑھے، ہمارے سب ائمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم کا اس پر اجماع ہے بلکہ پڑھے تو سورج بلند ہونے کے بعد دوپہر سے پہلے پڑھ لے، نہ اس کے بعد پڑھے نہ اس سے پہلے۔

اور یہ خیال کہ اس میں قصداً وقت قضا کر دینا ہے ناواقفی سے ناشی، یہ سنتیں جب فرضوں سے پہلے نہ پڑھی گئیں خود ہی قضاء ہو گئیں کہ ان کا وقت یہی تھا کہ فرضوں سے پیشتر پڑھی جائیں، اب اگر فرضوں کے بعد سورج نکلنے سے پیشتر پڑھے گا جب

بھی قضا ہی ہوں گی ادا ہرگز نہ ہوں گی۔۔۔لیکن طلوع سے پہلے قضا کرنے میں فرض فجر کے بعد نوافل کا پڑھنا ہے اور جائز نہیں، لہٰذا ہمارے اماموں نے اس سے منع فرمایا اور بعد طلوع وہ حرج نہ رہا لہٰذا اجازت دی۔ (ص141)

## متعدد قضاء نمازیں ادا کرنے کے لئے نیت کا طریقہ

**سوال** : زید کی پہلے کسی عذر سے پندرہ دن کی نماز قضا ہوئی، اس نے ادا کرلی، پھر پانچ دن کی نماز قضا ہوئی، دریافت یہ کرنا ہے کہ کیا ان نمازوں کے قضا کرنے میں اسے ترتیب کا لحاظ ضروری ہے یا نہیں؟

**جواب** : زید پر نہ ان پندرہ دن کی قضا میں ترتیب ضرور تھی نہ ان پانچ دن کی قضا میں ضرور ہے، اسے اختیار ہے ان میں جو نماز چاہے پہلے ادا کرے جو چاہے پیچھے، کہ قضا نمازیں جب پانچ فرضوں سے زائد ہو جاتی ہیں ترتیب ساقط ہو جاتی ہے یعنی باہم ان میں بھی ہر ایک کی تقدیم وتاخیر کا اختیار ہوتا ہے اور ان میں اور وقتی نماز میں بھی رعایتِ ترتیب کی حاجت نہیں رہتی پھر ان نمازوں کے حق میں ترتیب نہ باہمی نہ بلحاظِ وقتی کوئی کبھی عود نہیں کرتی اگرچہ ادا کرتے کرتے چھ سے کم رہ جائیں مثلاً اب اسی صورت میں زید پر پانچ دن کی پچیس نمازیں ہیں جب دو ہی رہ جائیں گی تو بھی اسے اختیار ہے کہ اس کی ادا سے پہلے وقتیہ نماز پڑھ لے۔

ہاں اصح مذہب پر اتنا لحاظ ضرور ہے کہ نماز نیت میں معین مشخص ہو جائے هوا لاحوط من تصحیحین (دونوں تصحیحوں میں احوط یہ ہے) مثلاً دس فجریں قضا ہیں تو یوں گول نیت نہ کرے کہ فجر کی نماز کہ اس پر ایک فجر تو نہیں جو اسی قدر بس ہو بلکہ تعیین کرے کہ فلاں تاریخ کی فجر، مگر یہ کیسے یاد رہتا ہے اور ہو بھی تو اس کا خیال حرج سے خالی نہیں لہٰذا اس کی سہل تدبیر یہ نیت ہے کہ پہلی فجر جس کی قضا مجھ پر ہے، جب ایک پڑھ چکے پھر یوں ہی پہلی فجر کی نیت کرے کہ ایک تو پڑھ لی اس کی قضا اس پر نہ رہی نو کی ہے اب ان میں کی پہلی نیت میں آئے گی، یونہی اخیر تک نیت کی جائے، اسی طرح باقی سب نمازوں میں کہے اور جس سے ترتیب ساقط ہو جیسے یہی دس یا چھ فجر کی قضا والا پہلی کی جگہ پچھلی بھی کہہ سکتا ہے نیچے سے اوپر کو ادا ہوتی چلی جائے گی۔ (ص142)

## صاحبِ ترتیب کو وقتی نماز سے پہلے قضا کا ادا کرنا ضروری ہے

**سوال** : زید کہتا ہے کہ صبح کی نماز اگر ادا نہ کی ہو تو بوقت خطبہ کے جائز ہے، اور عمرو کہتا ہے بوقت خطبہ کے جائز نہیں۔ ان دونوں میں کون حق پر ہے؟

**جواب** : جو صاحبِ ترتیب نہیں اسے قضا نماز بھی خطبہ کے وقت ادا کرنی جائز نہیں کہ بعد کو بھی پڑھ سکتا ہے اور صاحبِ ترتیب کو وقتی نماز سے پہلے قضا کا ادا کرنا ضرور، ورنہ وقتی بھی نہ ہوگی، ایسے شخص نے اگر ابھی قضائے فجر ادا نہ کی اور خطبہ شروع ہو گیا تو اسے قضا پڑھنے سے ممانعت نہیں بلکہ ضرور ولازم ہے ورنہ جمعہ بھی نہ ہوگا، ہاں بلا عذر شرعی اتنی دیر لگائی کہ خاص خطبہ کے وقت پڑھنی پڑے اسے بھی جائز نہیں۔ (ص144)

**سوال**: کیا فجر کی سنتیں بیٹھ کر پڑھ سکتے ہیں؟

**جواب**: سنتِ فجر بلا مجبوری ومعذوری بیٹھ کرنہیں ہوسکتیں۔ (ص145)

**سوال**: فجر کی سنتیں قضا ہوجائیں تو کس وقت ادا کرے؟

**جواب**: اگر مع فرض قضا ہوئی ہوں تو ضحوہ کبریٰ آنے تک ان کی قضا ہے اس کے بعد نہیں، اور اگر فرض پڑھ لئے سنتیں رہ گئی ہیں تو بعد بلندی آفتاب ان کا پڑھ لینا مستحب ہے قبل طلوع روا نہیں۔ (ص145)

<u>عشاء کی سنتیں اگر فوت ہوجائیں تو ان کی قضا نہیں</u>

**سوال**: عشاء سے پہلے کی چار سنتیں رہ جائیں تو کیا فرضوں کے بعد ان کی قضا ہے؟

**جواب**: قول فیصل اس مسئلہ میں یہ ہے کہ یہ سنتیں اگر فوت ہوجائیں تو ان کی قضا نہیں۔۔۔لیکن اگر کوئی بعدِ دو سنتِ بعد یہ کے پڑھے تو کچھ ممانعت نہیں۔۔۔ہاں اس شخص سے وہ سنن مستحبہ ادا نہ ہوں گی جو عشا سے پہلے پڑھی جاتی تھیں بلکہ ایک نفل نماز مستحب ہوگی جیسے تراویح وسنت مغرب ودو سنت عشا کہ ان کی قضا نہیں، پھر اگر کوئی آج کی فوت شدہ تراویح کل پڑھے تو نفل ہوں گے نہ سنن وتراویح نہ شرعاً مکروہ وقبیح۔ (ص146)

<u>ظہر سے پہلے کی چار سنتیں رہ جائیں تو سنت بعد یہ کے بعد پڑھے</u>

**سوال**: ظہر سے پہلے کی چار سنتیں رہ جائیں تو کیا بعد میں پڑھی جائیں گی؟

**جواب**: ظہر کی پہلی چار سنتیں جو فرض سے پہلے نہ پڑھی ہوتو بعدِ فرض بلکہ مذہبِ ارجح پر بعدِ سنتِ بعد یہ کے پڑھیں بشرطیکہ ہنوز وقت ظہر باقی ہو۔ (ص148)

**سوال**: زید کہتا ہے کہ صبح کی سنتوں کی قضا طلوعِ شمس سے پہلے بہتر ہے اور دلیل کے طور پر ابوداؤد، ابن ماجہ اور ترمذی کی روایت پیش کرتا ہے کہ ایک شخص کو حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فجر کے فرضوں کے فوراً بعد سنتیں پڑھتے دیکھا تو خاموشی اختیار فرمائی اور عمرو کہتا ہے طلوعِ شمس کے بعد بہتر ہے۔حق کیا ہے؟

**جواب**: اگر صبح کی نماز اور سنتیں بسبب خوف جماعت خواہ کسی اور وجہ سے رہ گئیں تو ان کی قضا اگر کرے تو بعد بلندئ آفتاب پڑھے قبلِ طلوع نہ صرف خلاف اولیٰ بلکہ ناجائز وگناہ وممنوع ہے۔صحیح بخاری وصحیح مسلم وغیرہما صحاح وسنن ومسانید میں امیر المومنین عمر فاروق اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے ہے ((نھی رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم عن الصلوٰۃ بعد الصبح حتی تطلع الشمس وبعد العصر حتی تغرب)) ترجمہ: رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے طلوع سحر کے بعد طلوع آفتاب تک اور عصر کے بعد غروب آفتاب تک نماز سے منع کیا ہے۔

(صحیح البخاری، ج1، ص82، قدیمی کتب خانہ، کراچی)

(مزید احادیث نقل کرنے کے بعد فرماتے ہیں:) علماء فرماتے ہیں اس مضمون کی حدیثیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے متواتر ہیں ذکرہ المناوی فی التیسیر فی شرح الجامع الصغیر (اسے امام مناوی نے التیسیر فی شرح الجامع الصغیر میں ذکر کیا ہے)۔

(ترمذی، ابوداؤد اور ابن ماجہ والی روایت کا جواب دیتے ہوئے فرماتے ہیں: یہ حدیث ان احادیثِ جلیلہ صحیحہ کے مقابل لانے کے قابل نہیں۔

**اوّلاً:** اس کی سند منقطع ہے خود امام ترمذی نے بعد روایت حدیث فرمایا "اسناد ھذا الحدیث لیس بمتصل محمد بن ابراھیم التیمی لم یسمع من قیس" ترجمہ: اس حدیث کی سند متصل نہیں کیونکہ محمد بن ابراہیم التیمی نے حضرت قیس سے سماع نہیں کیا۔

(جامع الترمذی، ج1، ص57، امین کمپنی، کراچی)

**ثانیاً:** خود سعد بن سعید پر اس کی سند میں اختلاف کیا گیا، بعض نے صحابی کو ذکر ہی نہ کیا۔

**ثالثاً:** عامہ رواۃ نے اسے مرسلاً روایت کیا خود انھیں سعد کے دونوں بھائی عبدربہ بن سعید و یحییٰ بن سعید کہ دونوں سعد (بن سعید) سے اوثق واحفظ ہیں مرسلاً روایت کرتے۔ جامع ترمذی میں ہے "انما یروی ھذا الحدیث مرسلاً" (یہ حدیث مرسلاً مروی ہے)۔

(جامع الترمذی، ج1، ص57، امین کمپنی، دہلی)

**رابعاً:** مدار اس روایت کا سعد بن سعید پر ہے جامع ترمذی میں ہے "حدیث محمد بن ابرھیم لانعرفه مثل ھذا الامن حدیث سعد بن سعید" ترجمہ: ہم محمد بن ابرہیم سے مروی اس حدیث کو سعد بن سعید کے علاوہ کسی سے نہیں جانتے۔

(جامع الترمذی، ج1، ص57، امین کمپنی، دہلی)

اور سعد باوصف توثیق مقال سے خالی نہیں، ان کا حافظہ ناقص تھا، امام احمد نے انھیں ضعیف کہا، امام نسائی نے فرمایا قوی نہیں، امام ترمذی نے فرمایا "تکلموا فیه من قبل حفظه" یعنی ائمہ حدیث نے ان سعد میں انؓ کے حافظہ کی طرف سے کلام فرمایا۔

(تہذیب التہذیب، ج3، ص471، دائرۃ المعارف، حیدرآباد دکن، ہند)

لاجرم تقریب میں ہے "صدوق سیء الحفظ" آدمی سچے ہیں حافظہ برا ہے۔

(تقریب التہذیب، ج1، ص343، دار الکتب العلمیہ، بیروت)

ان وجوہ کی نظر سے یہ حدیث واحد خود ان احادیث صحیحہ کثیرہ کے مقابل نہ ہو سکتی خصوصاً اس حالت میں کہ وہ مثبتِ ممانعت (منع کو ثابت کر رہی) ہیں اور یہ ناقلِ اجازت (یہ حدیث اجازت کو نقل کر رہی ہے)، اور قاعدہ مسلمہ ہے کہ جب دلائل حلت و حرمت متعارض ہوں حرمت و ممانعت کو ترجیح دی جائے گی۔ (ص148 تا 153)

## جمعہ کی سنتیں قبلیہ اگر رہ جائیں تو بعد فرضِ جمعہ ادا کر سکتے ہیں

**سوال**: سنن اربعہ جو بروز جمعہ قبل از خطبہ پڑھی جاتی ہیں اگر وہ کسی عذر سے ترک ہو جائیں تو بعد خطبہ اور فرضوں کے ان کی ادا ہے یا نہیں؟ اور اس میں نیت کیا کرے؟

**جواب**: ہے اور سنتوں ہی کی نیت کرے وہ سنت ہی واقع ہوں گی۔۔۔ہاں اگر وقت ظہر نکل گیا تو اب قضا نہیں۔ (ص153)

## کسی مرد یا عورت نے پوری عمر نماز نہ پڑھی ہو تو ان کی نمازوں کا حساب کر کے ہر نماز کے بدلے ایک صدقہ فطر کی مقدار صدقہ کریں

**سوال**: ایک شخص جس نے عمر بھر نماز کبھی نہیں پڑھی اب یہ مر گیا تو اس کا اگر کوئی تدارک ہو سکے تو کیا ہے؟

**جواب**: اگر وقتِ بلوغ معلوم نہ ہو تو مرد کے لئے اس عمر سے بارہ برس اور عورت کے لئے برس کم کریں اور باقی تمام برسوں کے دن کر کے ہر دن کی نماز کے لئے (صدقۂ فطر کی مقدار گندم یا اس کی قیمت) ادا کریں، کل کے ادا کی طاقت نہ ہو تو جس قدر پر قدرت ہو محتاج کو دے کر قابض کر دیں محتاج اپنی طرف سے پھر ان کو ہبہ کر دے یہ قبضہ کر کے پھر کفارہ میں محتاج کو دیں وہ بعد قبضہ پھر ان کو ہبہ کر دے، یہ پھر قبضہ کر کے کفارہ میں دیں، یونہی دور کرتے رہیں یہاں تک کہ ادا ہو جائے۔

عورت کی عادت حیض اگر معلوم ہو تو اس قدر دن اور نہ معلوم ہو تو ہر مہینے سے تین دن نو برس کی عمر سے پچاس برس کی عمر تک مستثنٰی کریں مگر جتنی بار حمل رہا ہو مدتِ حمل کے مہینوں سے ایام حیض کا استثناء نہ کریں، عورت کی عادت در بارۂ نفاس اگر معلوم ہو تو ہر حمل کے بعد اتنے دن مستثنٰی کرے اور نہ معلوم ہو تو کچھ نہیں کہ نفاس کے لئے جانبِ اقل میں شرعاً کچھ تقدیر نہیں ممکن ہے کہ ایک ہی منٹ آ کر فوراً پاک ہو جائے۔ (ص154)

## موجودہ زمانے میں جمعۃ الوداع کے موقع پر ادا کی جانے والی قضاءِ عمری کا طریقہ بدعتِ سیئہ ہے اور اس کا درست طریقہ

**سوال**: رمضان المبارک کے آخری جمعہ میں عوام الناس امام کی اقتداء میں پانچ وقتی نماز قضاء عمری پڑھتے ہیں اور یہ سمجھتے ہیں کہ اس سے تمام عمر کی قضا نمازیں ادا ہو گئیں، یہ درست ہے یا ممنوع؟

**جواب**: فوت شدہ نمازوں کے کفارہ کے طور پر یہ جو طریقہ (قضائے عمری) ایجاد کر لیا گیا ہے یہ بدترین بدعت ہے اس بارے میں جو روایت ہے وہ موضوع (گھڑی ہوئی) ہے یہ عمل سخت ممنوع ہے، ایسی نیت و اعتقاد باطل و مردود، اس جہالت قبیحہ اور واضح گمراہی کے بطلان پر تمام مسلمانوں کا اتفاق ہے، حضور پر نور سید المرسلین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا ارشاد گرامی ہے ((من نسی صلوٰۃ فلیصلها اذا ذکرها لا کفارۃ لها الا ذلك)) ترجمہ: جو شخص نماز بھول گیا تو جب اسے یاد آئے اسے ادا کر لے، اس کا کفارہ سوائے اس کی ادائیگی کے کچھ نہیں۔ (صحیح البخاری، ج1، ص84، قدیمی کتب خانہ، کراچی) (ص155)

**سوال** : آج کی عصر قضا کرنے والے کی اقتداء میں کل کی عصر قضا کرنے والا نماز ادا کرسکتا ہے؟ نیز کیا فرض پڑھنے والا نفل پڑھنے والے کی اقتداء کرسکتا ہے؟

**جواب** : آج کی عصر قضا کرنے والے کی اقتداء میں کل کی عصر قضا کرنے والا نماز ادا نہیں کرسکتا کیونکہ اقتداء کے لئے نماز کا ایک ہونا شرط ہے اور اسی طرح فرض پڑھنے والے کا نفل پڑھنے والے کی اقتداء کرنا ہرگز درست نہیں۔ (ص156)

<u>روزانہ کی قضا نمازوں کی تعداد اور انکے ادا کرنے میں تخفیف کا بیان</u>

**سوال** : جس پر قضا نمازیں زیادہ ہوں وہ ان کی نیت کیونکر کرے اور قضا میں کیا کیا نماز پھیری جاتی ہے اور جس کے ذمہ قضائیں بہت کثیر ہیں جن کی ادا سخت دشوار ہے تو آیا اس کے لئے کوئی تخفیف نکل سکتی ہے جس سے ادا میں آسانی ہو جائے کہ ادا میں جلدی منظور ہے کہ موت کا وقت معلوم نہیں۔

**جواب** : قضا ہر روز کی نماز کی فقط بیس رکعتوں کی ہوتی ہے دو فرض فجر کے، چار ظہر، چار عصر، تین مغرب، چار عشاء کے، تین وتر۔ اور قضا میں یوں نیت کرنی ضرور ہے کہ نیت کی میں نے پہلی فجر جو مجھ سے قضا ہوئی یا پہلی ظہر جو مجھ سے قضا ہوئی، اسی طرح ہمیشہ ہر نماز میں کیا کرے۔

اور جس پر قضا نماز میں بہت کثرت سے ہیں وہ آسانی کے لئے اگر یوں بھی ادا کرے تو جائز ہے کہ ہر رکوع اور ہر سجدہ میں تین تین بار سبحان ربی العظیم، سبحان ربی الاعلی کی جگہ صرف ایک بار کہے، مگر یہ ہمیشہ ہر طرح کی نماز میں یاد رکھنا چاہئے کہ جب آدمی رکوع میں پورا پہنچ جائے اس وقت سبحان کا سین شروع کرے اور جب عظیم کا میم ختم کرے اس وقت رکوع سے سر اٹھائے، اسی طرح جب سجدوں میں پورا پہنچ لے اس وقت تسبیح شروع کرے اور جب پوری تسبیح ختم کر لے اس وقت سجدہ سے سر اٹھائے۔ بہت سے لوگ جو رکوع سجدہ میں آتے جاتے یہ تسبیح پڑھتے ہیں بہت غلطی کرتے ہیں۔ ایک تخفیف کثرت قضا والوں کی یہ ہوسکتی ہے۔

دوسری تخفیف یہ کہ فرضوں کی تیسری اور چوتھی رکعت میں الحمد شریف کی جگہ سبحان اللہ، سبحان اللہ، سبحان اللہ تین بار کہہ کر رکوع میں چلے جائیں مگر وہی خیال یہاں بھی ضرور ہے کہ سیدھے کھڑے ہو کر سبحان اللہ شروع کریں اور سبحان اللہ پورے کھڑے کھڑے کہہ کر رکوع کے لئے سر جھکائیں، یہ تخفیف فقط فرضوں کی تیسری چوتھی رکعت میں ہے وتروں کی تینوں رکعتوں میں الحمد اور سورت دونوں ضرور پڑھی جائیں۔

تیسری تخفیف پچھلی التحیات کے بعد دونوں درودوں اور دعا کی جگہ صرف اللھم صل علی محمد و الہ کہہ کر سلام پھیر دیں۔

چوتھی تخفیف وتروں کی تیسری رکعت میں دعائے قنوت کی جگہ اللہ اکبر کہہ کر فقط ایک یا تین بار رب اغفر لی کہے۔ (ص157)

**سوال** : جو عام نوافل نمازوں کے بعد پڑھے جاتے ہیں، وہ پڑھے جائیں یا ان کی جگہ قضائے عمری پڑھی جائے؟

**جواب**: خالی نفلوں کی جگہ بھی قضائے عمری پڑھے۔ (ص158)

**سوال**: کتاب "ترکیب الصلوٰۃ" میں لکھا ہے کہ ایک شخص تین بجے رات سے جاگتا رہا اور وقتِ نماز سو گیا اور آفتاب نکل آیا تو وہ فجر کی نماز پڑھے ثواب اس کو ادا کا ملے گا اور وقت میں قضا کا لفظ نہ کہے۔ کیا یہ درست ہے؟

**جواب**: اس نماز کے قضا ہو جانے میں شک نہیں کہ نماز کے لئے شرعاً اوقات معین ہیں۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے ﴿ **ان الصلوٰۃ كانت على المومنين كتابا موقوتا** ﴾ ترجمہ: بیشک نماز مسلمانوں پر وقت باندھا ہوا فرض ہے۔ (پ5، سورۃ النساء، آیت 103)

اور قضا ہو جانے کے یہی معنی ہیں کہ شرعاً جو وقت مقرر فرمایا گیا تھا وہ جاتا رہے۔ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں: ((ان للصلوٰۃ اولا واخرا و ان اول وقت الفجر حين يطلع الفجروان اخروقتهاحين تطلع الشمس)) ترجمہ: بیشک ہر نماز کے لئے اول و آخر ہے اور بیشک نماز صبح کا اول وقت طلوع فجر کے وقت ہے اور اس کا آخر طلوع شمس پر ہے۔ (جامع الترمذی، ج1، ص22، امین کمپنی، دہلی)

وقت میں قضا کا لفظ کہنے کی تو کوئی حاجت اس میں بھی نہیں جبکہ جیتے جاگتے قصداً معاذ اللہ قضا کر دی ہو بلکہ ہمارے علماء تصریح فرماتے ہیں کہ قضا بہ نیت ادا اور ادا بہ نیت قضا دونوں صحیح ہیں مگر اس سے ممانعت کی کوئی وجہ نہیں جبکہ وہ یقیناً قضا ہے تو قضا کہنے میں کیا مضائقہ رکھا ہے، رہا ادا کا ثواب ملنا یہ اللہ عزوجل کے اختیار میں ہے اگر وہ جانے گا کہ اس نے اپنی جانب سے کوئی تقصیر نہ کی صبح تک جاگنے کے قصد سے بیٹھا تھا اور بے اختیار آنکھ لگ گئی تو ضرور اس پر گناہ نہیں۔ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں ((**اما انه ليس في النوم تفريط انما التفريط على من لم يصل الصلوٰة حتى يجيء وقت الصلوٰة الاخرى**)) ترجمہ: سو جانے کی وجہ سے نماز رہ گئی تو گناہ نہیں لیکن جس شخص نے جان بوجھ کر نماز نہ پڑھی حتی کہ دوسری نماز کا وقت آ گیا تو یقیناً گنہگار ہوگا۔ (صحیح مسلم، ج1، ص239، نور محمد اصح المطابع، کراچی)

اور جب اس کی جانب سے کوئی تقصیر نہیں تو امید یہی ہے کہ ثواب نماز کامل عطا ہو مگر اس سے وہ نماز قضا سے خارج نہ ہو جائے گی ثواب کا مدار نیت پر ہے، بے کئے ثواب محض نیت پر مل جاتا ہے۔ صحیح حدیث میں ارشاد ہے کہ جو نماز کے قصد پر چلا اور جماعت ہو چکی جماعت کا ثواب پائے گا لیکن اس سے یہ نہیں کہہ سکتے کہ جماعت فوت نہ ہوئی وھذا ظاھر جدا (یہ بالکل واضح ہے)۔ (ص158 تا 162)

<u>کسی امر عام کی وجہ سے اگر جماعت بھر کی نماز قضا ہو گئی تو جماعت سے پڑھنا افضل ہے</u>

**سوال**: قضا نماز کی جماعت ہو سکتی ہے یا نہیں؟ تنہا پڑھنا افضل ہے یا با جماعت؟ اور مسجد میں یا مکان پر؟ اگر جماعت ہو سکتی ہے تو صبح وعشاء و مغرب کی نماز آہستہ قرأت کرنی چاہئے یا با آواز؟

**جواب**: اگر کسی امرِ عام کی وجہ سے جماعت بھر کی نماز قضا ہو گئی تو جماعت سے پڑھیں، یہی افضل و مسنون ہے اور مسجد میں بھی پڑھ سکتے ہیں، اور جہری نمازوں میں امام پر جہر واجب ہے اگرچہ قضا ہو۔ اور اگر بوجہ خاص بعض اشخاص کی نماز جاتی

رہی تو گھر میں تنہا پڑھیں کہ معصیت کا اظہار بھی معصیت ہے۔ (ص162)

## قضا نماز کس وقت پڑھی جائے

**سوال**: قضا نماز کس وقت پڑھی جائے؟ اور کیا ایک وقت کی نماز دوسرے وقت میں قضا کر سکتے ہیں؟

**جواب**: قضا حتی الامکان جلد ہو، تعیین وقت کچھ نہیں ایک وقت میں سب وقتوں کی پڑھ سکتا ہے۔ (ص162)

**سوال**: اگر کسی شخص کی بہت نمازیں قضا ہوگئی ہیں یا اس نے دیر سے نماز شروع کی تو اس کو کیا کرنا چاہئے کہ اس کی پچھلی نمازیں پوری ہوجائیں؟

**جواب**: ان نمازوں کی قضا کرے جس قدر روز پڑھ سکے اسی قدر بہتر ہے مثلاً دس دن کی روز پڑھے یا آٹھ کی یا سات کی اور چاہے ایک وقت میں پڑھے یا متفرق اوقات میں، اور ہر بار یوں نیت کرے کہ سب میں پہلی وہ نماز مجھ سے قضا ہوئی، جب ایک پڑھ لی پھر یوں نیت کرے یعنی اب جو باقیوں میں پہلی ہے، اخیر تک اتنی پڑھے کہ اب اس پر قضا باقی رہنے کا گمان نہ رہے، قضا ہر روز کی صرف بیس رکعت ہے۔ (ص163)

**سوال**: ایک شخص جس نے اپنی چالیس سال کی عمر تک باوجود مسلمان کہلانے کے نماز روزہ حج زکوٰۃ ادا نہ کی ہو یا کبھی کچھ کرلیا اور کبھی کچھ نہیں اور بعدازاں وہ تائب ہوا اور تجدید ایمان کی اور کسی اہل اللہ کے ہاتھ پر بیعت کی کہ اس شخص کو بھی ان عبادات کا اعادہ فرض ہوگا یا تجدید ایمان کی کافی ہوگی کیونکہ اسلام قبول کرنے سے پہلے تمام نقائص کو رفع کر دیتا ہے اور کسی کبائر وغیرہ کا بھی وہ جواب دہ نہیں رہتا۔

**جواب**: نماز روزہ و حج زکوٰۃ ادا نہ کرنے سے آدمی کافر نہیں ہوتا جتنے دنوں ادا نہ کرے گا اس کی قضا اس پر فرض رہے گی کافر کا اسلام لانا اس کے اگلے کبائر کو محو کر دیتا ہے، مسلمان صرف تجدید اسلام سے اپنے گناہوں عہدہ برآ نہیں ہوسکتا جب تک توبہ نہ کرے، فرائض ترک کیے ہیں اس سے توبہ میں یہ بھی شرط ہے کہ ان کی قضا کرے صرف زبانی توبہ توبہ نہیں ہے۔ (ص163)

**سوال**: ایک شخص کی بہت ساری نماز قضا ہیں اور اس کی عمر ایسی مدت تک پہنچ گئی ہے کہ وہ سب قضا نمازیں کھڑے ہوکر ادا نہیں کرسکتا تو بیٹھ کر ادا کرنے سے ادا ہوجائے گی یا نہیں؟

**جواب**: جب تک کھڑے ہونے کی طاقت ہے کھڑا ہونا فرض ہے اگرچہ لکڑی یا آدمی یا دیوار کے سہارے سے جتنی اس طور سے پڑھ سکے کھڑے ہوکر پڑھے، جب تک تھک جائے تھم جائے، اس طرح ادا میں اگر قصور کرے گا (یعنی اس طرح ادا کرنے کی وجہ سے اگر کم نمازوں کی ادائیگی ہوگی) اور موت آگئی تو امید ہے کہ مولیٰ تعالیٰ باقی نمازیں معاف فرمائے گا۔ (ص164)

## فجر نہ پڑھی ہو تو کیا عید کی نماز ہوجائے گی

**سوال**: جس شخص نے نماز صبح نہ پڑھی ہو تو اس کی جمعہ اور عید کی نماز ہو سکتی ہے یا نہیں؟

**جواب**: عید کی نماز تو مطلقاً ہو جائے گی اور جمعہ کی بھی اگر صاحب ترتیب نہ ہو یعنی اس کے ذمہ پانچ نمازوں سے زیادہ قضا جمع ہو گئی ہوں اگرچہ ادا کرتے کرتے اب کم باقی ہوں، اگر صاحب ترتیب ہے تو جب تک صبح کی نماز نہ پڑھ لے جمعہ نہ ہوگا، (ہاں) اگر صبح کی نماز اسے یاد ہے اور وقت اتنا تنگ ہو گیا کہ صبح کی نماز پڑھے تو ظہر کا وقت ہی نکل جائے (تو فجر چھوڑ کر جمعہ پڑھے گا) اور یہ جمعہ میں ہونا متوقع نہیں۔ (ص164)

نمازوں کے فدیہ میں مصحف شریف دینا

**سوال**: زید نے انتقال کیا اس پر نمازیں اور روزوں کی قضا واجب تھی، اس کے وارثوں نے قرض لے کر اس کی جانب سے ایک قرآن شریف ہدیہ مسکین کو دے دیا اس صورت میں نماز اور روزوں کا کفارہ ذمہ زید سے ساقط ہوا یا نہیں۔

**جواب**: بازار کے بھاؤ سے وہ نسخہ مصحف شریف جس قیمت کا تھا بقدر اس کے کفارہ ادا ہونے کی امید ہے مثلاً دو روپیہ ہدیہ کا تھا تو دو روپے کے گیہوں (گندم) جتنے کفارے کو کافی ہوں وہی ادا ہو سکتا ہے، باقی نماز روزے زید کے ذمے بدستور رہے، قرآن مجید بیشک بے بہا ہے اس کے ایک کلمے ایک حرف کی برابر ساتوں آسماں و زمین اور جو کچھ ان میں ہے برابر نہیں ہو سکتے، مگر ان امور میں اعتبار مالیت کا ہے، قرآن عظیم مال نہیں۔ ہاں یہ کاغذ و جلد جو متضمن نقوش ہیں یہ مال انھیں کی قیمت ملحوظ ہوگی وبس، ورنہ یوں تو جس پر دس کروڑ روپے کسی کے قرض آتے ہوں ایک کلمہ اللہ پرچہ پر لکھ کر دے دے اور دین سے ادا ہو کر بے شمار اس کا اس پر فاضل رہے و ھذا کلہ ظاھر جدا (اور یہ سارا اچھی طرح واضح ہے)۔ (ص164)

نمازوں اور روزوں کا فدیہ سادات کو نہیں دے سکتے

**سوال**: نمازوں اور روزوں کا فدیہ سادات کو دے سکتے ہیں؟ یہ فدیہ اہل ہنود کو دینا کیسا ہے؟

**جواب**: یہ صدقہ حضرات سادات کرام کے لائق نہیں اور ہنود وغیرہم کفار ہند اس صدقے کے لائق نہیں ان دونوں کو دینے کی اصلاً اجازت نہیں، نہ ان کے دیے ادا ہوں۔ (ص166)

**سوال**: یہ فدیہ اپنے رشتہ داروں کو دینا افضل ہے یا دوسرے شہر میں موجود دینی طلبہ کو بھیجوانا افضل ہے؟

**جواب**: مسلمین مساکین ذوالقربی غیر ہاشمین کو دینا دونا اجر ہے، مدرسہ دینیہ کے طلبہ علم دین کے صحیح العقیدہ کو بھیجنے کی اجازت ہے اگرچہ وہ دوسرے شہر میں ہوں حتی کہ زکوۃ بھی۔۔۔ اقارب و جیران (رشتہ اور پڑوسی) اور دور کے طلبہ علم دونوں میں ایک ایک وجہ اولیت کی ہے جو اسے انفع معلوم ہو اس پر عمل کرے۔ (ص166)

فدیہ کے بارے میں چند مسائل

**سوال:** فدیہ میں اناج دے یا اس کی قیمت؟

**جواب:** چاہے اناج دے یا اس کی قیمت۔ (ص166)

**سوال:** کیا ایک فقیر کو زیادہ روزوں اور نمازوں کا فدیہ دے سکتے ہیں؟

**جواب:** ایک فقیر کو متعدد نمازوں روزوں کا فدیہ دے سکتا ہے جب تک وہ اس کے دینے سے مالک نصاب نہ ہو جائے، ہاں مدیون ہو تو بقدر دین ہزار نصابوں کی مقدار ایک کو دے سکتا ہے۔ (ص166)

**سوال:** کیا ایک فقیر کو ایک کفارہ سے کم دے سکتے ہیں؟

**جواب:** کسی فقیر کو ایک کفارہ کی مقدار سے کم نہ دے بلکہ پوری مقدار یا مقادیر یا اس کی یا ان کی پوری قیمت ہو احتیاط اس میں ہے خروجا عن الخلاف (اختلاف سے بچنے کے لئے)۔ (ص166)

__فتاوی سمرقندیہ کی طرف منسوب ایک عبارت کے بارے میں سوال__

**سوال:** کیا یہ عبارت فتاوی سمرقندیہ میں ہے "لما صنف الامام الربانی محمد بن حسن الشیبانی فی کتاب الحیل فی کل باب انکر علیہ علماء البغداد بلغوا تلك القصة الی خلیفة البغداد فقال الخلیفة ارسل الی ذلك فان کان موافقا للاصول فبها والا فنخرقه فقال ان العلماء احساد واوانکروا حسدا فجاء الامام بذلك الکتاب الی الخلیفة فنظر فیه فتعجبَ فطلب العلماء وقال انظروا فیه بدقة النظر من غیر حسد فلما رأوه قالوا فقد احسن محمد ضاعف اللّٰہ اجرہ الی الابد ثم سئل الخلیفة عن الامام ای اصل اخرجت تلك المسائل قال اخرجت من قصة ایوب ویوسف وسنة حیلة الرباء والحد فقال الخلیفة للعلماء من انکر الحیلة فقد انکر القراٰن والحدیث واجماع العلماء فالتعزیز واجب علیه فلما حول ورقة وقع النظر علی حیلة الاسقاط فقال الامام اسھل طریقته ان یبیع الوارث علی الفقیر مصحفا قابل القراءة ثم یھب الفقیر للوارث ثم فثم حتی یتم لعل اللّٰہ یجعل فدیة الصوم والصلوٰة والزکوٰة وغیرھا فقال العلماء قلت قولا حسنا بارك اللّٰہ فی عمرك فاکتب فی کتابك فکتب الامام تلك الحیلة فی کتابه فشاع فی زمان الخلیفة (الدرالبرر للامام الغزالی) قال الشارح السمرقندی حدثنا عباس بن سفیان عن ابن عتبه عن ابن عوف عن محمد عن عبداللّٰہ قال قال عمر ایھا المؤمنون اجعلوا القراٰن وسیلة لنجاة الموتی فتحلقوا وقولوا اللھم اغفر لھذا المیت بعزة القراٰن وتناولوا بایدیکم وفعل عمر فی اخر خلافته فی وفاة امرأة ملقبة الحبیبة بنت عربد زوجة ملاب لجزء من القراٰن فمالوا الی عمر ولم یشتھر فی خلافة عثمان ثم اشتھر فی خلافة ھارون الرشید من غیر انکار دوران القراٰن بحیلة الاسقاط فاصله ثابت عن عمر وھذا وان لم یذکر فی کتب المشھورة من الاحادیث ولکنه مشھور فی

بعض الکتب من التواریخ بسند قوی کما قال المورخ اللهب صاحب الفتوح اخبرنا ابو عاصم عن ابن جریج عن ابن شهاب عن ابن سلمة عن ابن موسٰی قال فعل عمر دوران القرآن لجزء منه بحلقة عشرین رجلا بعد صلوٰة الجنازہ لامرأة ملقبه بحبیبة بنت عربد زوجة ملاب لرجل من الانصار ما حفظنا اسمه فانکار مطلقة الحیلة کفر وعن حیلة الاسقاط فسق لانه ثبت عن عمر، اخبرنا سعید بن ایوب عن جمیع عن عبداللہ بن ابی بکر انه اوجد عمر بدور القرآن بعد صلوٰة الجنازہ انتهی فتاوی سمر قندی من عتبه ''ترجمہ: جب امام ربانی محمد بن حسن الشیبانی نے ہر معاملہ کے بارے میں کتاب الحیل لکھی تو اس پر علماءِ بغداد نے اعتراض کیا یہ بات خلیفہ بغداد کو پہنچی تو اس نے کہا وہ کتاب مجھے لا کر دو اگر اس کی عبارات اصول کے موافق ہیں تو ٹھیک ورنہ ہم اسے جلا دیں گے اور علماء نے اعتراض حسداً کیا تھا، امام نے کتاب خلیفہ وقت کو دی اس نے جب اسے پڑھا تو بہت متعجب ہوا، علماء کو طلب کیا اور کہا حسد سے بالاتر ہو کر دقّتِ نظر سے اس کا مطالعہ کرو، جب انھوں نے اس کتاب کو پڑھا تو سب کہنے لگے کہ امام محمد نے بہت خوب کام کیا ہے اللہ تعالیٰ تا قیامت ان کو اجر عطا فرمائے، پھر خلیفہ نے امام سے پوچھا ان مسائل کا استنباط کرتے وقت کونسی اصل آپ کے پیش نظر تھی، تو انہوں نے فرمایا میں نے حضرت ایوب اور حضرت یوسف علیہما السلام کے واقعات اور حیلہ ربا کی سنت اور حد سے انہیں مستنبط کیا ہے۔ خلیفہ نے علماء سے کہا جو شخص حیلہ کا انکار کرتا ہے اس نے تو قرآن، حدیث اور اجماع کا انکار کیا تو اس پر تعزیر لازم ہے۔ جب خلیفہ نے کتاب کا ایک ورق اٹھایا تو اس کی نظر حیلہ اسقاط پر پڑی، تو امام نے کہا کہ حیلہ کا آسان طریقہ یہ ہے کہ وارث محتاج کو قابل قرأت قرآن بیچ دے پھر وہ فقیر اس وارث کو ہبہ کر دے، پھر اسی طرح مسلسل کیا جائے حتی کہ پورا ہو جائے شایدہ اللہ تعالیٰ اسے روزہ، نماز اور زکوٰۃ وغیرہ کا فدیہ بنا دے۔ علماء نے کہا کہ آپ نے بہت خوب بات فرمائی ہے اللہ تعالیٰ تمھاری عمر میں برکت دے پس اسے اپنی کتاب میں تحریر فرما دو اور یہ طریقہ خلیفہ کے دور میں مروج رہا الدر البر رلا امام غزالی۔ شارح سمرقندی نے فرمایا، ہمیں عباس بن سفیان نے ابن عتبہ سے انہوں نے ابن عوف سے انہوں نے محمد انہوں نے عبداللہ بن عمر سے کہ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا: اے اہل ایمان! قرآن کو مردوں کی نجات کے لئے وسیلہ بناؤ اور حلقہ بنا کر یوں عرض کرو! اے اللہ! اس میت کو عزّت قرآن کی برکت سے بخش دے اور اسے ایک دوسرے کے ہاتھ میں دو۔ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اپنی خلافت کے آخری دور میں حبیبہ بنت عربد زوجہ ملاب کی وفات کے موقعہ پر قرآن کے ایک حصہ سے ایسا کیا، لیکن یہ عمل خلافت عثمان میں مشہور نہ ہوا پھر ہارون الرشید کے زمانہ میں قرآن کا دور حیلہ اسقاط کے لئے بغیر کسی اعتراض کے مشہور ہوا تو اس حیلہ کی اصل حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے ثابت اور یہ بات اگرچہ مشہور کتب احادیث میں نہیں لیکن کتب تاریخ میں سند قوی کے ساتھ مشہور ہے جیسا کہ عظیم مورّخ صاحب الفتوح نے بیان کیا کہ ہمیں ابو عاصم نے ابن جریج سے انہوں نے ابن شہاب، انہوں نے ابن سلمہ، انہوں نے ابن موسٰی سے بتایا کہ حضرت عمر نے بیس آدمیوں کے حلقہ میں قران کے ایک جز کو لیا دیا اور یہ اس خاتون کے جنازہ کے بعد کیا جو ملاب

انصاری کی بیوی اور حبیبہ بنت عربد کے لقب سے مشہور تھی اس کا نام محفوظ نہیں، تو مطلقاً حیلہ کا انکار کفر اور حیلہ اسقاط کا انکار فسق ہے کیونکہ یہ حضرت عمر سے ثابت ہے، ہمیں سعید نے ایوب سے انہوں نے جمیع سے انہوں نے عبداللہ بن ابی بکر سے بتایا کہ نماز جنازہ کے بعد قرآن کا دور حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے ایجاد کیا انتہی، فتاوی سمرقندی میں عتبہ کے حوالے سے منقول ہے۔

**جواب**: امیر المومنین فاروق اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور ان کے سوا اور حضرات سے جو کچھ روایات بے سروپا اس عبارت میں مذکور ہیں سب باطل وافتراء ہیں، نہ یہ عبارت فتاوی سمرقندیہ میں ہے، اس پر بھی افترا ہے، اور بے چارہ افتراء کرنے والا عربی عبارت بھی باقاعدہ نہ بناسکا اپنی ٹوٹی پھوٹی جاہلانہ خرافات کو صحابہ وائمہ کی طرف منسوب کیا۔ (ص175)

<u>حیلۂ اسقاط میں دور کرنا</u>

**سوال**: حیلۂ اسقاط کے لئے دور کرنا (یعنی بار بار فقیر کو دینا اور پھر فقیر کا لوٹانا) کہاں موجود ہے؟

**جواب**: مسئلہ دور عامہ کتب متداولہ مذہب میں مصرح ہے خود مصحف شریف سے ہو یا کسی مال سے۔ (ص175)

**سوال**: کیا مصحف شریف (قرآن پاک) حیلۂ اسقاط میں دینے سے میت کی ساری نمازوں اور روزوں کا فدیہ ادا ہو جاتا ہے؟

**جواب**: ہر بار کے دینے میں اتنا ہی مجرا ہوگا کہ بازاری نرخ سے وہ مصحف شریف جتنے ہدیہ کا ہے یہ جاہلانہ خیال کہ یہ تو بے بہا ہے ایک ہی دفعہ میں اگلے پچھلے بلکہ سات پشت کے سب کفارے ادا ہو جائیں گے محض جاہلانہ خیال باطل ہے۔ (ص175)

<u>نمازوں کے فدیہ پر نص مجتہد موجود ہے</u>

**سوال**: زید کہتا ہے کہ نماز کے فدیہ دینے پر نص شارع موجود نہیں۔

**جواب**: فدیہ صلوٰۃ پر اگر چہ نصِ شارع علیہ افضل الصلوٰۃ والتسلیم نہ آیا نص مجتہد مذہب ہے و کفی بہ حجۃ (یہ دلیل کے لئے کافی ہے)۔ (ص175)

## سجدہ سہو کا بیان

<u>نماز میں ایک رکن یعنی تین بار سبحان اللہ کہنے کی مقدار خاموش رہنے سے سجدہ سہو لازم ہو جائے گا</u>

**سوال**: ایک شخص الحمد شریف پڑھ کر سوچتا رہا کہ کون سی سورت پڑھوں اور اس میں کچھ دیر لگ گئی تو کیا حکم ہے؟

**جواب**: اگر بقدر ادائے رکن ای مع سنتہ کما فی الغنیۃ (یعنی سنت کے مطابق جیسے غنیہ میں ہے) یعنی مثلاً جتنی دیر میں تین بار سبحان اللہ کہہ لیتا اتنے وقت تک سوچتا رہا تو سجدہ سہو لازم ہے ورنہ نہیں۔ (ص177)

**سوال**: امام جمعہ کی نماز میں دوسری رکعت میں فاتحہ کے بعد ﴿واذکر فی الکتٰب موسیٰ﴾ سے ﴿ووھبنا لہ

پڑھیں تو جماعت باقی ماندہ دوسرے دن ادا کریں یا اب انھیں اجازت نہ دی جائے گی کہ نماز ہو چکی۔

**جواب**: صورۃ مستفسرہ میں جماعت باقی ماندہ بیشک دوسرے دن ادا کرے عید الفطر میں بوجہ عذر ایک دن کی تاخیر جائز ہے اور بارش عذر شرعا مسموع۔۔۔اور صلوٰۃ عید میں جوازِ تعدد متفق علیہ ہے بخلاف جمعہ کہ اس میں خلاف ہے اور راجح جواز مگر یہ ضرور ہے کہ جو امام عیدین و جمعہ کے لئے مقرر ہوا سے بھی فوت ہوئی ہو کہ امامت کے لئے امام معین مل سکے اور اگر مقرر کردہ امام سب پڑھ چکے اور بعض لوگ رہ گئے تو یہ بیشک نہیں پڑھ سکتے نہ آج نہ کل۔ (ص577)

**سوال**: اگر حاکم وقت نے عام طور پر اجازت دے دی کہ تم لوگ فلاں زمین پر اپنی عید گاہ بنالو یا فقط دوگانہ ادا کرنے کی اجازت دی، عید گاہ بنانے کی اجازت نہ دی تو ان دونوں صورتوں میں نماز کا ثواب اسی قدر ملے گا جس قدر مسلمان کی وقف کردہ عید گاہ میں ملتا ہے یا اس سے کم؟

**جواب**: ہاں اتنا ہی ثواب ہے، زمین وقف کردہ میں پڑھنا نہ عیدین کے سنن سے ہے نہ مستحبات سے، سنت اس قدر ہے کہ صحرا میں ہو، وقد كان المصلى فى زمنه صلى الله تعالىٰ عليه وسلم و زمن الخلفاء الراشدين رضى الله تعالىٰ عنهم من عادى الارض بغير وقف و لا بناء ۔ کیونکہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی ظاہری حیات اور خلفاء راشدین رضی اللہ تعالیٰ عنہم کے دور میں عید گاہ افتادہ زمین تھی، نہ وقف تھی اور نہ تعمیر شدہ تھی۔ (ص581)

## صحراؤں جنگلوں کی ویران زمینیں اللہ ورسول کی ملک میں ہیں

**سوال**: صورتِ اولیٰ میں اگر مسلمانوں نے عید گاہ بنالی تو وہ وقف سمجھی جائے گی اور احکام عید گاہ اس کے ۔ئے ثابت ہوں گے یا وہ زمین ملک حاکم پر باقی ہے اور وقف کے احکام جاری نہ ہوں گے؟

**جواب**: صحراؤں جنگلوں کی افتادہ زمینیں بادشاہ کی ملک نہیں ہوتیں وُہ اصل ملک خدا اور رسول پر ہیں جل جلالہ وصلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم، حدیث میں ہے ((عادی الارض للہ ورسولہ)) ترجمہ: افتادہ زمینیں اللہ اور اس کے رسول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی ہیں۔ (الجامع الرموز مع فیض القدیر بحوالہ بیہقی، ج4، ص298، دار المعرفۃ بیروت)

حاکمِ وقت نے جب اجازت دے دی اور استرداد کا خوف نہ رہا اور مسلمانوں نے وقف کر دی وقف لازم ہوگئی، احکامِ مصلی اس پر جاری ہوں گے۔ (ص581)

**سوال**: اگر بے اجازت گورنمنٹ گورنمنٹ کی زمین پر نمازِ عید پڑھی گئی تو نماز بلا کراہت ہوگئی یا نہیں؟

**جواب**: نماز بلا کراہت صحیح ہے۔ (ص581)

**سوال**: ایک مسجد میں دو عید کی نمازیں ہوئیں، دوسری اس لئے کرائی گئی کہ پہلے امام کا مذہب کچھ اور تھا تو کیا یہ درست ہے؟

**جواب**: نمازِ عید مثل نماز جمعہ ہے نمازِ پنجگانہ کی طرح نہیں جن میں ہر شخص صالح امامت کرسکتا ہے، عیدین اور جمعہ کے لئے شرط ہے کہ امام خود سلطانِ اسلام ہو یا اُس کا نائب یا اس کا ماذون، اور نہ ہو تو بضرورت جسے عام مسلمانوں نے امامتِ جمعہ وعیدین کے لئے مقرر کیا ہو، ظاہر ہے کہ ایک مسجد میں ایک نماز کے لئے دو شخص امام مقرر نہیں ہوتے تو جو ان میں مقرر نہیں ہے اسکی اور اس کے پیچھے والوں کی نماز نہ ہوگی اور یہاں اختلاف مذہب حنفیت وشافعیت عذر نہیں ہوسکتا، ہاں اگر ایسا اختلاف مذہب ہے کہ ان میں ایک گروہ سُنّی اور دوسرا وہابی یا غیر مقلد، تو اس صورت میں اُس امام اور اُس کے مقتدیوں کی نماز باطل محض ہے، اور سنیوں پر لازم ہے کہ اپنا امام اپنے میں سے مقرر کریں انھیں کی نماز نماز ہوگی وبس۔ (ص582)

## فعل حرام ہو اور اجرت حلال ہو اس کی صورت

**سوال**: زید عید کی نماز سے پہلے درزی کا کام کرتا رہا، بکر نے کہا کہ زید نے نماز سے پہلے جتنی مزدوری کی وہ حرام ہے اس لئے کہ اس نے جتنا کام قبل از نماز کیا وہ ناجائز تھا، آیا یہ صحیح ہے یا نہیں؟

**جواب**: بکر محض غلط کہتا ہے جبکہ زید نے ادائے نماز میں قصور نہ کیا تو نہ قبل نماز کام کرنا حرام تھا نہ بعد نماز نہ اُس اُجرت میں کوئی حرج ہے، ہاں اگر کام کے سبب نماز نہ پڑھتا تو وہ کام حرام ہوتا اُجرت پھر بھی حرام نہ تھی، یہ تو حلت وحرمت کا حکم ہے البتہ مستحب ہے کہ ضرورت نہ ہو تو عید کے دن نماز سے پہلے متعلقات عید کے سوا کوئی دنیوی کام نہ کرے کہ خوشی کا دن ہے نہ کہ محنت کا، اُس دن کا اور دنوں سے امتیاز چاہئے، اسی واسطے ہر گروہ میں اپنی اپنی عیدوں کے دن تعطیل کا معمول ہے پھر بھی یہ کوئی واجب نہیں، اور ضرورت ہو جب تو کوئی گنجائشِ کلام ہی نہیں۔ (ص582)

## جس شخص نے عید کی نماز پڑھ لی ہو اب وہ نمازِ عید کی امامت نہیں کرواسکتا

**سوال**: زید نے ایک مسجد میں جو شہر میں واقع ہے مقتدی بن کر نماز عید الفطر پڑھی، اس کے بعد زید عیدگاہ کو گیا اور وہاں بکر امام تھا، اُس سے نماز پڑھاتے وقت اخیر رکعت میں تکبیریں چھوٹ گئی تھیں جس سے نماز فاسد ہوگئی، تب زید نے دوبارہ امام بن کر نماز عید الفطر پڑھائی حالانکہ وہ نماز مقتدی کی حالت میں پڑھ کر گیا تھا، ایسی حالت میں زید کو نماز پڑھانا چاہئے تھا یا نہیں؟

**جواب**: زید کو امامت ہرگز جائز نہ تھی، جن لوگوں نے اُس کے پیچھے نماز پڑھی ان کی نماز باطل ہوئی، اُن میں جو ناواقف تھے ان کی نماز رہ جانے کا وبال بھی زید کے سر رہا۔ (ص583)

## لوگوں کو عید کی نماز کے لئے اکٹھا کرنے کے لئے بگنو لے چلانا جائز نہیں

**سوال**: ہمارے ہاں لوگ عید کی نماز کے لئے وقتِ معیّن میں حاضر نہیں ہوتے لہذا بعض لوگوں کی نماز فوت ہوتی ہے اس لئے جھگڑا فساد لڑائی برپا کرتے ہیں، اب سب محلّہ والے مل کر ایک صاحبِ علم سے مشورہ کیا اُس نے یہ امر کیا کہ تین

بنگولہ جلانا مناسب ہے، یکے بعد دیگرے اگر تیسرے بنگولے کے متصل کوئی حاضر نہ ہو تو جھگڑا لڑائی نہیں، سب لوگوں نے اس بات پر متفق ہو کر یہ عمل شروع کیا کہ عید کے دن تین بنگولہ جلاتے ہیں، یہ بات جب دوسرے کسی صاحب علم نے سنی تو کہا یہ آتشبازی فعل بدعت سیئہ محرمہ ہنود کا کام ہے۔ اس کا کیا حکم ہے؟

**جواب**: فی الواقع یہ بدعتِ سیئہ ہے اور مشابہت کفار ہے، اس سے بچنا واجب، حدیثِ اذان میں اس کا فیصلہ ہو چکا، نار (آگ) و ناقوس سب رد کردئے گئے اور اذان مقرر فرمائی گئی جس سے اعلائے کلمۃ اللہ ہے، اور عیدین کے لئے تو اذان کا بھی حکم نہیں، احادیث صحیحہ میں ہے کہ حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے عیدین میں نہ اذان دلوائی نہ اقامت کہلوائی صرف الصلوٰۃ جامعۃ دوبار پکارا جاتا ہے، اسی پر اختصار کریں اور اس سے زائد ہرگز کچھ نہ ہو، تغافل (غفلت کرنے) والوں کا وبال اُن پر (ہے)۔ (ص584)

## عیدگاہ میں مسجد کی چٹائیاں لے جانا ممنوع ہے

**سوال**: عیدگاہ میں مسجد کی چٹائیاں لے جانا جائز ہے یا نہیں؟

**جواب**: عیدگاہ میں مسجد کا مال لے جانا ممنوع ہے۔ (ص584)

**سوال**: عیدین کی نماز کے بعد دعا مانگنا جائز ہے یا نہیں؟ مولوی اشرف علی کی کتابِ بہشتی گوہر میں لکھا ہے کہ اس صورت میں سنت کی پیروی کرتے ہوئے دعا نہ مانگنا بہتر ہے۔

**جواب**: بہشتی گوہر اور بہشتی زیور دونوں کتابیں اس شخص کی ہیں جس کے بارے میں علمائے حرمین نے تحریر فرمایا ہے کہ وہ شخص (اپنے کفریہ الفاظ کی وجہ سے) مرتد ہے، اور جو شخص اس کے کفریات پر مطلع ہو کر اس کے کافر ہونے میں شک کرے وہ کافر ہوگا، یہ بہت سے غلط اور فاسد مسائل پر مشتمل ہے اس کا پڑھنا حرام ہے اور عوام کی گمراہی کا سبب ہے جبکہ عید کی نماز کے بعد (دعا) سنت معروفہ اور آثار مخصوصہ کی اتباع میں جائز اور مستحب ہے۔ (ص585)

## تار کی خبر معتبر ہی نہیں

**سوال**: تار کے ذریعہ اگر عید ہونے کی اطلاع ملے اور وقت تنگ ہو اور لوگوں تک بالخصوص دور دراز دیہات کے لوگوں تک اطلاع پہنچانا مشکل ہو تو کیا اس صورت میں عید دوسرے دن کر سکتے ہیں؟

**جواب**: تار کی تو خبر معتبر ہی نہیں، اگر شہادت شرعیہ ایسے وقت گزری کہ وقت تنگ ہے شہر میں اطلاع اور لوگوں کا اجتماع متعذر ہے تو دوسرے دن پڑھیں۔ اور اگر شہر کے لئے وقت کافی ہے مگر دور دراز کے دیہات کو خبر جانا اور ان لوگوں کا آنا نہیں ہو سکتا تو واجب ہے کہ عید آج کر لیں، دیہاتوں کے لحاظ سے کل کے لئے تاخیر جائز نہیں کہ نماز عید الفطر کی تاخیر بلا عذر گناہ و ممنوع ہے اور دیہاتوں کا نہ آسکنا کوئی عذر ہی نہیں۔ (ص586)

**سوال**: اگر قاضی فاسق نمازِ عید پڑھائے اور دوسری مساجد میں حکام کے ذریعہ جماعت نہ ہونے دے تاکہ تمام لوگ میرے پیچھے ہی نماز ادا کریں تو فاسق کی اقتداء میں نماز درست ہوگی یا نہ؟

**جواب**: ایک شہر میں تکرارِ نماز عید بالاتفاق جائز ہے۔ فاسق معلن کی اقتداء مکروہ تحریمی حرام کے قریب ہے۔ جب تک کسی صالح صحیح القرأۃ سلیم العقیدہ کی اقتداء میسر ہو ہرگز کسی فاسق کے پیچھے نماز نہ پڑھی جائے اگر ظلماً دیگر مساجد نماز کے لئے بند کردی گئی ہیں اور اس کی اقتداء کے علاوہ اور کوئی راستہ نہیں تو اب مجبوری اور معذوری ہے، اس کا وبال بھی اس فاسق پر ہی ہوگا اور اللہ تعالیٰ کسی نفس کو اس کی طاقت سے بڑھ کر حکم نہیں دیتا، نماز عید اسلام کے عظیم شعائر میں سے ہے، اس عارضہ کی وجہ سے اسے ترک نہ کیا جائے۔

(ص 587)

**سوال**: ایک عیدگاہ ایک بستی نما شہر میں بنی ہوئی ہے، حال میں کچھ اشخاص نے عیدگاہ جن سے بہت نزدیک تھی، نفسانیت دنیوی کی وجہ سے عیدگاہ میں نماز عید پڑھنا ترک کردیا، اس سال ان کا ارادہ اسی میدان میں دوسری عیدگاہ کی تعمیر کا ہے، تو آیا ان چند اشخاص کو صورتِ مذکورہ بالا میں اپنی جدید گاہ کا ایسے مختصر شہر میں تعمیر کرنا ازرُوئے شرع شریف درست ہے یا نادرست؟

**جواب**: نماز عید ایک شہر میں متعدد جگہ اگرچہ بالاتفاق روا ہے مگر ایک شہر کے لئے دو عیدگاہ بیرون شہر مقرر کرنا زمانِ برکت نشان حضور سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے اب تک معہود نہیں، نہ زنہار اس میں شرع مطہر و دین منور کی کوئی مصلحت خصوصاً ایسی چھوٹی بستی میں تو اگر اس میں اس کے سوا کوئی حرج نہ ہوتا تو اسی قدر اس فعل کی کراہت کو بس تھا کہ محض بے ضرورت شرعی و مصلحتِ دینی خلاف متوارث مسلمین ہے اور ایسا فعل ہمیشہ مکروہ ہوتا ہے۔

جب یہ تعمیر مصلحت دینی سے خالی ہوئی اور اس میں کوئی مصلحت دنیوی نہ ہونا بدیہی، تو محض عبث ہوئی اور ایسا ہر عبث ناجائز وممنوع ہے۔

یہ عمارت بے حاجت کی تعمیر ہوئی اور ہر عمارت بے حاجت اپنے بنانے والے پر روز قیامت وبال ہے۔

جنگل میں بے حاجت شرعی ایک عمارت بنا کر کھڑی کردینا اسراف ہوا اور اسراف حرام ہے۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے ﴿ولا تسرفوا ان اللہ لایحب المسرفین﴾ ترجمہ: اور اسراف نہ کرو کہ اللہ تعالیٰ اسراف کرنے والوں کو پسند نہیں فرماتا۔

صورت مستفسرہ میں یہ سب شناعتیں خود اس فعل بے معنی میں موجود تھیں اگرچہ اس کی تعمیر براہِ نفسانیت نہ ہوا اور جبکہ یہ بناء براہِ نفسانیت ہے جیسا کہ بیانِ سوال سے ظاہر، تو اس کا مذموم ومردود ہونا خود واضح وروشن ہے۔

(ص 590)

<u>سرکار صلی اللہ علیہ وسلم عیدالفطر کیلئے جانے سے پہلے کچھ نہ کچھ تناول فرماتے جبکہ عیدالاضحیٰ میں کچھ بھی تناول نہ فرماتے</u>

**سوال**: کیا اس طرح کی حدیث ہے کہ فرمایا رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے کہ "عید قرباں میں مستحب ہے کہ جب تک

نماز نہ پڑھی جائے کھانا نہ کھائے'' جو اس حکم پر عمل نہ کرے اس کے لئے کیا حکم ہے؟ اور اس کی نماز عید میں خلل آئے گا یا نہیں؟

**جواب**: اس باب میں رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے کوئی حدیث قولی جس طرح سائل نے ذکر کی وارد نہیں، ہاں حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا فعل ثابت ہوا ہے کہ عید قرباں میں نماز سے پہلے کچھ نہ کھاتے بعد نماز گوشتِ قربانی سے تناول فرماتے۔ جامع ترمذی میں ہے ((ان رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کان لا یخرج یوم الفطر حتی یأکل وکان لا یأکل یوما النحر حتی یصلی)) ترجمہ: رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم عید الفطر کو کوئی چیز کھائے بغیر تشریف نہ لاتے اور یوم النحر کو نماز ادا کر کے تناول فرماتے۔ (جامع الترمذی، ج1، ص71، ایچ ایم سعید کمپنی کتب خانہ رشیدیہ، دہلی)

طبرانی اوسط میں حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے ہے ((من السنۃ ان لایخرج یوم الفطر حتی یطعم ولایأکل یوم النحر حتی یرجع)) ترجمہ: سنت یہ ہے کہ یوم الفطر کو کھانے کے بغیر نہ نکلا جائے اور یوم النحر کو نماز سے واپسی پر کھایا جائے۔ (مجمع الزوائد بحوالہ الطبرانی والاوسط، ج2، ص199، دار الکتاب، بیروت)

بہر حال یہ امر استحبابی ہے یعنی کرے ثواب، نہ کرے تو حرج نہیں، ایسے امر کے ترک کو حکم عدولی نہیں کہہ سکتے اور نماز میں نقص کا تو کوئی احتمال ہی نہیں۔ (ص592)

**سوال**: زید علمائے حاضرہ کی تحقیق وثبوت شہادت صحیح جان کر منگل کو دس ذی الحجہ یقینی جان کر عید الاضحیٰ کی امامت کراتا ہے لیکن شب سہ شنبہ کو ایک بڑے متدین مستند عالم تشریف لائے اور انہوں نے ثبوتِ رؤیت صحیح نہ جان کر منگل کو عید نہیں کی، اس عالم نے لوگوں سے کافی کوشش کرائی گئی کہ کسی صورت سے مجھ کو ثبوت رؤیت معلوم ہو جائے تو میں بھی عید کروں مگر کسی سے پتا نہیں چلا جن کے پاس ثبوت گزرا وہ اس قدر فرما کر بس ہو گئے کہ مجھے سچا جانتے ہیں تو عید کریں ورنہ نہ کریں، اس وجہ سے ایک عالم صاحب نے عید نہیں کی، زید امامت وخطبہ سے فارغ ہو کر یوں کہتا ہے کہ دینی بھائیو! آج عید ہے، اور نماز بھی پڑھے مگر قربانی جو کہ دس گیارہ بارہ کو جائز ہے بجائے منگل کے احتیاطاً بدھ کو کرو۔

اس آخری فقرہ پر لوگوں نے سوال کیا کہ احتیاط کا کیا مطلب ہے؟ تو زید نے جواب دیا کہ اگر آج قربانی کرو تو جن علماء نے عید نہیں کی وہ فرمائیں گے کہ قربانی نہیں ہوئی اور اگر بدھ کو کرو گے تو سب بالاتفاق فرمائیں گے کہ صحیح ہے اور اختلاف سے بچنا اولیٰ۔

زید کا اس طرح اعلان کرنا جرم ہے یا نہیں؟ اگر جرم نہیں تو اسے اس بات پر ذلیل کرنا کیسا ہے؟

**جواب**: زید اس فقرہ کے سبب مجرمِ شرعی نہیں کہ احتیاط کرنے اور اختلاف معتبر شرعی سے بچنے کا حکم شرع مطہر میں ہے اتنی بات پر جو اسے ذلیل کرنے کی کوشش کرتے ہیں اچھا کام نہیں کرتے بلکہ گناہ کے ساعی ہیں۔ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں ((کل المسلم علی المسلم حرام مالہ وعرضہ ودمہ حسب امرء من الشرع ان یحقر اخاہ المسلم

)) مسلمان کا سب کچھ دوسرے مسلمان پر حرام ہے اُسکا مال، اُس کی آبرو، اس کا خون، آدمی کے بد ہونے کو یہ بہت ہے کہ اپنے مسلمان بھائی کی تحقیر کرے۔ (سنن ابن ماجہ، ص290، ایچ ایم سعید کمپنی، کراچی)

البتہ وہ نماز کہ پڑھی اس میں بہت شقوق ہیں جن میں سے ملخص یہ کہ اگر وہ جن کو علمائے حاضرہ کہا رسمی علماء ہیں نہ کہ فقیہ ماہر جن کے فتوے پر اعتماد جائز ہو، ان کی تحقیق پر وثوق جائز نہ تھا اور اگر اس وقت تک ان کی بات زید کے حق میں لائق وثوق تھی اور جب دوسرے عالم جن کو بڑے متدین مستند عالم کہا ہے انھوں نے وہ ثبوت صحیح نہ جانا تو زید کو اگلوں کے بیان پر وثوق نہ رہا، اور سہ شنبہ (منگل) کو دسویں ہونا بے ثبوت ہوگیا، پھر نماز پڑھی تو نماز ہی نہ ہوئی کہ نماز کے لئے جس طرح وقت شرط ہے یونہی اعتقاد مصلی (نمازی) میں وقت آ جانا شرط ہے مثلاً اگر صبح کی نماز پڑھی اور اسے طلوعِ صبح میں شبہ تھا، نماز نہ ہوئی اگر چہ واقع میں صبح ہوگئی ہو۔

اور اگر وہ قابل وثوق تھے اور اسے وثوق ہی رہا تو قربانی میں احتیاط کی کیا حاجت تھی، اور تھی تو کیا نماز میں احتیاط درکار نہ تھی، عیدالاضحیٰ کی نماز بھی بارھویں تک ہوسکتی ہے اگر چہ بلا عذر تاخیر مکروہ ہے۔ (ص594)

**سوال**: عمرو جو کہ امام ہے نے نماز عیدالاضحیٰ کثیر مقتدیوں کے ساتھ ادا کی، بکر نے دوسرے روز نماز عیدالاضحیٰ مع قلیل مقتدیوں کے شہر کی ایک مسجد میں پڑھی، عمرو نے بکر کی اقتداء میں تکرار نماز کی، پس ایسی صورت میں عمرو کی کون سی نماز واجب اور کون سی نفل ہوگی؟

**جواب**: پہلے دن اگر عمرو کو روز عید ہونے میں شک تھا یا بلا ثبوت شرعی عید مان کر نماز عید پڑھی تھی تو وہ نماز ہی نہ ہوئی یہ دوسری ہی واجب واقع ہوئی اور اگر بہ ثبوت شرعی بلا تردد پہلے دن پڑھی تو وہی واجب تھی دوسری بلا وجہ رہی۔ (ص595)

**سوال**: اگر کوئی شخص نماز عیدالاضحیٰ کی نیت میں عیدالضحیٰ کہے تو نماز اس کی صحیح ہوگی یا نہیں؟

**جواب**: اگر چہ یہ لفظ غلط ہے صحیح صلوٰۃ عیدالاضحیٰ ہے مگر نہ نیت زبانی کی نماز میں حاجت ہے نہ وہ نماز کے اندر ہے نہ اس میں فساد معنی ہے، تو اس غلطی کا صحتِ نماز پر اصلاً اثر نہیں ہوسکتا، دل میں عیدالاضحیٰ ہی کا قصد ہے اگر چہ نام میں غلطی کی۔ بلکہ دل میں نماز عیدالاضحیٰ کا ارادہ کرتا اور زبان سے عیدالفطر بلکہ مثلاً نماز تراویح کا نام نکلتا جسے اس نماز سے کوئی مناسبت ہی نہیں، جب بھی صحت نماز میں شبہ نہ تھا کہ نیت فعل قلب ہے۔ جب قلب کا ارادہ ہے زبان کا کچھ اعتبار نہیں۔ (ص596)

## عیدگاہ میں خرید و فروخت کا حکم

**سوال**: عیدگاہ مثل مساجد قابلِ احترام ہے یا نہیں؟ اس کا حکم حکمِ مسجد ہے یا نہیں؟ اس احاطہ کے اندر کفار جوتے پہنے ہوئے جاسکتے ہیں یا نہیں؟ اور اس چار دیواری کے اندر خرید و فروخت ہوسکتی ہے؟ خطبہ کے وقت دکانداروں یا خوانچہ والوں کا گشت اس میں جائز ہوسکتا ہے یا نہیں؟

**جواب**: عیدگاہ ایک زمین ہے کہ مسلمانوں نے نمازِ عید کے لئے خاص کی، امام تاج الشریعۃ نے فرمایا صحیح یہ ہے کہ وہ مسجد ہے اس پر تمام احکامِ مسجد ہیں، نہایہ میں اگرچہ مختار للفتوٰی یہ رکھا کہ وہ عین مسجد نہیں۔
مگر اس کے یہ معنی نہیں ہو سکتے کہ اس کی تعظیف وتطہیر ضروری نہیں، غیر وقت نماز وخطبہ میں اس میں خرید وفروخت قولِ اول پر مطلقاً حرام ہے اور خرید فروخت کے لئے اس متعین کرنا بالاتفاق حرام ہے۔
اور یوں کہ اتفاقاً غیر وقت نماز خطبہ میں ایک کے پاس کوئی شے ہو وہ دوسرے کے ہاتھ بیع کرے، قول دوم پر اس میں حرج نہیں، وقت نماز یا خطبہ میں خوانچہ والوں کا گشت بلاشبہ ممنوع وواجب الانسداد ہے کہ مخل استماع وناقص ہے اور ان کے غیر اوقات میں وہی اختلاف قولین، یونہی کفار کی آمدورفت خصوصاً جوتا پہنے کہ یہ نجاست سے خالی نہیں ہوتے نہ وہ جنابت سے۔ (ص596)

**سوال**: نمازِ عید کو امام نے اس طور ادا کیا کہ پہلی رکعت میں بعدِ ثناء کے قرأت سے پہلے چار تکبیریں کہیں، دوسری رکعت میں بھی قبل از قرأت کے چار تکبیریں کہیں۔ اسی طرح اگر پہلی رکعت میں بعدِ ثناء کے تین تکبیریں کہیں اور دوسری رکعت میں بھی ثناء کے بعد تین تکبیریں کہیں اور قرأت ادا کر کے نماز تمام کی، تو اس صورت سے نماز عید ہوگئی یا نہیں؟

**جواب**: پہلی صورت میں دو باتیں خلافِ اولیٰ کیں چار چار تکبیریں کہنی اور دوسری رکعت قبل قرأت تکبیر ہونی، اور دوسری صورت میں یہی بات خلاف اولیٰ ہوئی، مگر دونوں صورتوں میں نہ نماز میں نقصان آیا نہ کسی امر ناجائز وگناہ کا ارتکاب ہوا، ہاں بہتر نہ کیا۔ (ص598)

**سوال**: زید عید الاضحیٰ میں بعد اختتامِ نماز منبر پر گیا اور خطبہ شروع کیا، اثنائے خطبہ اولیٰ میں مقتدیوں سے کہا کہ آپ لوگ ذرا زور سے سبحان اللّٰہ پڑھیں، سب چپ رہے، پھر دوبارہ سہ بارہ کہہ کر لوگوں کو مجبور کیا کہ کیوں نہیں پڑھتے، تم لوگوں کا منہ کیوں بند ہو گیا، تب لوگوں نے بآواز بلند سبحان اللّٰہ پڑھنا شروع کیا پھر لبیّك و اللّٰہ اکبر کہلوایا پھر لا الٰہ الا اللّٰہ محمد رسول اللّٰہ پڑھوایا پھر نعتیہ خطبہ پڑھ کر منبر پر بیٹھا اور اٹھ کر خطبہ شروع کیا، ابھی خطبہ ثانیہ تمام ہونے نہ پایا تھا کہ لوگوں کو کھڑے ہو کر یا نبی سلام علیك یا رسول سلام علیك پڑھنے کو کہا، چنانچہ لوگوں نے اٹھ کر زور زور سے یا نبی سلام علیك پڑھا۔ اس کا یہ فعل کیسا ہے؟

**جواب**: حالت خطبہ میں کلام اگرچہ ذکر ہو مطلقاً حرام ہے۔ امام نے جو کچھ کیا سب بدعت شنیعہ سیئہ ہے، اُن جاہلوں کا وبال بھی اس پر بغیر اس کے کہ ان کے وبال میں کمی ہو۔ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں ((من دعا الی ھدی کان له من الاجر مثل اجور من تبعه لا ینقص ذلك من اجورھم شیئا ومن دعا الی ضلالة کان علیه من الاثم مثل اٰثام من تبعه لاینقص ذلك من اٰثامھم شیئا)) جس نے کسی اچھی بات کی طرف بلایا اس کو اتباع کرنے کے اجر کی مثل اجر ملے گا اور ان کے اجر میں کوئی کمی نہ ہوگی اور جس نے برائی کی طرف بلایا اس پر گناہ ہوگا اتباع کرنے والوں کی مثل، اور

ان کے گناہ میں بھی کمی نہ ہوگی۔ (صحیح مسلم، ج2، ص341، نور محمد اصح المطابع، کراچی)

## گلے ملنے کی شرائط

**سوال**: زید کہتا ہے کہ معانقہ (گلے ملنا) صرف اسی صورت میں جائز ہے جب کوئی مسافر سفر سے واپس آئے، اس کے علاوہ ناجائز ہے، شرعاً اس کا یہ کہنا کیسا ہے؟

**جواب**: کپڑوں کے اوپر سے معانقہ بطور برّ وکرامت واظہار محبت، بےفسادِ نیت وموادِ شہوت، بالا جماع جائز جس کے جواز پر احادیثِ کثیرہ وروایات شہیرہ ناطق (ہیں)۔ اور تخصیص سفر کا دعوٰی محض بے دلیل، احادیثِ نبویہ وتصریحاتِ فقہیہ اس بارے میں بروجہ اطلاق وارد، اور قاعدہ شرعیہ ہے کہ مطلق کو اپنے اطلاق پر رکھنا واجب اور بے مدرک شرعی تقیید وتخصیص مردود وباطل، ورنہ نصوصِ شرعیہ سے امان اُٹھ جائے۔

(یعنی جوازِ معانقہ کی مندرجہ ذیل شرطیں ہیں: (1) معانقہ کپڑوں کے اوپر سے ہو۔ (2) نیکی، اعزاز اور اظہار محبت کے طور پر ہو۔ (3) خرابی نیت اور شہوت کا کوئی دخل نہ ہو۔ مذکورہ شرطوں کے ساتھ معانقہ سفر، غیر سفر ہر حال میں جائز ہے۔ اس پر دلیل وہ روایات واحادیث ہیں جن میں قیدِ سفر کے بغیر معانقہ کا ثبوت ہے، تمام احادیث وروایات میں مطلق طور پر جوازِ معانقہ کا ثبوت ہے، یہ کسی حدیث میں نہیں کہ بس سفر سے آنے کے بعد معانقہ جائز ہے، باقی حالات میں ناجائز ہے (بلکہ بعض احادیث سے صراحۃً آمدِ سفر کے علاوہ حالات میں بھی معانقہ کا ثبوت فراہم ہوتا ہے جن کو امام اہلسنت علیہ الرحمہ ذکر فرمائیں گے۔) شریعت کا قاعدہ ہے کہ جو حکم، مطلق اور کسی قید کے بغیر ہو، اسے مطلق ہی رکھنا واجب وضروری ہے، معانقہ کے بارے میں جب یہ حکم مطلق اور قید سفر کے بغیر ہے، تو اسے مطلق رکھتے ہوئے سفر، غیر سفر ہر حال میں معانقہ جائز ہوگا۔ لہذا جواز معانقہ کے بارے میں بے دلیل شرعی آمدِ سفر کی قید لگانا محض باطل اور نامقبول ہے۔) (ص603)

## معانقہ کے بارے میں احادیث

**سوال**: معانقہ کے بارے میں کچھ احادیث بیان فرما دیجئے۔

**جواب**: (امام اہلسنت علیہ الرحمہ نے اس مقام پر تقریباً سترہ (17) احادیث بیان فرمائی ہیں جن میں سے چند درج ذیل ہیں) حضرت ابوذر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے، فرماتے ہیں ((مالقیتہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم قط الاصافحنی وبعث الی ذات یوم ولم اکن فی اھلی فلما جئت اخبرت انہ ارسل الی فاتیتہ وھو علی سریرہ فالتزمنی فکانت اجوداجود)) میں حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوتا تو حضور ہمیشہ مصافحہ فرماتے، ایک دن میرے بلانے کو آدمی بھیجا میں گھر میں نہ تھا، آیا تو خبر پائی، حاضر ہوا، حضور تخت پر جلوہ فرما تھے، گلے سے لگا لیا، تو اور یہ اور زیادہ جید اور نفیس تر تھا۔ (ابوداؤد، ج2، ص252، مجتبائی، لاہور)

ام المؤمنین صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا فرماتی ہیں ((رأیت النبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم التزم علیاً وقبلہ ویقول بابی

الوحید الشھید)) میں نے نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو دیکھا، حضور نے مولیٰ علی کو گلے لگالیا، اور پیار کیا اور فرماتے تھے میرا باپ نثار اس وحید شہید پر۔ 12
(مسند ابویعلیٰ، ج4، ص318، موسسۃ علوم القرآن، بیروت)

عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما فرماتے ہیں ((دخل رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم واصحابہ غدیراً فقال لیسبح کل رجل الیٰ صاحبہ فسبح کل رجل منھم الیٰ صاحبہ حتی بقی رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم وابوبکر فسبح رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم الی ابی بکر حتی اعتنقہ فقال کنت متخذا خلیلاً لاتخذت ابابکر خلیلاً و لکنہ صاحبی)) رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اور حضور کے صحابہ ایک تالاب میں تشریف لے گئے، حضور نے ارشاد فرمایا: ہر شخص اپنے یار کی طرف پیرے، سب نے ایسا ہی کیا، یہاں تک کہ صرف رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اور ابوبکر صدیق باقی رہے، رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم صدیق کی طرف پیر کے تشریف لے گئے اور انہیں گلے سے لگا کو فرمایا: میں کسی کو خلیل بناتا تو ابوبکر کو بناتا لیکن وہ میرا یار ہے۔
(طبرانی کبیر، ج11، ص261،339، المکتبۃ الفیصلیہ، بیروت)

حضرت تمیم داری رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں ((سألت رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم عن المعانقۃ فقال تحیۃ الامم و صالح وُدّھم وانّ اول من عانق خلیل اللہ ابراھیم)) میں نے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے معانقہ کو پوچھا، فرمایا: تحیت ہے امتوں کی، اور ان کی اچھی دوستی، اور بیشک پہلے معانقہ کرنے والے ابراہیم خلیل اللہ علیٰ نبینا وعلیہ الصلوٰۃ والسلام ہیں۔
(ابن ابی الدنیا، دیلمی مسند الفردوس، ج3، ص155، دارالکتب العلمیہ، بیروت)

بالجملہ احادیث اس بارے میں بکثرت وارد اور تخصیص سفر محض بے اصل وفاسد۔ بلکہ سفر و بے سفر ہر صورت میں معانقہ سنت، اور سنت جب ادا کی جائے گی سنت ہی ہوگی تاوقتیکہ خاص کسی خصوصیت پر شرع سے تصریحاً نہی ثابت نہ ہو۔ (ص608)

## ممانعت وجواز معانقہ کی احادیث میں تطبیق

**سوال**: زید کہتا ہے کہ بعض احادیث میں معانقہ کی ممانعت کا حکم ہے۔

**جواب**: رہیں احادیث نہی، ان میں زید کے لئے حجت نہیں کہ ان سے اگر ثابت ہے تو نہی مطلق۔ پھر اطلاق پر رکھے تو حالتِ سفر بھی گئی، حالانکہ اس میں زید بھی ہم سے موافق۔ اور توفیق (تطبیق) پر چلئے تو علماء کرام فرماتے ہیں وہاں معانقہ بروجہ شہوت مراد۔ اور پُرظاہر کہ ایسی صورت میں تو بحالتِ سفر بھی بلکہ مصافحہ بھی ممنوع۔ (پھر امام اہلسنت علیہ الرحمہ نے اس تطبیق پر متعدد کتب کے حوالہ جات بیان فرمائے ہیں، فرماتے ہیں) عنایہ میں ہے "وَفّق الشیخ ابو منصور (یعنی الماتریدی امام اھل السنۃ و سید الحنفیۃ) بین الاحادیث فقال المکروہ من المعانقہ ماکان علی وجہ الشھوۃ وعبر عنہ المصنف (یعنی الامام برھان الدین الفرغانی) بقولہ ازار واحدٍ فانہ سبب یفضی الیھا فاماعلی وجہ البروالکرامۃ اذاکان علیہ قمیص او جبۃ فلا بأس

بـــہ ''ترجمہ: شیخ ابو منصور (ماتریدی، اہل سنت کے امام اور حنفیہ کے سردار) نے (معانقہ کے جواز و منع دونوں طرح کی) حدیثوں میں تطبیق دی ہے، انہوں نے فرمایا مکروہ وہ معانقہ ہے جو بطور شہوت ہو۔ اور مصنف (یعنی امام برہان الدین فرغانی صاحب ہدایہ) نے اسی کو ایک تمہید میں معانقہ کرنے سے تعبیر کیا ہے، اس لئے کہ یہ سبب شہوت ہوسکتا ہے، لیکن نیکی اور اعزاز کے طور پر کرتا یا جُبّہ پہنے ہوئے معانقہ ہو تو اس میں کوئی حرج نہیں۔ (العنایہ مع فتح القدیر شرح ہدایہ، ج8، ص458، نوریہ رضویہ سکھر)

اور کیونکر روا ہوگا کہ بے حالتِ سفر معانقہ کو مطلقاً ممنوع ٹھہرائے حالانکہ احادیث کثیرہ میں سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے بارہا بے صورت مذکورہ بھی معانقہ فرمایا۔ (ص606)

**سوال**: فقہ حنفیہ کی کتب میں معانقہ کے بارے میں کیا ہے؟

**جواب**: (امام اہلسنت علیہ الرحمہ نے کتب فقہ کی متعدد عبارات بیان فرمائی ہیں، جن میں چند درج ذیل ہیں) خانیہ میں ہے ''ان کانت المعانقة من فوقِ قمیصٍ او جُبّةٍ جاز عند الکل ''ترجمہ: اگر معانقہ کرتے یا جبّے کے اوپر سے ہو تو سب کے نزدیک جائز ہے۔ (فتاوٰی خانیہ، ج4، ص783، نولکشور، لکھنؤ)

مجمع الانہر میں ہے ''اذا کان علیھما قمیص او جبة جاز بالاجماع'' ترجمہ: اگر معانقہ کرنے والے دونوں مردوں پر کرتا یا جبّہ ہو تو یہ معانقہ بالاجماع جائز ہے۔ (مجمع الانہر، ج2، ص541، مطبوعہ بیروت)

درمختار میں ہے ''لو کان علیه قمیص او جبة جاز بلاکراھة بالاجماع وصححه فی الھدایه وعلیه المتون ''ترجمہ: اگر اس کے جسم پر کرتا یا جبہ ہو تو بلا کراہت بالاجماع جائز ہے، ہدایہ میں اسی کو صحیح قرار دیا، متون فقہ میں یہی ہے۔ (درمختار، ج2، ص244، مجتبائی، دہلی)

## ہر نماز کے بعد مصافحہ کرنا سنت ہے

**سوال**: نماز کے بعد مصافحہ کرنا کیسا ہے؟ بعض لوگ اس کو ناجائز اور بدعت کہتے ہیں۔

**جواب**: علمائے حنفیہ کی تصریحات جلیلہ بھی دیکھی ہوتیں کہ صاف صاف مصافحۂ مذکورہ اور اسی طرح مصافحۂ عید کو بھی جائز بلکہ مستحسن بلکہ سنت بتاتے ہیں۔ (پھر امام اہلسنت علیہ الرحمہ نے متعدد کتب حنفیہ سے عبارات بیان فرمائیں، جن میں سے چند درج ذیل ہیں)

فتح اللہ المعین علی شرح العلامۃ الملا مسکین میں ہے ''من المستحب اظھار الفرح والبشاشة (الی قوله) والتھنئة بتقبل اللہ منا ومنکم وکذا المصافحة بل ھی سنة عقب الصلوٰة کلھا وعند کل لقی ۔ شرنبلالیة'' ترجمہ: عید کے دن مسرت وخندہ روئی ظاہر کرنا اور تقبل اللہ منا ومنکم (اللہ ہم سے اور تم سے قبول فرمائے) کے ذریعہ مبارک باد دینا مستحب ہے، اسی طرح مصافحہ بھی، بلکہ یہ تو تمام نمازوں کے بعد اور ہر ملاقات کے وقت سنت ہے، شرنبلالیہ۔ (فتح المعین علی شرح العلامہ الملا مسکین، ج1، ص325، ایچ ایم سعید کمپنی، کراچی)

علامہ سید احمد طحطاوی حاشیہ نورالایضاح میں فرماتے ہیں" کذا تطلب المصافحة فهي سنة عقب الصلوات کلها "

ترجمہ: اسی طرح مصافحہ بھی مطلوب ہے بلکہ یہ تو تمام نمازوں کے بعد سنت ہے۔ (حاشیہ طحطاوی علی مراقی الفلاح ،ص288،نور محمد، کراچی)

حاشیہ درمختار میں ہے" تستحب المصافحة بل هي سنة عقب الصلوات کلها وعند کل لقی، ابوالسعود عن الشرنبلالیہ" ترجمہ: مستحب ہے مصافحہ، بلکہ یہ تو نمازوں کے بعد اور ہر ملاقات کے وقت سنت ہے۔ ابوالسعود عن الشرنبلالیہ۔ (حاشیہ طحطاوی علی الدرالمختار، ج1 ،ص353، دارالمعرفۃ، بیروت)(ص627)

## بدمذہبوں کا طریقہ اسی وقت تک ممنوع رہتا ہے جب تک ان میں مروج ہو

**سوال**: زید کہتا ہے کہ بعض کتب میں نماز کے مصافحہ کرنے کو روافض کا طریقہ لکھا ہے، لہٰذا اس سے بچنا چاہئے۔

**جواب**: کسی طائفہ باطلہ کی سنت جبھی تک لائقِ احتراز رہتی ہے کہ وہ ان کی سنت رہے، اور جب ان میں سے رواج اُٹھ گیا تو ان کی سنت ہونا ہی جاتا رہا، احتراز کیوں مطلوب ہوگا، مصافحہ بعد نماز اگر سنتِ روافض تھا تو اب ان میں رواج نہیں، نہ وہ جماعت سے نماز پڑھتے ہیں نہ بعد نماز مصافحہ کرتے ہیں، بلکہ شاید اول لقاء پر بھی مصافحہ ان کے یہاں نہ ہو کہ اِن اعدائے سُنن کو سنن سے کچھ کام ہی نہ رہا، تو ایسی حالت میں وہ علت سرے سے مُرتفع ہے۔ درمختار میں ہے:" یجعله لبطن کفه فی یده الیسری، وقیل الیمنی الاانه من شعارالروافض فیجب التحرز عنه، قهستانی وغیره، قلت ولعله کان وبان فتبصر" ترجمہ: مردانگوٹھی بائیں ہاتھ میں ہتھیلی کی طرف کرے، اور کہا گیا دائیں ہاتھ میں پہنے، مگر یہ رافضیوں کا شعار ہے، تو اس سے بچنا ضروری ہے، (قہستانی وغیرہ) میں نے کہا یہ کسی زمانے میں رہا ہوگا پھر ختم ہوگیا، تو اس پر غور کرلو۔ (درمختار، ج6، ص361، مطبوعہ ایچ ایم سعید کمپنی، کراچی)

ردالمحتار میں ہے" ای کان ذلك من شعارهم فی الزمن السابق ثم انفصل وانقطع فی هذه الازمان فلا ینهی عنه کیفما کان " ترجمہ: یعنی وہ گزشتہ زمانے میں ان کا شعار تھا پھر ان زمانوں میں نہ رہا اور ختم ہوگیا تو اب اس سے ممانعت نہ ہوگی، جیسے بھی ہو۔ (ردالمحتار، ج6، ص361، ایچ ایم سعید کمپنی، کراچی)(ص634)

## نماز استسقاء کا بیان

**سوال**: استسقاء (بارش کی طلب) کے لئے نماز ہے یا صرف دُعا، اور استسقاء کیسے وقت میں ہونا چاہئے؟

**جواب**: نمازِ استسقاء صاحبین کے نزدیک سنت ہے اور اسی پر عمل ہے اور اُس وقت ہونا چاہیے جبکہ حاجت شدید ہو اور امید منقطع ہو چکی ہو اور لوگ اس کے آداب کے طور پر اسے بجالائیں خشیت وخشوع اس کی اصل ہے اور وہ آج کل اکثر قلوب سے مرتفع الا ماشاء اللہ۔

اس ملک میں ہمسایہ کفار ہیں ہماری بے طوریوں کے باعث کہ نہ دعا کے طور پر کرتے ہیں نہ نماز کے طور پر نماز پڑھتے، اگر اجابت نہ فرمائی جائے تو کفار کے مضحکہ کا اندیشہ ہے اس لئے یہاں کی حالت کے مناسب تر اس عمل پر اقتصار رہے جو قرآن عظیم میں نزول بارانِ رحمت کے لئے ارشاد ہوا یعنی کثرت استغفار وتوجہ عزیز غفار ﴿فقلت استغفروا ربکم انه کان غفارا یرسل السماء علیکم

مدرارا﴾ ترجمہ: تو میں نے کہا اپنے رب سے معافی مانگو وہ بڑا معاف کرنے والا ہے تم پر شرالٹے کا مینہ بھیجے گا۔ (ص640)

# تلخیص فتاوی رضویہ

## (جلد9)

مؤلف

استاذ الفقہ والحدیث حضرت علامہ مفتی محمد ہاشم خان العطاری المدنی مدظلہ العالی

# باب الجنائز

## قریب الموت شخص کے لئے چند ضروری وصیتیں

**سوال**: جس وقت آدمی ایسا بیمار ہو جائے کہ زندگی کی امید نہ رہے اسے شرعاً کیا کرنا چاہئے؟

**جواب**: آدمی ہر وقت موت کے قبضہ میں ہے، مدقوق (شدید بخار والا) اچھا ہو جاتا ہے اور وہ جو اس کے تیمار میں دوڑتا ہے اس سے پہلے چل دیتا ہے، ہر وقت وصیت تیار رہنی چاہئے، جس میں اپنے پسماندوں (پیچھے رہنے والے رشتہ داروں) کو توحید الٰہی عزوجل رسالت پناہی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم واستقامت عقائد اہلسنت واتباع شریعت واصلاح ذات بین وحدت وقرب اولیاء ودوری وتنفر از کفار وضلال وفسق کی ہدایت ہو (یعنی اپنے پسماندگان کو اس بات کی بھی ہدایت ہو کہ وہ اولیاء کی محبت اور کفار، بدعقیدہ وفساق سے دوری اختیار کریں) اور بعد کو کچھ ترکہ چھوڑے تو اس کا شرعی کافی انتظام جس میں نزاع نہ رہے اور اپنی تجہیز وتکفین میں اتباع سنت کی ہدایت، اوران پر لازم ہے کہ اس پر عمل کریں۔ اور سب سے پہلے خود اپنی اصلاح، گناہوں سے توبہ، اللہ تعالیٰ ورسول کی طرف رجوع، موت کا خوشی کے ساتھ انتظار کرنا کہ آتے وقت ناگواری نہ ہو، اس وقت کی ناگواری معاذ اللہ بہت سخت ہے، عیاذاً باللہ اس میں سوءِ خاتمہ کا خوف ہے، نبی اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں ((من احب لقاء اللہ احب اللہ لقاء ہ ومن کرہ لقاء اللہ کرہ اللہ لقاء ہ)) جو اللہ سے ملنا پسند کرے گا اللہ اس کا ملنا پسند فرمائے گا اور جو اللہ سے ملنے کو مکروہ رکھے گا اللہ اس کا ملنا مکروہ رکھے گا۔ صحابہ کرام نے عرض کی: یارسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ہم میں کون ایسا ہے کہ موت کو مکروہ نہ رکھے۔ فرمایا: یہ مراد نہیں بلکہ جس وقت دم سینہ پر آئے اس وقت کا اعتبار ہے اس وقت جو اللہ سے ملنے کو پسند رکھے گا اللہ تعالیٰ اس سے ملنے کو دوست رکھے گا۔ اور (جو اللہ عزوجل سے ملنے کو) ناپسند (رکھے) تو (وہ بھی) ناپسند (رکھے گا)۔ (صحیح بخاری، ج2، ص963، قدیمی کتب خانہ، کراچی)

اپنے ذمہ نماز یا روزہ یا زکوٰۃ جو کچھ باقی ہو فوراً بقدر قدرت اس کی ادا میں مشغول ہو حج نہ کیا ہو اور فرض تھا تو دیر نہ لگائے۔ بوجہ مرض طاقت نہ رہی تو حج بدل کرا دے اگر آخیر دم تک طاقت نہ پائے گا ادا ہو جائے گا ورنہ جب قوت پائے خود ادا کرے، حقوق العباد جس قدر ہوں جو ادا کرنے کے ہیں ادا کرے، جو معافی چاہنے کے ہیں معافی چاہے اور اس میں اصلاً تاخیر کو کام نہ لائے کہ یہ شہادت سے بھی معاف نہیں ہوتے، معافی چاہنے میں کتنی ہی تواضع کرنی پڑے اس میں اپنی کسر شان نہ سمجھے اس میں ذلت نہیں، ذلت اس میں ہے کہ جس روز بارگاہِ عزت میں حاضر ہو کہ اس کا حق دبایا ہے، اس سے برا کہا ہے، اس کی غیبت کی ہے، اسے مارا ہے، اور وہ حقدار اس سے لپٹیں، اس کی نیکیاں ان کو دی جائیں، ان کے گناہ اس پر رکھے جائیں، اور جہنم میں پھینک دیا جائے والعیاذ باللہ تعالیٰ، جب تک زیست ہے آیات واحادیث خوف کے ترجمے اکثر سنا اور دیکھا کرے، اور جب وقت برابر آجائے، اسے آیات واحادیث رحمت مع ترجمے کے

سنائیں کہ جانے کہ کس کے پاس جارہا ہوں تاکہ اپنے رب کے ساتھ نیک گمان کرتا اٹھے۔رزقنااللہ تعالی بجاہ حبیبہ الاکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم (اللہ تعالی اپنے حبیب اکرم صلی اللہ تعالی علیہ وسلم کے طفیل ہمیں نصیب کرے)۔ (ص81)

جنازہ کو کندھا دینے کا طریقہ

**سوال:** جنازہ کو کیسے لے کر چلیں؟

**جواب:** جنازہ کو یوں لے چلیں کہ سرہانا آگے کی جانب ہو اور پہلے سرہانے کا دہنا پایہ اپنے دہنے شانے پر لے پھر پائنتی (پاؤں کی جانب) کا دہنا پھر سرہانے کا بایاں پھر پائنتی کا بایاں اور ہر بار کم از کم دس دس قدم چلے، یہ ایک دورہوا۔ حسب طاقت وحالت جتنے دورے ممکن ہو کرے۔ (ص82)

جنازہ کے ساتھ چالیس قدم چلنے پر چالیس گناہ کبیرہ معاف ہونے کی بشارت ہے

**سوال:** ایک دور (چالیس قدم چلنے) پر کتنا ثواب ہے؟

**جواب:** اس پر چالیس گناہِ کبیرہ معاف ہونے کی بشارت ہے۔ (ص82)

مرتے وقت پورا کلمہ طیبہ پڑھنا چاہئے

**سوال:** مرتے وقت صرف لاالہ الااللہ کہنا چاہئے یا شہادتین (لاالہ الااللہ محمد رسول اللہ)؟

**جواب:** اللہ عزوجل خیر کے ساتھ شہادتین پر موت نصیب کرے، وقتِ مرگ بھی پورا کلمہ طیبہ پڑھنا چاہئے۔ (ص83)

**سوال:** جو یہ کہے کہ ''موت کے وقت صرف لاالــہ الاالــلــہ پڑھنا چاہیے محمد رسول اللہ نہیں کہنا چاہیے کیونکہ حدیث پاک میں ہے جس کا پچھلا کلام لاالہ الااللہ ہو وہ جنت میں گیا'' اس کے بارے میں کیا حکم ہے؟

**جواب:** جو اسے منع کرتا ہے مسلمان اس کے اغواوضلال (بہکانے اور گمراہ کرنے) پر کان نہ رکھیں کہ وہ شیطان کی اعانت (مدد کرنا) چاہتا ہے۔ مجمع بحارالانوار میں ہے المـراد بلاالہ الااللہ الشھادتان یعنی لاالــہ الااللہ سے شہادتین (پورا کلمہ طیبہ) مراد ہے۔ (مجمع بحارالانحار، ج3، ص262، نولکشور، لکھنؤ)(ص83)

**سوال:** کیا میت کے پاس چارپائی پر بیٹھنا منع ہے؟

**جواب:** کوئی ممانعت نہیں۔ (ص83)

میت والے کے یہاں روٹی پکانا منع شرعاً منع نہیں ہے

**سوال:** کیا میت والے کے یہاں روٹی پکانا منع ہے؟

**جواب:** موت کی پریشانی کے سبب وہ لوگ پکاتے نہیں ہیں، پکانا کوئی شرعاً منع نہیں، یہ سنت ہے کہ پہلے دن صرف گھر

والوں کے لئے کھانا بھیجا جائے اور انھیں باصرار کھلایا جائے، نہ دوسرے دن بھیجیں، نہ گھر سے زیادہ آدمیوں کیلئے بھیجیں۔ (ص83)

**سوال**: میت کونہلانے کیلئے جو تختے پر لٹائیں تو شرقاً غرباً لٹائیں کہ پاؤں قبلہ کو ہوں، یا جنوباً شمالاً کہ دہنی کروٹ قبلہ کو ہو؟

**جواب**: سب طرح درست ہے، مذہب اصح میں اس باب میں کوئی تعین وقید نہیں، جو صورت میسر ہو اس پر عمل کریں۔ (ص91)

<u>میت کے بال کاٹنا ناجائز ہے</u>

**سوال**: میت کے بال کاٹنا جائز ہے یا نہیں؟

**جواب**: ناجائز ہے۔ (ص91)

## غسلِ میت

<u>شوہر کا اپنی بیوی کو مرنے کے بعد غسل دینا ناجائز ہے</u>

**سوال**: عورت مر جائے تو شوہر کو اسے غسل دینا جائز ہے یا نہیں؟

**جواب**: ناجائز ہے۔ (ص92)

<u>کیا حضرت علی رضی اللہ عنہ نے حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کو غسل دیا</u>

**سوال**: منقول ہے کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کو غسل دیا۔

**جواب**: وہ جو منقول ہوا کہ سیدنا علی کرم اللہ وجہہ نے حضرت بتول زہرا رضی اللہ تعالی عنہا کو غسل دیا:

**اولاً** اس کی ایسی صحت ولیاقتِ حجیت محلِ نظر ہے (یعنی اس حدیث میں وہ صلاحیت نہیں کہ اس سے دلیل پکڑی جا سکے)۔

**ثانیاً** دوسری روایت یوں ہے کہ اس جناب کو حضرت ام ایمن رضی اللہ تعالی عنہا نبی صلی اللہ تعالی علیہ وسلم کی دائی نے غسل دیا۔

**ثالثاً** بمعنی امر شائع (غسل دینے سے مراد غسل کا حکم دینا ہے)۔

**رابعاً** اضافت فعل بسوئے مسبب غیر مستنکر (فعل کو اسباب مہیا کرنے والے کی طرف منسوب کرنا ناپسندیدہ نہیں) اور حدیثِ علی ان وجوہ پر محمول کرنے سے تعارض مرتفع (ٹکراؤ ختم ہو جائے گا) یعنی ام ایمن نے اپنے ہاتھوں سے نہلایا اور سیدنا علی کرم اللہ تعالی وجہہ نے حکم دیا یا اسباب غسل کو مہیا فرمایا۔

**خامساً** مولیٰ علی کرم اللہ تعالی وجہہ کے لئے خصوصیت تھی اوروں کا قیاس ان پر روا نہیں، ہمارے علماء جو شوہر کو غسل زوجہ سے منع فرماتے ہیں اس کی وجہ یہی ہے کہ بعدِ موت بسبب انعدام محل (محل کے فوت ہونے کی وجہ سے) ملکِ نکاح ختم ہو

جاتی ہے تو شوہر اجنبی ہوگیا، مگر نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا رشتہ ابدالآباد تک (ہمیشہ کیلئے) باقی ہے کبھی منقطع نہ ہوگا۔ (ص92)

شوہر اپنی بیوی کا ولی نہیں ہوتا

**سوال**: شوہر باپ کی طرح حالتِ زندگی میں اپنی بیوی کا ولی ہوتا ہے یا نہیں؟ اگر ہوتا ہے تو بعدِ موت ولایت قائم رہتی یا نہیں؟ اور نکاح رہتا یا نہیں؟

**جواب**: شوہر ولی نہیں، نہ حیات میں نہ بعد موت۔ نہ موتِ زوجہ سے نکاح قائم رہے۔ (ص95)

شوہر اپنی بیوی کے مرنے کے بعد اسے بلا حائل چھو بھی نہیں سکتا

**سوال**: شوہر اپنی بیوی کو مرنے کے بعد غسل تو نہیں دے سکتا کیا چھو بھی نہیں سکتا؟

**جواب**: نہ اس کے بدن کو (بلا حائل) ہاتھ لگا سکتا ہے کہ موت سے عورت اصلاً محل نکاح نہ رہی۔ چھونے کا جواز صرف بربنائے نکاح تھا ورنہ زن وشوہر اصل میں اجنبی محض ہوتے ہیں، اب کہ نکاح زائل ہوگیا، چھونے کا جواز بھی جاتا رہا۔ (ص95)

عورت اپنے شوہر کو غسل دے سکتی ہے، اس کی صورتیں

**سوال**: کن صورتوں میں عورت اپنے شوہر کو غسل دے سکتی ہے؟

**جواب**: شوہر مر گیا اور عورت عدتِ وفات میں ہے، یا شوہر نے طلاق رجعی دی تھی اور ہنوز (ابھی تک) عدت باقی تھی کہ اس کا انتقال ہوا، ان صورتوں میں عورت اپنے شوہر کو غسل دے سکتی ہے کہ ہنوز حکمِ زوجیت باقی ہے۔ (ص95)

عورت اپنے شوہر کو غسل نہیں دے سکتی ہے، اس کی صورتیں

**سوال**: عورت کن صورتوں میں اپنے شوہر کو غسل نہیں دے سکتی؟

**جواب**: مرد نے طلاق بائن دے دی تھی یا بعدِ وفاتِ شوہر عدت گزر گئی، مثلاً عورت حاملہ تھی شوہر کے انتقال ہوتے ہی بچہ پیدا ہوگیا کہ اب عدت نہ رہی اور زوجیت سے یکسر نکل گئی، اسی طرح عورت معاذ اللہ بعدِ وفاتِ شوہر مرتدہ ہوگئی، پھر اسلام لے آئی یا پسرِ شوہر (شوہر کے بیٹے) کو شہوت کے ساتھ چھو لیا کہ ان سب صورتوں میں نکاح زائل ہوگیا۔ (ص95)

مردہ کے غسل میں کلی اور ناک میں پانی چڑھانا نہیں اگرچہ جنابت کی حالت میں فوت ہو

**سوال**: مدرسہ دیوبند سے ایک رسالہ مشہور کیا گیا ہے جس میں یہ مسئلہ تحریر ہے کہ مرد حالتِ جنابت میں یا عورت حیض کی حالت میں مر جائے تو اس کے حلق میں کوئی کپڑا اتر کر کے تین مرتبہ حلق صاف کیا جائے اور ناک میں اس کی پانی ڈالا جائے، آیا یہ مسئلہ درست ہے یا نہیں؟

**جواب**: یہ مسئلہ غلط وخلافِ متون وشروح وفتاوٰی وعامہ کتبِ مذہب ہے، ناک میں پانی ڈالنا تو اس رسالہ والے کی

اپنی گھڑت ہے، اور تر کپڑے سے بھی صاف کرنا مذہب کے خلاف ہے۔ دیوبند کے رسالہ میں بہت کثرت سے مسائل غلط ہیں، اس پر عمل جائز نہیں بلکہ اسے دیکھنا، اسے گھر میں رکھنا مسلمانوں کو نہ چاہیے، بلکہ دیوبندیوں کی نسبت تمام علمائے کرام مکہ معظمہ و مدینہ منورہ فتوی تکفیر دے چکے ہیں اور یہ کہ من شك فى كفره وعذابه فقد كفر جوان کے عقائد پر مطلع ہو کر ان کے عذاب و کفر میں شک کرے خود کافر ہے۔ والعیاذ باللہ تعالیٰ۔ (درمختار، ج1، ص355، مطبع مجتبائی، دہلی) (ص97)

**سوال**: کوئی سنی اگر ناپاکی کی حالت میں فوت ہو جائے اسے ایک غسل دیا جائے گا یا دو؟ اور ساری ناک میں پانی کیونکر ڈالا جائے گا؟

**جواب**: غسل ایک دیا جائے گا، اور میت کے ناک میں پانی نہیں ڈالتے۔ (ص97)

## میت کو غسل دوبارہ دینے کی کسی حال میں حاجت نہیں

**سوال**: میت کو نہلانے کے بعد اس کے منہ یا پاخانہ کی جگہ سے پانی، دوا یا پاخانہ نکلے تو غسل دوبارہ دیا جائے گا یا جگہ پاک کی جائے گی؟

**جواب**: غسل دوبارہ دینے کی مطلقاً کسی حال میں حاجت نہیں، اگر نجاست برآمد ہو دھو دی جائے۔ (ص97)

## میت کو غسل دینے کے بعد گھڑے توڑ ڈالنا جائز نہیں

**سوال**: میت کو غسل دینے کے بعد گھڑے توڑ ڈالنا جائز ہے یا نہیں؟

**جواب**: گناہ ہے کہ بلاوجہ تضییع مال (مال ضائع کرنا) ہے کہ اگر وہ ناپاک بھی ہو جائیں تاہم پاک کر لینا ممکن، اور اگر یہ خیال کیا جائے کہ ان سے مردے کو نہلایا ہے تو ان میں نحوست آ گئی تو یہ خیال اوہامِ کفارِ ہند (ہند کے کفار کے وہموں) سے بہت ملتا ہے۔ (ص97)

**سوال**: اکثر دیہات میں میت کو نہلانے کے واسطے جو گھڑا صرف میں لایا جاتا ہے اس کو قبر کے اوپر سرہانے یا پائنتی رکھ آتے ہیں اور بعض جگہ بعدِ غسلِ میت وہ گھڑا مسجد میں رکھ آتے ہیں اس خیال سے کہ نمازیوں کے وضو وغیرہ کے صرف میں آئے تو اچھا ہے۔

**جواب**: قبر کی پائنتی سرہانے رکھ آنے کے کوئی معنی نہیں، اور مسجد میں دینا ثواب ہے جبکہ ان پر ناپاک پانی کی کوئی چھینٹ نہ ہو، ورنہ پاک کر کے دیے جائیں، اور اپنے استعمال میں رکھیں جب بھی جائز ہے۔ (ص99)

## کفن میت

مرد کے لئے تین کپڑے کفن میں سنت ہیں

**سوال**: مرد کے لئے سنت کفن کیا ہے؟

**جواب**: سنت مرد کے لئے تین کپڑے ہیں (1) تہ بند کہ سر سے پاؤں تک ہو (2) کفن گردن کی جڑ سے پاؤں تک (3) چادر کہ اس کے قد سے سر اور پاؤں دونوں طرف اتنی زیادہ ہو جسے لپیٹ کر باندھ سکیں۔ (ص99)

مرد کو کفن پہنانے کا طریقہ

**سوال**: مرد کو کفن کیسے پہنایا جائے؟

**جواب**: پہلے چادر بچھائیں اس پر تہبند، پھر میتِ مغسول (وہ میت جس کو غسل دیا جا چکا ہو) کا بدن ایک کپڑے سے صاف کریں پھر اس پر رکھ کر کفنی پہنا کر تہبند لپیٹیں، پہلے بائیں طرف پھر دہنی طرف لپیٹیں تاکہ دہنا حصہ بائیں کے اوپر رہے۔ پھر اسی طرح چادر لپیٹ کر اوپر نیچے دونوں جانب سے باندھ دیں۔ (ص99)

عورت کے لئے پانچ کپڑے کفن میں سنت ہیں

**سوال**: عورت کے لئے سنت کفن کیا ہے؟

**جواب**: عورت کے لئے پانچ کپڑے سنت ہیں، تین یہی (جو مرد کے کفن میں مذکور ہوئے)، مگر مرد و عورت کے لئے کفنی میں اتنا فرق ہے کہ مرد کی قمیص عرض میں مونڈھوں کی طرف چیرنا چاہیے اور عورت کا طول میں سینے کی جانب۔ چوتھے اوڑھنی کا طول ڈیڑھ گز یعنی تین ہاتھ سینہ بند کہ پستان سے ناف بلکہ افضل یہ ہے کہ رانوں تک ہو۔ (ص99)

عورت کو کفن پہنانے کا طریقہ

**سوال**: عورت کو کفن کیسے پہنایا جائے؟

**جواب**: پہلے چادر اور اس پر تہ بند بدستور بچھا کر کفنی پہنا کر تہ بند پر لٹائیں اور اس کے بال دو حصے کر کے بالائے سینہ کفنی کے اوپر لا کر رکھیں اس کے اوپر اوڑھنی سر سے اڑھا کر بغیر لپٹے منہ پر ڈال دیں، پھر تہ بند اور اس پر چادر بدستور لپیٹیں اور اسی طرح دونوں سمت باندھ دیں، ان سب کے اوپر سینہ بند بالائے پستان سے ناف یا ران تک باندھیں۔ (ص99)

مرد و عورت کے لئے کفن کفایت کی مقدار

**سوال**: مرد و عورت کے لئے کفن کفایت کیا ہے؟

**جواب**: کافی اس قدر ہے کہ مرد کے لئے دو کپڑے ہوں تہبند اور چادر، اور عورت کے لئے تین، کفنی و چادر یا تہبند و چادر اور تیسرے اوڑھنی، اسے کفنِ کفایت کہتے ہیں۔ (ص100)

## کفن ضرورت کی تعریف

**سوال**: کفن ضرورت کیا ہے؟

**جواب**: وقتِ ضرورت جو میسر آئے صرف ایک ہی کپڑا کہ سر سے پاؤں تک ہو، مرد وعورت دونوں کے لئے بس ہے۔ (ص100)

## کفنِ سنت، کفن کفایت اور کفنِ ضرورت میں سے کون سا کفن کب دینا چاہیے

**سوال**: کفنِ سنت، کفن کفایت اور کفنِ ضرورت کب دیا جائے؟

**جواب**: اگر میت کا مال زائد اور وارث کم ہوں تو کفن سنت افضل ہے، اور عکس ہو تو کفن کفایت اولیٰ اور اس سے کمی بحالت اختیار جائز نہیں۔ ہاں وقتِ ضرورت جو میسر آئے صرف ایک ہی کپڑا کہ سر سے پاؤں تک ہو، مرد وعورت دونوں کے لئے بس ہے۔ (ص100)

## وارث کا مورث کو کفنانے کے لئے بضرورت کفن سے زیادہ سوال کرنا حرام ہے

**سوال**: محتاج وارث کو اپنے محتاج مورث (مرنے والے) کے لئے پورے کفن کا سوال کرنا کیسا؟

**جواب**: جاہل محتاج جب ان کا مورث محتاج مرتا ہے لوگوں سے کفن کا سوال کرتے ہیں، یہ حماقت ہے، ضرورت سے زیادہ حرام اور ضرورت کے وقت کفن میں ایک کافی، بس اسی قدر مانگیں اس سے زائد مانگنا جائز نہیں، ہاں ان کو بے مانگے جو مسلمان بہ نیت ثواب پورا کفن محتاج کے لئے دے گا اللہ عزوجل سے پورا ثواب پائے گا۔ (ص100)

## نابالغ کے کفن کی مقدار

**سوال**: نابالغ کو کتنا کفن دیا جائے؟

**جواب**: نابالغ اگر حد شہوت کو پہنچ گیا ہے جب تو اس کا کفن جوان مرد وعورت کی مثل ہے، جو بچے اس عمر وحالت کو نہ پہنچیں ان میں اگر پسر کو ایک اور دختر کو دو کپڑوں میں کفن دے دیں تو حرج نہیں، اور پسر کو دو، اور دختر کو تین دیں تو اچھا ہے۔ اور دونوں کو پورا کفن مرد وعورت کا دیں تو سب سے بہتر، اور جو بچہ مردہ پیدا ہوا یا کچا گر گیا اسے بہر طور ایک ہی کپڑے میں لپیٹ کر دفن کر دینا چاہیے، کفن نہ دیں۔ (ص100)

## بچہ اور بچی کے حدِ شہوت تک پہنچنے کی پہچان

**سوال**: بچہ اور بچی کس عمر میں حد شہوت کو پہنچیں گے؟ اور اس کی پہچان کیا ہے؟

**جواب**: حد شہوت کو پہنچنا پسر (بچے) میں بارہ اور دختر (بچی) میں نو برس کی عمر کے بعد نہیں رکتا۔ اور ممکن کہ کبھی اس سے پہلے بھی حاصل ہو جائے جبکہ جسم نہایت قوی اور مزاج گرم اور حرارت جوش پر ہو۔ لڑکوں میں یہ کہ اس کا دل عورتوں کی طرف

رغبت کرنے لگیں اور لڑکیوں میں یہ کہ اسے دیکھ کر مردوں کو اس کی طرف میل پیدا ہو۔ (ص100)

## میت کو کفنانے کے بعد کفن کے اوپر پھولوں کی چادر ڈالنا جائز ہے

**سوال**: میت کو کفنانے کے بعد کفن کے اوپر پھولوں کی چادر ڈالنا کیسا ہے؟

**جواب**: پھولوں کی چادر بالائے کفن ڈالنے میں شرعاً اصلاً کوئی حرج نہیں بلکہ نیتِ حسن سے حسن ہے جیسے قبور پر پھول ڈالنا کہ وہ جب تک تر ہیں تسبیح کرتے ہیں اس سے میت کا دل بہلتا ہے رحمت اترتی ہے۔ (ص105)

## تبرک کے لئے غلاف کعبہ کا ٹکڑا سینے یا چہرے پر رکھنا جائز ہے

**سوال**: تبرک کے لئے غلافِ کعبہ کا ٹکڑا میت کے سینے یا چہرے پر رکھنا کیسا ہے؟

**جواب**: تبرک کے لئے غلاف کعبہ معظمہ کا قلیل ٹکڑا سینے یا چہرے پر رکھنا بلاشبہ جائز ہے۔ (ص105)

**سوال**: ایک امام نے غلافِ کعبہ کا ٹکڑا میت پر رکھنے کو روافض کا طریقہ اور پھولوں کی چادر ڈالنے کو بدعت کہا، اس کے لئے کیا حکم ہے؟

**جواب**: اسے رواج روافض بتانا محض جھوٹ ہے، ان باتوں کو بدعتِ ممنوعہ ٹھہرانا اگر محض بر بنائے جہل ہو تو جہالت ہی ہے اور اگر بر بنائے وہابیت یعنی غیر مقلدی یا دیوبندیت ہو تو وہ نماز جو اس نے پڑھائی باطل محض ہوئی، مسلمان بغیر نماز کے دفن کیا گیا، اور جو جو اس امام کی حالت سے آگاہ تھے سب ترکِ فرض نماز جنازہ کے مرتکب و مستحق عذاب رہے، جبکہ خود وہابی یا وہابیہ کو صالح امامت جاننے والے نہ ہوں، ورنہ بالاتفاق علمائے حرمین شریفین کا فتویٰ ہو چکا ہے کہ من شك فی کفره وعذابه فقد کفر جو وہابیہ کے کفر میں شک کرے خود کافر ہے۔ والعیاذبالله تعالی والله تعالی اعلم۔ (ص105)

## پیشانی یا کفن پر عہد نامہ لکھنا مغفرت کا سبب ہے

**سوال**: پیشانی یا کفن پر عہد نامہ لکھنا اور اسے قبر میں رکھنا کیسا ہے؟

**جواب**: ہمارے علمائے کرام نے فرمایا کہ میت کی پیشانی یا کفن پر عہد نامہ لکھنے سے اس کے لئے امیدِ مغفرت ہے۔ امام فقیہ ابن عجیل نے اسی دعائے عہد نامہ کی نسبت فرمایا: ''جب یہ لکھ کر میت کے ساتھ قبر میں رکھ دیں تو اللہ تعالیٰ اسے سوالِ نکیرین اور عذابِ قبر سے امان دے۔'' (ص105)

## میت کو بزرگوں کے لباس میں کفن دینے کا حدیث سے ثبوت

**سوال**: میت کو بزرگوں کے لباس میں کفن دینا کیسا ہے؟

**جواب**: خود حضور پرنور صلوات اللہ تعالیٰ وسلامہ علیہ نے صاحبزادی حضرت زینب یا ام کلثوم رضی اللہ تعالیٰ عنہما کے کفن میں اپنا

جسمِ اقدس عطا کیا اور غسل دینے والی بیبیوں کو حکم دیا کہ اسے ان کے بدن کے متصل رکھیں۔ علماء فرماتے ہیں یہ حدیث مریدوں کو پیروں کے لباس میں کفن دینے کی اصل ہے۔ یونہی حضرت فاطمہ بنت اسد والدہ ماجدہ امیر المومنین مولائے علی کرم اللہ وجہہ رضی اللہ تعالیٰ عنھا کو (حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے) اپنی قمیص اطہر میں کفن دیا۔ (ص114)

## سرکار صلی اللہ علیہ وسلم کے ابن ابی منافق کو اپنی قمیص میں کفن دینے کی وجہ

**سوال**: عبداللہ بن ابی منافق کے مرنے کے بعد سرکار صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنا لعابِ دہن اس کے بدن پر ڈالا اور اپنی قمیض مبارک میں کفن دیا، آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ایسا کیوں فرمایا؟

**جواب**: جب عبداللہ بن ابی منافق جہنم واصل ہوا، حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کے بیٹے حضرت عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ ابن عبداللہ ابن ابی کی درخواست سے کہ صحابی جلیل ومومنِ کامل تھے، ان کے کفن کے واسطے اپنا قمیض مقدس عطا فرمایا، پھر اس کی قبر پر تشریف فرما ہوئے لوگ اسے رکھ چکے تھے حضور طیب وطاہر صلی اللہ علیہ وسلم نے اس خبیث کو نکلوا کر لعاب دہن اقدس اس کے بدن پر ڈالا اور قمیص مبارک میں کفن دیا اور یہ بدلا اس کا تھا کہ روزِ بدر جب سیدنا عباس بن عبدالمطلب رضی اللہ تعالیٰ عنھما گرفتار آئے تھے، بوجہِ طولِ قامت کسی کا کرتا ٹھیک نہ آتا اس مردک نے انھیں اپنا قمیص دیا تھا، حضور عزیز صلی اللہ علیہ وسلم نے چاہا کہ منافق کا کوئی احسان حضور کے اہل بیت کرام پر بے معاوضہ نہ رہ جائے لہذا اپنے دو قمیض مبارک اس کے کفن میں عطا فرمائے، ونیز مرتے وقت وہ ریاکار، نفاق شعار، خودغرض کر گیا تھا کہ حضور مجھے اپنے قمیض مبارک میں کفن دیں، پھر اس کے بیٹے رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے درخواست کی، اور ہمارے کریم علیہ افضل الصلوۃ والتسلیم کا ادب قدیم ہے کسی کا سوال رد نہیں فرماتے۔ حضور رحمۃ للعالمین صلی اللہ علیہ وسلم کی یہ شان رحمت دیکھ کر کہ اپنے کتنے بڑے دشمن کو کیسا نوازا ہے ہزار آدمی قوم ابن ابی سے مشرف با اسلام ہوئے کہ واقعی یہ حلم و رحمت وعفو ومغفرت نبی برحق کے سوا دوسرے سے متصور نہیں صلی اللہ علیہ و آلہ وصحبہ اجمعین وبارک وسلم۔ (ص115)

## قرآن عظیم کو شفاء کی غرض سے لکھ کر دھو کر پینا جائز ہے

**سوال**: قرآن عظیم کو شفاء کی غرض سے لکھ کے دھو کر پینا کیسا ہے؟

**جواب**: قرآن عظیم مثل سورۂ فاتحہ وآیات شفاء وغیرھا بغرض شفاء لکھ کر پینا سلفاً خلفاً (پہلے اور بعد کے لوگوں میں) بلانکیر (بغیر انکار کے) رائج ہے۔ عبداللہ ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما نے دردِ زہ کے لئے فرمایا ((تکتب لھا شئی من القرآن وتسقی)) یعنی قرآن مجید میں سے کچھ لکھ کر عورت کو پلائیں۔ (ص120)

## آبِ زم زم سے استنجاء کرنا منع ہے اور آبِ زم زم پینے کی فضیلت

**سوال**: آبِ زم زم سے استنجاء کرنا کیسا؟

**جواب:** اس سے استنجاء کرنا منع ہے۔ (ص121)

**سوال:** آبِ زم زم پینے کی کیا فضیلت ہے؟

**جواب:** اس کا پینا اعلیٰ درجہ کی سنت، بلکہ کوکھ بھر کر پینا ایمان خالص کی علامت۔ (ص121)

## جنازہ لے کر جانا

<u>جنازہ لے کر چلیں تو چارپائی کا سرہانہ آگے رکھیں</u>

**سوال:** جنازہ لے کے چلیں تو سرہانہ آگے کریں یا پائنتی؟ ایک شخص کہتا ہے کہ پائنتی آگے کرنے کا حکم ہے۔

**جواب:** اس شخص نے محض غلط کہا، جنازہ لے چلنے میں سرہانے آگے کرنے کا حکم ہے۔ (ص135)

<u>قبر پر اذان دینے کو حرام کہنے والوں کے پاس کوئی دلیل نہیں</u>

**سوال:** قبر پر اذان کہنے کو ایک شخص حرام و ناجائز کہتا ہے، اس کے بارے میں کیا حکم ہے؟

**جواب:** قبر پر اذان دینے کو جس نے حرام کہا محض غلط کہا، اگر سچا ہے تو بتائے کہ کس آیت یا حدیث میں اس کو حرام فرمایا ہے، اگر نہ بتائے اور ہرگز نہ بتا سکے گا تو خدا اور سول پر افتراء کرنے کا اقرار کرے، حرام وہ ہے جسے خدا اور سول نے حرام فرمایا اور واجب وہ ہے جسے خدا اور سول نے واجب کہا حکم دیا، لیکن وہ چیزیں جن کا نہ خدا اور سول نے حکم دیا نہ منع کیا وہ سب جائز ہیں انھیں حرام کہنے والا خدا اور سول پر افتراء کرتا ہے۔ عزوجل وصلی اللہ علیہ وسلم۔ (ص135)

<u>عورت کے جنازہ پر چھتری یا گہوارہ بنانا مستحب ہے</u>

**سوال:** عورت یا مرد کے جنازہ پر چھتری یا گہوارہ بنا کر پردہ ڈالنا کیسا ہے؟

**جواب:** جنازہ زنان پر چھتری یا گہوارہ بنا کر غلاف و پردہ ڈالنا مستحب و ماثور ہے، ایسا ہی چاہئے، اور جنازۂ مردان میں نہ اس کی حاجت نہ سلف سے عادت۔ ہاں بارش یا دھوپ وغیرہ کی شدت سے بچانے کو بنائیں تو کچھ حرج نہیں۔ (ص137)

**سوال:** دوشالہ وغیرہ بیش بہا کپڑے جنازہ پر دہ ڈالنا کیسا ہے؟

**جواب:** دوشالہ وغیرہ بیش بہا کپڑے ڈالنے سے اگر ریاء تفاخر (فخر کرنا) مقصود ہو تو وہ حرام ہے، اور اگر زینت مراد ہو تو وہ بھی مکروہ، ہاں تصدق منظور ہو (صدقہ دینے کی نیت سے ڈالا) تو وہ بیشک محمود۔ مگر تصدق کچھ اس پر موقوف نہیں کہ جنازہ پر ڈال ہی کر دیں۔ (ص137)

**سوال:** یہاں میت پر ریشمی کپڑا اور رنگ برنگ کی چادریں ڈالنے کا رواج ہے (جو کہ بعد میں ملا صاحب کو دے دی

جاتی ہیں) اگر نہ ڈالی جائیں تو ملا صاحب فرماتے ہیں کہ ہم نہیں آئیں گے۔ ان کا یہ فعل شرعاً کیسا ہے؟

**جواب**: جبر حرام ہے اور بخوشی بھی نہ ہو اگر ملا فقیر نہیں یعنی چھپن روپے کے مال کا مالک ہے، جو قرض وغیرہ میں مشغول نہیں، نیز ایک رسم بے ثبوت کا ایسا التزام نہ چاہئے، جبر کرنے والا ملا نہیں ٹھگیا ہے۔ (ص138)

(**وضاحت**: چھپن روپے سے اُس دور کے نصاب کی مقدار ہے، اخذِ زکوۃ کے نصاب میں ساڑھے باون تولے چاندی کی قیمت دیکھی جاتی ہے، موجودہ دور (2017ء) میں ساڑھے باون تولے چاندی کی قیمت تقریباً اڑتیس ہزار روپے (38000) بنتی ہے۔)

<u>بیوی فوت ہو جائے تو شوہر اس کے جنازے کو کندھا دے سکتا ہے</u>

**سوال**: اگر عورت مر جائے شوہر اس کے جنازے کو ہاتھ لگائے یا نہیں؟

**جواب**: جنازے کو محض اجنبی ہاتھ لگاتے، کندھے پر اٹھاتے، قبر تک لے جاتے ہیں، شوہر نے کیا قصور کیا ہے۔ یہ مسئلہ جاہلوں میں محض غلط مشہور ہے۔ ہاں شوہر کو اپنی زنِ مردہ کا بدن چھونا جائز نہیں، دیکھنے کی اجازت ہے، اجنبی کو دیکھنے کی بھی اجازت نہیں، محارم کو پیٹ، پیٹھ اور ناف سے زانو تک کے سوا چھونے کی اجازت ہے۔ (ص138)

<u>شوہر کو زوجہ کے انتقال کے بعد اس کا منہ یا بدن دیکھنا جائز ہے</u>

**سوال**: قبر میں رکھنے کے بعد شوہر کا اپنی زوجہ کے منہ کو دیکھنا کیسا ہے؟

**جواب**: شوہر کو بعد انتقال زوجہ قبر میں خواہ بیرون قبر اس کا منہ یا بدن دیکھنا جائز ہے، قبر میں اتارنا جائز ہے، اور جنازہ تو محض اجنبی تک اٹھاتے ہیں، ہاں بغیر حائل کے اس کے بدن کو ہاتھ لگانا شوہر کو ناجائز ہوتا ہے، زوجہ کو جب تک عدت میں رہے شوہر مردہ کا بدن چھونا بلکہ اسے غسل دینا بھی جائز ہے۔ (ص138)

**سوال**: ہندوستان کے لوگوں کا دستور ہے کہ جب عورت کی حالتِ نزع ہوتی ہے تب اس کے شوہر کو اس کے پاس نہیں جانے دیتے اور اس کا شوہر حالت نزع میں اس کے پاس نہیں جاتا اور اس عورت کی تکفین و تدفین میں بھی شوہر کو شامل نہیں کرتے اور کہتے ہیں اب اس کا رشتہ ٹوٹ گیا، آیا یہ فعل ان کا جائز ہے یا ناجائز ہے؟

**جواب**: جب تک جسم زن میں روح باقی ہے اگرچہ حالت نزع میں ہو بلاشبہہ اس کی زوجہ ہے، اور اس وقت شوہر کو پاس نہ آنے دینا ظلم ہے اور اسی وقت سے رشتہ منقطع سمجھ لینا سخت جہل ہے۔ اور بعدِ موتِ زن بھی شوہر کو دیکھنے کی اجازت ہے البتہ ہاتھ لگانا منع ہے۔ (ص139)

<u>احناف کی بعض کتب میں جنازے کے ساتھ ذکر کے مکروہ لکھنے کی وجہ</u>

**سوال**: بعض کتبِ حنفیہ میں جنازے کے ساتھ بلند آواز سے ذکر کرنے کو مکروہ لکھا ہے، اس کی کراہت کا سبب کیا ہے؟

**جواب**: اس کا منشاء عوارض ہی ہیں قلبِ ہمراہیاں کا مشوش ہونا (جو ساتھ ہیں ان کے دل کا تشویش میں پڑنا) یادِ موت سے دوسری طرف توجہ کرنا۔ انصاف کیجئے تو یہ حکم اس زمانہ خیر کے لئے تھا جبکہ ہمراہیانِ جنازہ تصورِ موت میں ایسے غرق ہو تے تھے کہ گویا میت ان میں ہر ایک کا خاص اپنا جگر پارہ ہے بلکہ گویا خود ہی میت ہیں، ہمیں کو جنازہ پر لئے جاتے ہیں اور اب قبر میں رکھیں گے، لہٰذا علماء نے سکوتِ محض (بالکل خاموشی) کو پسند کیا تھا کہ کلام اگرچہ ذکر ہی ہو اگرچہ آہستہ ہو، اس تصور سے کہ (بغایت نافع اور مفید اور برسوں کے زنگ دل سے دھو دینے والا ہے) روکے گا یا کم از کم دل بٹ جائیگا تو اس وقت محض خاموشی ہی مناسب تر ہے، ورنہ حاشَ للہ ذکر خدا اور رسول نہ کسی وقت منع ہے، نہ کوئی چیز اس سے بہتر۔ (ص140)

<u>موجودہ دور میں جنازے کے ساتھ ذکر کرنا ثواب کا کام ہے</u>

**سوال**: فی زمانہ اس کا حکم کیا ہے؟

**جواب**: اب کہ زمانہ منقلب ہوا لوگ جنازے کے ساتھ اور دفن کے وقت اور قبروں پر بیٹھ کر لغویات و فضولیات و دنیوی تذکروں بلکہ خندہ ولہو میں مشغول ہوتے ہیں تو انھیں ذکر خدا اور رسول عزوجل وصلی اللہ علیہ وسلم کی طرف مشغول کرنا عین صواب و کارِ ثواب ہے۔ (ص141)

**سوال**: شریعت میں ایسا نیا نیک کام جو قرآن وسنت سے نہ ٹکراتا ہو کرنا کیسا ہے؟

**جواب**: علامہ شعرانی رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی کتاب عہود المشائخ میں فرمایا ہے کہ ”ہم اپنے دوستوں میں سے کسی کو ایسے امر پر نکیر (منع کرنے کی) اجازت نہ دیں گے جسے مسلمانوں نے اللہ عزوجل کی بارگاہ میں تقرب کے طور پر ایجاد کیا ہو اور اسے اچھا جانتے ہوں، خصوصاً ایسا کام جس کا تعلق خدائے تعالیٰ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم سے ہو جیسے جنازہ کے آگے لاالہ الااللہ محمد رسول اللہ (صلی اللہ علیہ وسلم) پڑھنا اور اس کے سامنے قرآن کی تلاوت کرنا، یا ایسے دوسرے کام۔

جو اسے حرام کہے وہ فہمِ شریعت سے قاصر ہے، اس لئے ہر وہ کام جو عہدِ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم میں نہ رہا ہو برا نہیں، اگر یہ دروازہ کھولا جائے تو مجتہدین کرام کے وہ سارے اقوال مردود ٹھہریں جو انھوں نے اپنی پسند کردہ اچھی چیزوں کے بارے میں فرمائے ہیں اور اس کا کوئی قائل نہیں۔ خود رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی امت کے علماء کے لئے یہ دروازہ کھول رکھا ہے اور انھیں اجازت دی ہے کہ جو طریقہ بھی اچھا سمجھیں اسے جاری کریں اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی شریعت میں شامل کریں یہ اجازت حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے اس ارشاد گرامی سے ثابت ہے ((من سن سنة حسنة فله اجرها من يعمل بها)) یعنی جو شخص کوئی اچھا کام ایجاد کرے اسے اس ایجاد کا ثواب ملے گا اور اس طریقے پر آئندہ سارے عمل کرنے والوں کا بھی ثواب ملے گا۔ (حدیقۂ ندیہ شرح طریقۂ محمدیہ، ج2، ص408-9، نوریہ رضویہ) (ص144)

## جنازہ کے ساتھ بلند آواز سے ذکر کرنے کے دلائل کا خلاصہ

**سوال**: امام عارف باللہ علامہ عبدالغنی رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی کتاب "حدیقہ ندیہ" میں جنازہ کے ساتھ بلند آواز سے ذکر کرنے کے جو دلائل ذکر کیے ہیں ان کا خلاصہ کیا ہے؟

**جواب**: (ان کا خلاصہ یہ ہے)

1۔سلف صالح کی حالت جنازہ میں یہ ہوتی کہ ناواقف کو نہ معلوم ہوتا کہ ان میں اہل میت کون ہے اور باقی ہمراہ کون، سب ایک سے مغموم ومحزون نظر آتے اور اب حال یہ ہے کہ جنازے میں دنیوی باتوں میں مشغول ہوتے ہیں، موت سے انھیں کوئی عبرت نہیں ہوتی، ان کے دل اس سے غافل ہیں کہ میت پر کیا گزری، فرماتے ہیں: بلکہ میں نے لوگوں کو ہنستے دیکھا، تو ایسی حالت میں ذکر جہر کرنا اور تعظیم خدا اور رسول جل جلالہ وصلی اللہ علیہ وسلم بلند آواز سے پڑھنا عین نصیحت ہے کہ ان کے دلوں کے زنگ چھوٹیں اور غفلت سے بیدار ہوں۔

2۔نیز اس میں میت کو تلقین ذکر کا فائدہ ہے کہ وہ سن سن کر سوالاتِ نکیرین کے جواب کے لئے تیار ہو۔

3۔سیدی علی خواص رضی اللہ تعالی عنہ نے فرمایا کہ شارع علیہ الصلوۃ والسلام کی طرف سے مسلمانوں کو ذکر خدا اور رسول جل وعلا وصلی اللہ علیہ وسلم کا اذن عام (عام اجازت) ہے تو جب کسی خاص صورت کی ممانعت میں کوئی نص یا اجماع نہ ہوا نکار کیا مناسب؟

4۔نیز انہی امام عارف نے فرمایا: الٰہی جو اس سے منع کرے اُس کا دل کس قدر سخت اندھا ہے، جنازے کے ساتھ ذکر خدا اور رسول جل وعلا وصلی اللہ علیہ وسلم کے بند کرنے کی یہ کوشش اور بھنگ بکتی دیکھیں تو اسے اتنا نہ کہیں کہ یہ تجھ پر حرام ہے۔فرماتے ہیں: بلکہ میں نے انہی میں ایک کو دیکھا کہ اس سے تو منع کرتا اور خود اپنی پیش نمازی کی تنخواہ بھنگ فروش کے حرام مال سے لیتا۔

5۔امام عارف باللہ سیدی شعرانی قدس سرہ الربانی فرماتے ہیں: اکابر کرام کے یہاں عہد ہے جو اچھی بات مسلمانوں نے نئی نکالی ہو اس سے منع نہ کریں گے خصوصاً جب وہ اللہ و رسول عزوجل وصلی اللہ علیہ وسلم سے تعلق رکھتی ہو جیسے جنازے کے ساتھ قرآن مجید یا کلمہ شریف یا اور ذکر خدا اور رسول جل وعلا وصلی اللہ علیہ وسلم۔

6۔نیز امام ممدوح فرماتے ہیں: جو اسے ناجائز کہے اسے شریعت کی سمجھ نہیں۔

7۔نیز فرماتے ہیں: ہر وہ بات کہ زمان برکت توامان حضور پر نور سید عالم صلی اللہ علیہ وسلم میں نہ تھی مذموم نہیں ہوتی ورنہ اس کا دروازہ کھلے تو ائمہ مجتہدین نے جتنی نیک باتیں نکالیں ان کے سب اقوال مردود ہو جائیں۔

8۔فرماتے ہیں: بلکہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے اس ارشاد سے کہ (جو شخص دین اسلام میں نیک بات نکالے اسے اس کا اجر ملے اور قیامت تک جتنے لوگ اس نیک بات کو بجالائیں سب کا ثواب اس ایجاد کنندہ کے نامہ اعمال میں لکھا

جائے) علمائے امت کے لئے اس کا دروازہ کھول دیا ہے کہ نیک طریقے ایجاد کرکے جاری کریں اور انھیں شریعت محمدیہ صلی اللہ علیہ وسلم سے ملحق کریں، یعنی جب حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ عام اجازت فرمائی ہے تو جو نیک بات نئی پیدا کی گئی وہ نئی نہیں بلکہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے اس اذن عام سے حضور صلی اللہ علیہ وسلم ہی کی شریعت ہے۔

9۔فرماتے ہیں کہ شرع مطہر میں اس سے ممانعت نہ آنا ہی اس کے جواز کی دلیل ہے۔اگر جنازے کے ساتھ ذکر الٰہی منع ہوتا تو کم از کم ایک حدیث اس کے ممانعت میں آتی، جیسے رکوع میں قرآن مجید پڑھنا منع ہے، تو اس کی ممانعت کی حدیث موجود ہے، تو جس چیز سے نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے سکوت فرمایا وہ کبھی ہمارے زمانے میں منع نہیں ہوسکتی۔

10۔نتیجہ یہ نکلا کہ اگر جنازے کے تمام ہمراہی بلند آواز سے کلمہ وغیرہا ذکر خدا اور سول عزوجل علاو صلی اللہ علیہ وسلم کرتے چلیں تو کچھ اعتراض نہیں بلکہ اس کا کرنا نہ کرنے سے افضل ہے۔ (حدیقہ ندویہ شرح طریقہ محمدیہ، ج2،ص9-408،نوریہ رضویہ)(ص145)

## کھانا کھانے کے دوران بنیت ثواب خاموش رہنا مکروہ ہے

**سوال**: کھانا کھاتے وقت (بنیتِ ثواب) خاموش رہنا کیسا ہے؟

**جواب**: مجوس کے یہاں وقتِ اکل صمت (کھانے کے وقت خاموشی) ہے، ہماری شریعت میں وہ مکروہ ولازم الاحتراز ہے۔ (ص152)

## حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا نام لے کر نداء کرنا جائز نہیں

**سوال**: یہ اشعار پڑھنا کیسا ہے؟

یا پنجتن بچانا جب جان تن سے نکلے    نکلے تو یا محمد کہہ کر بدن سے نکلے
آوے گا میرا پیارا باجے گی دھن کی مرلی    جب وہ مرا سنوریا جو بن کے بن سے نکلے

**جواب**: شعر اول میں نام پاک لے کر ندا ہے اور صحیح یہ کہ جائز نہیں بلکہ اوصاف کریمہ کے ساتھ ہو، مثلاً یا رسول اللہ، یا حبیب اللہ۔ دوسرا شعر مہمل و بے معنی، اور حیثیت شعری سے بھی مختل ہے اور بعض جہال سنوریا سے ذات اقدس مراد رکھتے ہیں، اس وقت وہ قریب بہ کلمہ کفر ہو جائے گا۔ (ص157)

## بلند آواز سے ذکر کرنے کے فوائد

**سوال**: بلند آواز سے ذکر کرنا کیسا ہے؟

**جواب**: اطبائے روحانی نے جہر بالذکر کی اجازت دی کہ وہ اوقع فی النفوس وادفع للوساوس وانفع للناس (دل میں زیادہ قرار پکڑنے والا، وسوسوں کو زیادہ دور کرنے والا اور لوگوں کے لئے زیادہ نافع) ہے، ذاکرین کی زبانوں اور سامعین کے کانوں کو

مشغول کرتا اور غافلین کو جگا کر لغویات سے باز رکھ کر ذکر وسماع کی طرف لاتا ہے اور یہ سمجھ لینا کہ مسلمان ایسے ہو گئے کہ باوجود قرع وقوت قرع وتکرار (اچھی طرح جھنجھوڑنے سے) بھی متاثر نہ ہوں گے، جہل وسوئے ظن (جہالت وبدگمانی) ہے، تو اب ذکر جہراً امر بالمعروف ونہی عن المنکر کے افراد سے ہے، جس سے منع عکس ونقیضِ مقصودِ شرع (مقصودِ شرع کے خلاف) ہے۔ (ص152)

## نماز میں آنکھیں بند کرنا مکروہ ہے اور اگر اسی طرح خشوع حاصل ہو تو بند کرنا اولیٰ

**سوال:** نماز میں آنکھیں بند کرنا کیسا ہے؟

**جواب:** نماز میں آنکھیں بند کرنا مکروہ ہے اور خشوع یونہی ملتا ہے تو آنکھیں بند کرنا ہی اولیٰ۔ (ص156)

## جنازہ کے ساتھ نعتیہ اشعار پڑھنا جائز ہے

**سوال:** جنازہ کے ساتھ نعتیہ اشعار بلند آواز سے پڑھنا کیسا ہے؟

**جواب** :(جنازہ کے ساتھ بلند آواز سے ذکر کرنے کا جواز پہلے ثابت ہو چکا اور نعتیہ اشعار بھی ذکر ہیں جیسا کہ) صحیح بخاری شریف میں حضور سیدنا حسان بن ثابت رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی طرف سے مشرکین کے اشعار کا اشعار میں جواب دینا اور ان شعروں کو پڑھنا اور حضور انور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اور صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم کا سننا ثابت ہے اگر یہ اشعار ذکرِ الٰہی نہ ہوتے، مسجد میں ان کے لئے منبر بچھانے کی اجازت کیونکر! اور جب یہ ذکر نہ ہوتا تو اس کے لئے اہتمام فرمانا معاذ اللہ غفلت کے لئے اہتمام ہوتا اور یہ محال ہے، لاجرم (یقیناً) اشعارِ حمد ونعت وثناء ووعظ وپند ذکرِ الٰہی ہیں۔ (ص156)

# نمازِ جنازہ

## بے نمازی کی نماز جنازہ پڑھی جائے گی

**سوال:** بے نمازی کی نمازِ جنازہ نہ پڑھنا کیسا ہے؟

**جواب** :ایمان وتصحیح عقائد کے بعد جملہ حقوق اللہ میں سب سے اہم واعظم نماز ہے، جمعہ وعیدین یا بلا پابندی پنجگانہ پڑھنا ہرگز نجات کا ذمہ دار نہیں، جس نے قصداً ایک وقت کی چھوڑی ہزاروں برس جہنم میں رہنے کا مستحق ہوا، جب تک توبہ نہ کرے اور اس کی قضا نہ کر لے، مسلمان اگر زندگی میں اسے یکلخت چھوڑ دیں، اس سے بات نہ کریں، اس کے پاس نہ بیٹھیں، تو ضرور وہ اس کا سزاوار (حقدار) ہے۔ مگر بعد موت ہر سنی صحیح العقیدہ کو غسل وکفن دینا، اس کے جنازے کی نماز پڑھنا الا ما استثنی لیس ھذا منھم (سوائے وہ جن کا استثناء کیا گیا ہے اور یہ ان میں سے نہیں) فرضِ قطعی علی الکفایہ ہے۔ اگر سب چھوڑ دیں جن جن کو اطلاع تھی سب گنہگار وتارکِ فرض ومستحقِ عذاب ہوں گے، جس نے تین مسلمانوں کو بے نماز دفن کرادیا فاسق، مرتکب

کبیرہ، مستوجبِ سزائے شدید ہوا، بے نماز کہ نماز کو شرط جانتا ہو اس کی تحقیر نہ کرتا ہو اگرچہ نفس و شیطان کے پھندے میں آ کر نہ پڑھتا ہو مرتکبِ کبائر ہے، مستحقِ عذاب نار ہے، مگر کافر نہیں باغی نہیں، ڈاکو نہیں، ایک تباہ کار مسلمان ہے۔ (ص158)

(مزید ایک مقام پر فرماتے ہیں) لا الہ الا اللہ مسلمان اگرچہ بے نماز ہو اس کے جنازے کی نماز مسلمانوں پر فرض ہے۔ اگر کوئی نہ پڑھے گا جتنوں کو خبر ہو سب گنہگار و تارک فرض رہیں گے، ہاں اگر زجر کے لئے علماء خود نہ پڑھیں دوسروں سے پڑھا دیں تو بیجا نہیں، اور اگر ان کے نہ پڑھنے سے اور بھی کوئی نہ پڑھے یا ان کو بھی منع کریں تو یہ علماء مستحقِ عذاب نار ہوں گے، بلکہ جہال سے زیادہ۔ (ص162)

## کن مسلمانوں کی نمازِ جنازہ نہیں پڑھی جائے گی؟

**سوال:** کن مسلمانوں کی نمازِ جنازہ نہیں پڑھی جائے گی؟

**جواب:** علماء نے فرضیتِ نمازِ جنازہ سے صرف چند شخصوں کو استثناء فرمایا، باغی اور آپس کے بلوائی (حملہ کرنے والے) کہ فریقین بطورِ جاہلیت لڑیں اور ان کے تماشائی اور ڈاکو، اور وہ کہ لوگوں کو گلہ دبا کر، پھانسی دے کر مار ڈالا کرتا ہو، اور وہ جس نے اپنے ماں باپ کو قتل کیا۔ (ص161)

**سوال:** بے نمازی کی نابالغ اولاد کا جنازہ جائز ہے یا نہیں؟

**جواب:** اس کی نابالغ اولاد کا غسل و کفن اور نماز و دفن میں وہی حکم ہے جو اور مسلمانوں کا۔ (ص163)

**سوال:** ایک آدمی کہتا ہے کہ بے نمازی کے جنازے کی نماز پڑھنا جائز نہیں، قبر پر اذان دینا بھی جائز نہیں، فاتحہ، گیارہویں شریف کی نیاز کرنا جائز نہیں، اور یہاں پر سب مسلمانوں کو گمراہ کئے دیتا ہے، آپ اس بارے میں ہماری راہنمائی فرمائیں۔

**جواب:** اس شخص کے مسئلے محض غلط اور بے سند ہیں، جنازے کی نماز ہر مسلمان پر فرض ہے الا ما استثناہ العلماء ولیس ھذا منھم (مگر وہ جن کا علماء نے استثناء کیا ہے اور یہ ان میں سے نہیں)، قبر پر اذان دینا جائز ہے کما ھو مبین فی ایذان الاجر فی اذان القبر (جیسا کہ ہمارے رسالہ "ایذان الاجر فی اذان القبر" میں اس کا واضح بیان ہے)۔

اور فاتحہ اور گیارہویں شریف کی نیاز و ایصالِ ثواب اہلسنت کے نزدیک جائز و بہتر ہے۔ کما فی الھدایۃ وفتح القدیر والدر المختار ورد المحتار وغیرھا (جیسا کہ ہدایہ، فتح القدیر، درمختار اور ردالمحتار وغیرہا میں ہے) تو ان چیزوں کو جو ناجائز کہے اس سے ایک ہی بات دریافت کرنا کافی ہے وہ یہ کہ تو جو ناجائز کہتا ہے آیا اللہ و رسول نے انہیں ناجائز کہا ہے یا تو اپنی طرف سے کہتا ہے؟ اگر اللہ و رسول نے ناجائز کہا ہے تو دکھا کون سی آیت یا حدیث میں ہے کہ اذان جو مسلمان کی قبر پر دفع شیطان و دفع وحشت و حصول اطمینان و نزولِ برکت کے لئے کہی جائے وہ ناجائز ہے اور فاتحہ اور گیارہویں شریف بغرضِ ایصالِ ثواب کی جائے ناجائز ہے۔ اور اگر اللہ و رسول نے ناجائز نہ کہا تو خود اپنی طرف سے کہتا ہے تیرا قول تیرے منہ پر مردود ہے، بغیر خدا و رسول کے منع فرمائے ہوئے کوئی چیز ناجائز نہیں

ہوسکتی۔ ہمیں قرآن وحدیث نے قاعدہ کلیہ ارشاد فرمایا کہ اللہ ورسول جس بات کا حکم دیں وہ واجب ہے جس سے منع فرمائیں وہ ناجائز ہے اور جس کا کچھ ذکر نہ فرمائیں وہ معافی میں ہے، وہ اگر واجب نہیں تو ناجائز بھی نہیں۔ (ص163)

**سوال**: زید مرگیا بکر نے کہا زید نماز نہیں پڑھتا تھا اس کے جنازہ کی نماز نہ پڑھی جائے مگر اس شرط پر کہ اس کو کھنچوانا چاہیے، پھر اس نے زید کو بیلوں کے پاؤں سے باندھ کر کھنچوایا۔ یہ بات قرآن وحدیث سے درست ہے یا نہیں؟ اور اگر نہیں، تو پھر بکر پر کیا حکم ہے؟

**جواب**: بکر گناہ گار رہا اور اس نے مردے پر ظلم کیا۔ ام المؤمنین صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے تو میت کے کنگھی کرنے سے منع فرمایا کہ اسے تکلیف ہوگی۔ سزا دینا اول تو حاکمِ شرع کا کام ہے ہر کس وناکس کو اس کا اختیار نہیں اور موت کے بعد تو سزا دینے کے کوئی معنی ہی نہیں، سزا درکنار موت کے بعد برا بھلا کہنے سے رسول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے منع فرمایا۔ (ص164)

**سوال**: ایک مسلمان نے نومسلم عورت سے عقد کیا تھا دو برس کے بعد ۲۹ رمضان ۱۳۳۹ھ کو دنیائے فانی سے ملکِ عدم کو رخصت ہوئی۔ اس مسلمان کا یہاں کوئی اور نہ تھا اس نے مسلمانوں کو اطلاع دی انہوں نے جواب دیا ہم تمہاری عورت کا جنازہ نہیں اٹھائیں گے نہ قبرسان میں جگہ دیں گے کیونکہ تم نماز نہیں پڑھتے ہو اور مسجد کمیٹی وخلافت کمیٹی وغیرہ میں چندہ بھی نہیں دیتے، کبھی ہماری کمیٹیوں میں شرکت نہیں کرتے لہٰذا تم اور کوئی انتظام کرو، اس شخص نے جواب دیا اگر میرا عذر قابل قبول ہو تو مجھے معافی دیجئے جو سزا میرے لئے آپ لوگ قرار دیں میں اس کو قبول کرتا ہوں اگر میرا قصور ہے تو مجھ کو سزا دیں اور معافی دے کر میت کو اٹھائیں، جو خلافت کمیٹی کے ممبران و سیکریڑی وپریذیڈنٹ ہیں ان لوگوں نے مطلق انکار کردیا، تب اس نے ہندو سے التجا کی اسکی بے کسی بے بسی دیکھ کر ہنود اس محلہ میں آئے اور مسلمانوں کو سمجھایا بمشکل تمام راضی ہوئے لیکن غسل دینے والی عورت کو روک دیا مجبوراً اس نے اپنے ہاتھ سے غسل دیا اور کفن پہنایا بعد اسکے چار پانچ مسلمان (آئے اور) انہوں نے کہا ہم تم پر آٹھ روپے جرمانہ کرتے ہیں اگر منظور ہو تو ہم میت اٹھائیں گے ورنہ ہم اپنے گھر جاتے ہیں وہ چونکہ مصیبت زدہ تھا راضی ہوا، غرض صبح آٹھ بجے کی میت بارہ بجے شب کو اٹھائی گئی اب عرض ہے کہ آیا حدیث شریف میں یہی فرمان ہے اور خدا اور اس کے رسول کا یہی حکم ہے تو مجھے مطلع فرمائیں اور اگر یہ حرکت مطابق شرع نہ ہو تو ان کی کیا سزا ہے شرعاً وقانوناً؟

**جواب**: ان لوگوں نے سخت ظلم کیا اور شدید جرم کیا اگر سلطنت اسلام ہوتی تو حاکم اسلام ان میں سے ایک ایک کو کوڑے لگاتا قید کرتا اور آخرت میں عذابِ جہنم کے مستحق ہیں، رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں ((الصلوة واجبة عليكم على كلي مسلم برا كان او فاجرا وان عمل الكبائر)) یعنی ہر مسلمان کے جنازے کی نماز تم پر فرض ہے نیک ہو یا بد اگر چہ اس نے گناہ کبیرہ کیے ہوں۔ (سنن ابوداؤد، ج1، ص343، آفتاب عالم پریس، لاہور)

خصوصاً جس مسلمان نے رمضان المبارک میں انتقال کیا تو وہ بحکمِ حدیث شہید ہے خلافت کمیٹی میں چندہ نہ دینا یا اس

میں شریک نہ ہونا کوئی جرم نہیں بلکہ مسجد میں چندہ نہ دینا بھی گناہ نہیں نہ کہ جہاں امر بالعکس ہو، نماز نہ پڑھنا ضرور کبیرہ شدیدہ ہے مگراس کا گناہ اس کی بی بی کے سر باندھنا کون سی شریعت ہے۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے ﴿ ولا تزر وازرۃ وزر اخری ﴾ ترجمہ: کوئی جان کسی دوسری جان کا بوجھ نہیں اٹھاتی۔

آٹھ روپے کہ انہوں نے لیے سخت حرام اور ان کے حق میں مثل سوئر کے ہیں ان پر فرض ہے کہ اسے واپس کردیں، اللہ تعالیٰ فرماتا ہے ﴿ لاتاکلوا اموالکم بینکم بالباطل ﴾ ترجمہ: اپنے مال آپس میں ناحق نہ کھاؤ۔

اور اس شخص نے عورت کو غسل دیا یہ اسے جائز نہ تھا شوہر عورت کے بدن کو بعدِ انتقال ہاتھ نہیں لگا سکتا اسے چاہیئے تھا کہ کسی سمجھ والی لڑکی یا لڑکے کو نہلانے کا طریقہ بتاتا جاتا اور اپنے سامنے اسے نہلواتا یا کوئی اور عورت اگرچہ اجرت پر ملتی اس سے غسل دلاتا اور اگر کچھ ممکن نہ ہوتا تو اپنے ہاتھوں پر کپڑے کی تھیلیاں چڑھا کر اس کے چہرے اور کہنیوں تک ہاتھوں کا تیمم کرادیتا۔ (ص 167)

**سوال**: زید مسلمان حنفی (جوکہ) نصرانی کے یہاں ملازم تھا اور اس کا جھوٹا کھایا کرتا تھا، مسلمانوں نے اس سے منع کیا مگر زید باز نہ آیا اور اس کے مرنے پر جمیع مسلمانوں نے اس کی تجہیز و تکفین نماز جنازہ سے انکار کیا بالآخر چند مسلمانوں نے نماز جنازہ پڑھ کر دفن کیا اگر ایسا موقع آئندہ آئے تو کیا کرنا چاہیے؟ زید کے گھر والوں سے کیا برتاؤ کرنا چاہیے؟ کیونکہ زید کے یہاں کا کھانا وغیرہ بند کردیا گیا ہے۔

**جواب**: مسلمانوں کو نصرانی کا جھوٹا کھانا بہت شنیع و بد ہے لیکن اگر مذہب میں کچھ فرق نہ تھا تو اس بدحرکت سے کافر نہ ہوا مسلمانوں پر اس کی تجہیز و تکفین و جنازہ کی نماز لازم تھی مگر یہ کام فرض کفایہ ہے بعض نے کرلیا سب پر سے اتر گیا ہر مسلمان کا اس میں شریک ہونا ضروری نہیں، اگر کوئی نہ کرتا تو سب گنہگار ہوتے۔ آئندہ کے لیے بھی یہی احکام ہیں اس فعل میں اس کے گھر والوں کا کوئی قصور نہ تھا ان پر تعزیر بیجا ہے۔ (ص 169)

**سوال**: ایک شخص ترکِ صوم و صلاۃ اور شراب پینے کا عادی تھا عیسائیوں سے میل جول رکھتا تھا اس کے مرنے کے بعد عیسائیوں نے نہ صرف اس کے جنازے میں شرکت کی بلکہ دفن کرنے کے بعد اسے ٹوپی اتار کر سلامی بھی دی بعض لوگوں نے اس کی نماز جنازہ پڑھی اور بعض نے اس کا ایمان مشکوک جان کر نماز جنازہ نہ پڑھی، پڑھنے اور نہ پڑھنے والوں کے بارے میں کیا حکم ہے؟

**جواب**: ترکِ صوم و صلاۃ (نماز روزہ ترک کرنا) اور شربِ خمر (شراب پینا) گناہان کبیرہ ہیں جن کا مرتکب فاسق و فاجر اور عذاب دوزخ کا مستحق ہے مگر حرام جان کر بشامتِ نفس کرے تو کافر نہیں پس اگر شخص مذکور نے مذہب نہ بدلا تھا صرف باغوائے شیطان (شیطان کے ورغلانے کے سبب) دنیا پرستان (دنیاداروں) خدا ناترس کی طرح ان امور کا مرتکب ہوتا اور عیسائیوں سے میل جول رکھتا تھا تو اس پر کفر کا فتویٰ نہیں دیا جاسکتا بلکہ جب وہ کلمہ پڑھتا اور اپنے آپ کو مسلمان کہتا تھا مسلمان ہی ٹھہرائیں گے اور اس تقدیر پر اس کے تجہیز و تکفین و جنازہ کی نماز بے شک ضروری اور لازم تھی اگر بجا نہ لاتے تو گنہگار ہوتے اور نصرانیوں کا معاذ اللہ جنازے کے ساتھ ہونا یا بعد دفن ٹوپی اتار کر سلامی دینا

ان کا اپنا فعل تھا جسکے سبب مسلمان کو کافر نہیں ٹھہرا سکتے اور یہ بدگمانی کہ اگر ان کا ہم مذہب نہ ہوتا تو جنازے میں کیوں شرکت کرتے محض مردود ہے ایسے اوہام (وہموں) پر بنائے احکام (احکام کی بنیاد) نہیں نہ کہ معاذ اللہ معاملہ کفرو اسلام جس میں انتہاء درجہ کی احتیاط لازم بلکہ اس کا عکس دوسرا گمان قوی تر ہے کہ اگر وہ اسے اپنا ہم مذہب جانتے اپنی روش پر تجہیز و تکفین کرتے مسلمانوں کو اس کا جنازہ کیوں دیتے۔

غرض اس صورت میں نماز پڑھنے والوں نے فرض خدا ادا کیا ان پر اصلاً الزام نہیں الزام ان پر ہے جو اس بنا پر ان سے معاملہ مرتدین کرنا چاہیں اور اگر بہ ثبوت شرعی ثابت ہو کہ میت عیاذاً باللہ تبدیل مذہب کر کے عیسائی ہو چکا تھا تو بے شک اس کے جنازے کی نماز اور مسلمانوں کی طرح اسکی تجہیز و تکفین سب حرام قطعی تھی مگر نماز پڑھنے والے اگر اس کی نصرانیت پر مطلع نہ تھے اور بر بنائے علمِ سابق (پہلے علم کے مطابق) اسے مسلمان سمجھتے تھے نہ اس تجہیز و تکفین و نماز تک ان کے نزدیک اس شخص کا نصرانی ہو جانا ثابت ہوا تو ان افعال میں اب بھی معذور و بے قصور ہیں کہ جب انکی دانست میں وہ مسلمان تھا ان پر یہ افعال بجالانے بزعم خود شرعاً لازم تھے ہاں اگر یہ بھی اس کی عیسائیت سے خبردار تھے پھر نماز و تجہیز و تکفین کے مرتکب ہوئے قطعاً سخت گنہگار اور وبالِ کبیر میں گرفتار ہوئے، جب تک توبہ نہ کریں ان کے پیچھے نماز مکروہ، مگر معاملہ مرتدین پھر بھی برتنا جائز نہیں کہ یہ لوگ بھی اس گناہ سے کافر نہ ہونگے ہماری شرع مطہر صراطِ مستقیم ہے افراط و تفریط کسی بات میں پسند نہیں فرماتی البتہ اگر ثابت ہو جائے کہ انہوں نے اسے نصرانی جان کر نہ صرف بوجہ حماقت و جہالت کسی غرض دنیوی کی نیت سے بلکہ خود اسے بوجہ نصرانیت مستحق تعظیم و قابل تجہیز و تکفین و نماز جنازہ تصور کیا تو بے شک جس جس کا ایسا خیال ہو گا وہ سب بھی کافر و مرتد ہیں اور ان سے وہی معاملہ برتنا واجب جو مرتدین سے برتا جائے۔ (ص169)

## رافضی کی نماز جنازہ کا حکم

**سوال**: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ کسی رافضی کی نماز جنازہ پڑھنا اہلسنت و جماعت کے لئے جائز ہے یا نہیں؟ اور اگر کسی قوم سنت و جماعت نے کسی رافضی کی نماز جنازہ پڑھی تو ان لوگوں کے لئے شرع میں کیا حکم ہے؟

**جواب**: اگر رافضی ضروریاتِ دین کا منکر ہے مثلاً قرآنِ عظیم میں کچھ سورتیں یا آیتیں یا کوئی حرف صرف امیر المومنین عثمان ذی النورین رضی اللہ تعالیٰ عنہ یا اور صحابہ خواہ کسی شخص کا گھٹایا ہوا مانتا ہے یا مولیٰ علی کرم اللہ تعالیٰ وجہہ الکریم خواہ دیگر ائمہ اطہار کو انبیاء سابقین علیہم الصلوۃ والتسلیم میں کسی سے افضل جانتا ہے اور آجکل یہاں کے رافضی تبرائی عموماً ایسے ہی ہیں ان میں شاید ایک شخص بھی ایسا نہ نکلے جو ان عقائدِ کفریہ کا معتقد نہ ہو جب تو وہ کافر مرتد ہے اور اس کے جنازہ کی نماز حرامِ قطعی و گناہ شدید ہے اور اگر ضروریات دین کا منکر نہیں مگر تبرائی ہے تو جمہور ائمہ اور فقہائے عظام کے نزدیک اس کا وہی حکم ہے اور اگر صرف تفضیلیہ ہے تو اس کے جنازے کی نماز بھی نہ چاہئے، متعدد حدیثوں میں بدمذہبوں کی نسبت ارشاد ہے ((ان ماتوا فلا تشهدوهم)) وہ مریں تو ان کی جنازہ پر نہ جائیں۔ (سنن ابن ماجہ، ص10، ایچ ایم سعید کمپنی، کراچی)

((ولا تصلوا عليهم)) ان کے جنازے کی نماز نہ پڑھو۔ (کنز العمال، ج11، ص540، موسسۃ الرسالۃ، بیروت)

نماز پڑھنے والوں کو توبہ استغفار کرنی چاہئے اور اگر صورت پہلی تھی یعنی وہ مردہ رافضی منکر بعض ضروریات دین تھا اور کسی شخص نے باآں کہ اس کے حال سے مطلع تھا دانستہ اس کے جنازے کی نماز پڑھی اس کے لئے استغفار کی جب تو اس شخص کو تجدید اسلام اور اپنی عورت سے از سرنو نکاح کرنا چاہئے۔

(ص171)

**سوال** :ایک شخص جو اثناء عشری مذہب رکھتا ہے اور کلمہ لا الہ الااللہ محمد رسول اللہ علی خلافۃ بلا فصل وغیرہ اعتقادات کا معتقد ہے فوت ہوا ہے اس کا جنازہ ہمارے امام حنفی المذہب جامع مسجد نے پڑھایا اور اس کو غسل دیا نیز اس کے ختم میں شامل ہوا رافضی جماعت نے امام مذکور کے نماز جنازہ پڑھانے کے بعد دوبارہ رافضی امام سے متوفی مذکور کی نماز جنازہ پڑھائی کیا امام مذکور حنفی المذہب کا یہ فعل ائمہ احناف کے نزدیک جائز ہے؟ اگر نا جائز ہے تو کیا امام مذکور کا یہ فعل شرعاً قابل تعزیر ہے اور کیا تعزیر ہونی چاہئے؟

**جواب** :صورت مذکورہ میں وہ امام سخت اشد کبیرہ گناہ کا مرتکب ہوا، اس نے قرآن عظیم کا خلاف کیا، اللہ تعالیٰ فرماتا ہے﴿ولا تصل علی احد منهم مات ابدا﴾ ترجمہ:ان کے کسی مردے کی نماز جنازہ کبھی نہ پڑھو۔

تعزیر یہاں کون دے سکتا ہے اس کی سزا حاکم اسلام کی رائے پر ہے وہ چاہتا تو پچھتر کوڑے لگاتا اور چاہتا تو قتل کر سکتا تھا کہ اس نے مذہب کی توہین کی، اس کے پیچھے نماز پڑھنا جائز نہیں اور اسے امامت سے معزول کرنا واجب۔

یہ سب اس صورت میں ہے کہ اس نے کسی دنیوی طمع سے ایسا کیا ہو اور اگر دینی طور پر اسے کارِ ثواب اور رافضی تبرائی کو مستحقِ غسل و نماز جان کر یہ حرکات مردودہ کیں تو وہ مسلمان ہی نہ رہا اگر عورت رکھتا ہو اس کے نکاح سے نکل گئی کہ آج کل رافضی تبرائی عموماً مرتدین ہیں اور بحکمِ فقہائے کرام تو نفس تبرا کفر ہے۔

(ص173)

<u>ہیجڑے کی نمازِ جنازہ کا حکم</u>

**سوال** :اگر ہیجڑا مر جائے تو اس پر نماز جنازہ پڑھی جائے یا نہیں اور پڑھی جائے تو نیت مرد کی جائے یا عورت کی، نیز دعا کون سی پڑھی جائے؟

**جواب** :ہیجڑہ اگر مسلمان ہے تو اس کے جنازہ کی نماز فرض ہے اور نیت میں مرد و عورت کی تخصیص کی کوئی حاجت نہیں، مرد و عورت دونوں کے لئے ایک ہی دعا ہے، خصوصاً یہ ہیجڑے جو یہاں ہوتے ہیں وہ مرد ہی ہوتے ہیں جو اپنے آپ کو عورت بناتے ہیں۔ (ص174)

## امامتِ جنازہ

<u>نمازِ جنازہ پڑھانے کا زیادہ حق دار کون ہے؟</u>

**سوال**: نمازِ جنازہ کی امامت کا سب سے پہلے حق کس کا ہے اور یہ جو عام پر رائج ہے کہ ولی میت سے اذن

(اجازت) لیتے ہیں کیا یہ ضروری ہے نیز قاضی جو نکاح پڑھاتا ہے کیا وہ ولی کی اجازت کے بغیر نماز جنازہ پڑھا سکتا ہے؟

**جواب**: نماز جنازہ ولی میت کا حق ہے دوسرا کہ اس کے اذن کا محتاج ہے اگر بے اس کے اذن کے پڑھائے اسے (ولی کو) اعادۂ نماز جائز ہے حالانکہ نماز کی تکرار مشروع نہیں۔

نکاح خوانی کا قاضی کوئی عہدہ شرعی نہیں، وہ بے اذن ولی ہرگز نہیں پڑھا سکتا یونہی جامع مسجد کا امام اگر میت جمعہ وغیرہ اس کے پیچھے نہ پڑھتا ہو یا علم وفضل میں ولی میت سے زائد نہ ہو، اسی طرح امام الحی یعنی مسجد محلّہ کا امام، ہاں اگر میت ان کے پیچھے نماز پڑھا کرتا تھا اور یہ فضلِ دینی میں ولی میت سے زائد ہیں تو بے اذنِ ولی پڑھا سکتے ہیں۔

اور اصحابِ ولایتِ عامہ سلطان اسلام یا اس کا نائب حاکم شہر یا اس کا نائب قاضی شرع جسے سلطان اسلام نے فصلِ مقدمات پر مقرر کیا یا اس کا نائب، یہ لوگ ولی پر مقدم ہیں انہیں ولی سے اجازت لینے کی مطلقاً حاجت نہیں، باقی سب محتاج اذنِ ولی ہیں اگر بے اذن پڑھائیں گے حقِ غیر میں دست اندازی کے مرتکب ہونگے مگر فرض کفایہ ادا ہو جائے گا ولی نے اگر ان کی اقتدء کر لی فبہا کہ اذن ابتدء میں نہ تھا تو اب ہو گیا اور اگر اقتدء نہ کی تو اسے جائز ہے کہ دوبارہ پڑھے اور جو پہلی جماعت میں شریک نہ ہوئے تھے انھیں اس جماعتِ ولی میں شرکت کی اجازت ہے۔ (ص174)

__میت پر دوبار جنازہ پڑھنے کی صورت__

**سوال**: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ میت اگر بالغ ہو یا نابالغ ہو اس کے جنازے میں ولی داخل نہیں ہوا تو اس کا جنازہ ہوا کے نہیں؟

**جواب**: نماز ہو گئی مگر جو جنازہ بے اجازتِ ولی پڑھی جائے ولی کو اختیار ہے کہ دوبارہ پڑھے مگر جو پہلے پڑھ چکے ہیں وہ دوبارہ نہیں پڑھ سکتے پھر یہ بھی اس صورت میں ہے کہ پہلی نماز کسی ایسے نے پڑھی جس پر ولی کو ترجیح تھی ورنہ اگر مثلاً بادشاہ اسلام یا قاضی شرع یا امامِ حی (محلے کے امام) نے نماز پڑھا دی تو ولی کو اعادہ کا اختیار نہیں کہ وہ اس بات میں ولی سے مقدم ہیں۔

(ص182)

## نمازِ جنازہ کی ادائیگی

__نمازِ مغرب کے وقت اگر جنازہ آئے تو پہلے نماز ادا کی جائے__

**سوال**: مغرب کے وقت جنازہ آئے تو پہلے نمازِ فرض کی ادائیگی کی جائے یا نمازِ جنازہ کی؟

**جواب**: پہلے نمازِ مغرب ادا کرنی چاہئے بلکہ مقررہ سنتوں کو بھی ادا کر لینا چاہئے ہاں اگر ضرورت پہلے ادائے جنازہ

کی طالب ہے مثلاً مردے کا پیٹ پھولا ہوا ہے اور اندیشہ ہے کہ اگر دیر کریں تو پھٹ جائے گا اور ابھی وقت میں وسعت ہے کہ جنازہ پہلے ادا کرنے سے مغرب فوت نہ ہوگی، تو ایسے وقت میں ناچار بالاتفاق نماز جنازہ کی ادائیگی پہلے ہوگی۔ (ص183)

**سوال**: ظہر کی نماز کا وقت ابھی شروع ہوا پھر جنازہ بھی آیا اور وقت بھی بہت ہے، اب کونسی نماز مقدم ہوگی؟

**جواب**: جب وقتِ ظہر وسیع ہے جنازے کی تقدیم کریں ہاں اگر جنازہ لے جانے والے بھی اسی جماعتِ ظہر میں شریک ہونگے کہ اگر جنازے کی نماز پہلے ہو جائے جب بھی جنازہ نماز ظہر سے فارغ ہونے کیلئے رکھا رہے گا اور اس کے تغیر کا اندیشہ نہ ہو تو ظہر فرض وسنت پہلے پڑھیں کہ اس دیر میں شاید اور نمازی آ جائیں اور جنازے پر تکثیر ہو۔ (ص184)

**سوال**: عصر کا وقت شروع ہو چکا تھا ولی میت نے یا اس کی اجازت سے دوسرے نے نمازِ جنازہ ادائے عصر سے پہلے ادا کر لی تو یہ نماز جنازہ ہوئی یا نہ ہوئی؟ اگر ہوگئی تو جو شخص اسے ناجائز سمجھ کر عصر کے بعد دوبارہ پڑھے اس کے لئے کیا حکم ہے؟

**جواب**: نماز جنازہ ہر وقت مشروع ہے یہاں تک کہ تینوں اوقات مکروہہ میں بھی، اگر اسی وقت آیا ہو اور یہ خیال کہ نمازِ عصر سے پہلے نماز جنازہ ناجائز ہے رسوا کن جہالت ہے یا کھلی ہوئی گمراہی، اور شریعت مطہرہ پر قطعی افتراء، ہاں اگر وقت تنگ ہو تو پہلے عصر پڑھنا ضروری ہے لیکن اگر نماز جنازہ پہلے پڑھ لی تو وہ بھی صحیح ہوگی، اور جب ولی نے یا اس کی اجازت سے دوسرے نے نماز جنازہ پڑھ لی تو دوبارہ پڑھنا جائز نہیں۔ (ص185)

## کھانا تیار ہے اور جنازہ بھی تو پہلے جنازہ پڑھا جائے

**سوال**: کھانا تیار ہے، جنازہ بھی تیار ہے، تو پہلے کھانا کھائے یا نماز جنازہ اور تدفین پہلے کرے؟

**جواب**: جنازہ آگیا تو پہلے اس کی نماز پڑھ لے اس نماز میں ایسی دیر نہیں ہوتی، پھر اگر بھوک وغیرہ وہی (اعذار جماعت والی) ضرورتیں لاحق ہیں تو دفن کے لئے بعد کھانا کھانے کے جائے یا فقط نماز پر قناعت کرے، جبکہ لیجانے والے موجود ہوں اور اس کے نہ جانے سے کوئی حرج شرعی لازم نہ آتا ہو۔ (ص186)

**سوال**: ایک جنازہ کی نماز میں کچھ لوگ بلا وضو اور بلا تیمم شریک ہو گئے ان کی نماز ہوئی یا نہیں؟ اور ایک شخص نے کہا کہ انہوں نے برا نہ کیا کہ نماز جنازہ میں صرف امام کی طہارت ضروری ہے مقتدیوں کی طہارت کی حاجت نہیں، اس کا یہ قول کیسا ہے؟

**جواب**: جنازہ کی نماز مثل اور سب نمازوں کے بغیر طہارت ہرگز صحیح نہیں، وہ پڑھنے والے گنہگار ہوئے اور انہوں نے بہت سخت برا کیا اور ان کی نماز ہرگز ادا نہ ہوئی نماز جنازہ میں طہارت امام شرط ہونے کے یہ معنی ہیں کہ ایسا ہو جب بھی اس میت کی نماز جنازہ ادا ہو جائے گی اور وہ فرض کفایہ ساقط ہو جائے گا کہ امام طاہر تھا تو اس کی نماز صحیح ہوگئی، اس فرض کے ادا کرنے کو اتنا کافی ہے کہ اس میں جماعت شرط نہیں، یہ معنی نہیں ہیں کہ فقط طہارتِ امام صحتِ نمازِ مقتدیان کے لئے بھی کفایت کرتی ہے مقتدیوں کو بے طہارت پڑھ لینی جائز یہ محض

جہالت فاحشہ ہے جس نے یہ فتویٰ بیہودہ دیا وہ شرعاً تعزیر دیئے جانے کے قابل ہے کہ جاہل کو مفتی بننا حرام ہے۔ (ص 187)

جوتے پہن کر نماز پڑھنے کا حکم

**سوال**: بعض لوگوں نے جوتے پہن کر نماز جنازہ پڑھی، کیا ان کی نماز ہو گئی؟

**جواب**: اگر وہ جگہ پیشاب وغیرہ سے ناپاک تھی یا جن کے جوتوں کے تلے ناپاک تھے اور اس حالت میں جوتا پہنے ہوئے نماز پڑھی ان کی نماز نہ ہوئی، احتیاط یہی ہے کہ جوتا اتار کر اس پر پاؤں رکھ کر نماز پڑھی جائے کہ زمین یا تلا اگر ناپاک ہو تو نماز میں خلل نہ آئے۔ (ص 188)

**سوال**: زید نے حدیث بیان کی کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے نماز میں جوتا اتارا، مقتدیوں نے بھی اتارا، پیغمبر علیہ السلام نے دریافت کیا تم نے جوتے کیوں اتارے؟ جواب دیا کہ اتباع کی، فرمایا کہ مجھ سے جبریل علیہ السلام نے کہا کہ جوتے میں ناپاکی ہے۔ کیا زید نے یہ درست حدیث بیان کی؟

**جواب**: زید نے بیانِ حدیث میں غلطی کی حدیث میں لفظِ نجاست نہیں لفظِ قذر ہے یعنی گھن کی چیز جیسے ناک کی آمیزش وغیرہ، نجاست ہوتی تو نماز سرے سے پڑھی جاتی کی نماز کا ایک جز باطل ہونا ساری نماز کو باطل کر دیتا ہے۔ (ص 189)

**سوال**: نماز جنازہ اس طرح ادا کرنا کہ میت چارپائی پر ہو اور چارپائی کے پائے ایک ہاتھ سے زائد بلند ہوں جائز ہے یا نہیں؟ اگر جائز ہے تو کس دلیل سے جائز ہے؟

**جواب**: نماز کے وقت میت کا چارپائی پر ہونا صدرِ اولیٰ سے معمولِ مسلمانان ہے اس کے پائے حسبِ عادت ہاتھ بھر یا کم یا کبھی زائد ہر طرح کے ہوتے ہیں کبھی اس پر انکار نہیں ہوا، جو ہاتھ بھر تھوڑے زائد کو ناجائز بتائے وہ سند دے جس نے ناجائز کہا جس نے ناجائز لکھا اور ہرگز سند نہ دے سکے گا اس وقت اس پر کھل جائے گا کہ اس کا ناجائز کہنا شریعتِ مطہرہ پر افتراء تھا، ہاں اگر پلنگ اتنا اونچا ہو کہ قدِ آدم سے زائد، جس میں امام کے محاذات میت کے کسی جزو سے نہ ہو تو البتہ نماز ناجائز ہو گی کہ محاذات شرط ہے مگر کوئی پلنگ اتنا اونچا نہیں ہوتا۔ (ص 189)

**سوال**: زید کہتا ہے کہ اگر جنازہ کو ایسی چارپائی پر رکھ کر نماز پڑھی کہ جس کے پائے ایک بالشت سے کم تھے تب تو نماز ہو گئی ورنہ نہیں اور ثبوت میں شامی اور کبیری پیش کر کے کہتا ہے کہ جنازہ مثل امام کے ہے جس طرح امام کا ایک بالشت سے اوپر کھڑے ہونا مفسدِ صلوۃ ہے اس صورت میں بھی بالشت سے زائد ہونا مانعِ صلوۃِ جنازہ ہے کیا واقعی اگر پائے ایک بالشت سے زیادہ ہوں تو مفسدِ صلوۃِ جنازہ ہیں یا ایک بالشت ہونا اولیٰ اور اس سے زائد مکروہ ہے یا مطلقاً خواہ جس قدر بھی پائے لمبے ہوں جائز ہے؟

**جواب**: زید کے اقوال سب باطل و بے اصل ہیں نہ پایوں کی بلندی شرعاً کسی حد پر مخصوص رکھی گئی ہے، نہ ایک

بالشت بلندی میں کوئی اولویت، نہ ایک بالشت یا ایک گز امام کی بلندی مفسدِ نماز، نہ ہر بات میں جنازہ مثلِ امام، یہ ہوسات عاطلہ اوہام باطلہ ہیں جنازہ کا زمین پر رکھا ہونا ضرور شرط ہے اگر چہ پائے کتنے ہی بلند ہوں اور امام کا بقدرِ امتیاز سب مقتدیوں سے اونچا ہونا صرف مکروہ ہے نہ کہ مفسدِ نماز۔ (ص190)

**سوال**: نمازِ جنازہ میں امام کے نیچے جانماز ہوتی ہے اور سب مقتدی زمین پر ہوتے ہیں، یہ جائز ہے یا ناجائز؟

**جواب**: صورتِ مستفسرہ (پوچھی گئی صورت) میں جواز تو یقینی ہے تو رہی کراہت اس کے لئے بھی کوئی وجہ نہیں۔ (ص191)

**سوال**: امام کا مقتدیوں سے اونچا کھڑا ہونا کیسا ہے؟

**جواب**: امام کو مقتدیوں سے اتنا اونچا کھڑا ہونا مکروہ ہے جس سے امتیاز واقع ہو اور وجہ اس کی حدیث میں نہی آنا اور اہل کتاب سے مشابہت پایا جانا ہے کہ یہود عنود اپنے امام کے لئے جائے بلند مقرر کرتے ہیں۔ (ص191)

**سوال**: امام کے نمازِ جنازہ پڑھانے کے لئے چادر کیوں بچھائی جاتی ہے اور بعدِ نمازِ جنازہ اس کا مصرف کیا ہے؟

**جواب**: اس جانماز سے دو غرضیں لوگوں کی ہیں ایک یہ کہ اکثر نماز جنازہ راستے وغیرہا بے احتیاطی کے مقامات پر ہوتی ہے مسجد کہ صاف و پاکیزہ رکھی جاتی ہے اس میں نماز جنازہ منع ہے تو بغرض احتیاط امام کے نیچے جانماز بچھا دی جاتی ہے کہ سب مقتدیوں کے لئے اس کا مہیا کرنا دشوار ہوتا ہے اور اگر فرض کیجئے کہ وہ تمام جگہ ایسی ناپاک ہے کسی کی نماز نظر بواقع نہ ہو سکے تو جانماز کے سبب امام کی تو ہو جائے گی اور اسی قدر سب مسلمانوں کی طرف سے ادائے فرض وابرائے ذمہ (ذمہ سے بری کرنے) کیلئے کافی ہے کہ نمازِ جنازہ میں جماعت شرط نہیں۔

دوسرے نفعِ فقیر کہ وہ جانماز بعدِ نماز کسی طالبِ علم یا اور فقیر پر تصدق کر دی جاتی ہے اور یہ دونوں غرضیں محمود ہیں تو اس کے جواز میں کلام نہیں اور جس فقیر پر وہ تصدق کی گئی اس کی ملک ہے کرتا وغیرہ جو چاہے بنائے اس میں نماز مکروہ بھی نہیں نہ اصلاً حاجتِ اعادہ۔

(ص192)

**سوال**: زید نے ایک بزرگ کے مزار پر چادریں چڑھائیں اور زیارت کے مجاور (خادم) نے اپنے قبضہ میں لا کر ان چادروں کو عمرو کے ہاتھ فروخت کیا اور عمرو نے بکر ہاتھ اس حالت میں بکر کو اس کا اوڑھ کر نماز پڑھنا جائز ہے یا نہیں؟

**جواب**: اگر تصریحاً عرف ورواج سے یہ امر ثابت ہے کہ وہ چادریں مجاروں کے لینے کے لئے چڑھائی جاتی ہیں تو مجاور مالک ہو گیا بیع جائز ہوئی اور اسے اوڑھ کر نماز پڑھنے میں حرج نہیں اور اگر چادر اس کے لئے چڑھائی کہ مزار پر رہے تو ملکِ زید پر باقی ہے اور بیعین (دونوں دفع خرید و فروخت) اسکی اجازت پر موقوف ہے اگر جائز کر دے گا نافذ ہو جائے گی ورنہ باطل۔ (ص192)

<u>نمازِ جنازہ میں مقتدی بھی تمام دعائیں پڑھیں گے</u>

**سوال**: کیا نمازِ جنازہ میں مقتدی فقط ثناء (سبحانك اللهم) پڑھ کر خاموش ہو جائیں اور کچھ نہ پڑھیں یا سبحان ،درود شریف، دعا جو کچھ امام پڑھے مقتدی بھی پڑھیں؟

**جواب**: مقتدی بھی سب کچھ پڑھیں کہ نمازِ جنازہ میں صرف ذکر دعا ہے قرأت قرآن نہیں اور مقتدیوں کو صرف قرأتِ قرآنِ عظیم ہی منع ہے باقی دعا و اذکار میں وہ امام کے شریک ہیں۔ (ص193)

<u>چوتھی تکبیر کے بعد ہاتھ چھوڑ دیے جائیں</u>

**سوال**: نمازِ جنازہ میں سلام ہاتھ چھوڑنے کے بعد پھیرنا چاہئے یا قبل ہاتھ چھوڑنے کے، افضل کیا ہے؟

**جواب**: ہاتھ باندھنا سنت اس قیام کی ہے جس کے لئے قرار (ٹھہرنا) ہو، سلام وقتِ خروج ہے اس وقت ہاتھ باندھنے کی طرف کوئی داعی نہیں، تو ظاہر یہی ہے کہ تکبیرِ چہارم کے بعد ہاتھ چھوڑ دیا جائے۔ (ص194)

<u>چوتھی تکبیر سے پہلے اگر جان بوجھ کر سلام پھیرا تو نماز نہ ہوگی</u>

**سوال**: نمازِ جنازہ میں چوتھی تکبیر کہنے سے پہلے ایک طرف سلام پھیر دیا، یاد آنے پر چوتھی تکبیر کہی پھر سلام پھیرا کیا حکم ہے؟

**جواب**: نماز ہو جانا بھی اسی صورت میں ہے کہ اس نے بھول کر سلام پھیرا ہو، اور اگر قصداً پھیرا یہ جان کر کہ نماز جنازہ میں تین ہی تکبیریں ہیں تو یہ نماز بھی نہیں ہوگی۔ (ص194)

<u>نمازِ جنازہ میں اگر کچھ تکبیریں رہ جائیں تو؟</u>

**سوال**: نمازِ جنازہ کا مسبوق فوت شدہ تکبیروں کو پورا کرے تو ان میں کس کس تکبیر میں کیا کیا پڑھے؟

**جواب**: اگر جنازہ اٹھالیا جانے کا اندیشہ ہو جلد جلد تکبیریں بلا دعا کہہ کر سلام پھیر دے ورنہ ترتیب وار پڑھے مثلاً تین تکبیریں فوت ہوئیں تو چوتھی امام کے ساتھ کہہ کر بعدِ سلام پہلی تکبیر کے بعد ثناء پھر درود پھر دعا پڑھے اور دو فوت ہوئیں تیسری امام کے ساتھ دعا، چوتھی کے بعد سلام، پھر اول کے بعد ثناء، دوم کے بعد درود، ایک ہی فوت ہوئی تو بعدِ سلام ایک تکبیر کے بعد ثناء۔ (ص194)

<u>مردہ کو نماز جنازہ پڑھے بغیر دفنا دیا تو کتنے دن تک اس کی قبر پر نمازِ جنازہ پڑھ سکتے ہیں؟</u>

**سوال**: مردہ کو نماز جنازہ پڑھے بغیر دفنا دیا تو اس کی قبر پر کتنے دن تک پڑھنا جائز ہے؟

**جواب**: جب تک بدنِ میت سالم ہونا مظنون (گمان کیا جاتا) ہو اور یہ امر اختلافِ موسم وحالِ زمین وحالِ میت سے جلد و دیر میں مختلف ہو جاتا ہے، گرمی میں جلدی بگڑ جاتا ہے سردی میں بدیر (دیر سے)، زمین شور یا نمک میں جلد سخت و غیر شور میں بدیر، فربہ مرطوب (موٹا اور تر) جلد، خشک ولاغر (خشک اور کمزور) بدیر، تو اس کے لئے مدت معین نہیں کر سکتے۔ (ص194)

<u>نمازِ جنازہ کی تین صفیں کرنا مستحب ہے</u>

**سوال**: حدیث پاک میں ارشاد ہے کہ جس پر تین صفیں نماز پڑھیں اس کی بخشش ہو جائے، تو کیا نمازی کم ہوں تب بھی تین صفیں بنائیں گے؟

**جواب**: غنیۃ شرح منیہ میں ہے "تین کرنا مستحب یہاں تک کہ اگر سات آدمی ہوں ایک شخص امامت کے لئے آگے ہو اور اس کے پیچھے تین کھڑے ہوں، ان کے پیچھے دو پھر ایک، کیونکہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا ارشاد ہے کہ جس پر تین صفیں نماز پڑھیں اس کی بخشش ہو جائے۔" (غنیۃ المستملی شرح منیہ، ص588، سہیل اکیڈمی، لاہور) (ص199)

**سوال**: اوپر مذکور ہوا کہ اگر سات جنازہ پڑھنے والے ہوں ان میں سے ایک امام ہوگا اور چھ مقتدی تین صفیں بنائیں گے تو کیا پانچ مقتدیوں میں بھی اسی طرح صف بندی کی جائے گی؟

**جواب**: ہاں پانچ میں بھی کی جائے ہمیں حدیث وفقہ نے بتایا کہ ارشاد مصطفیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم "مسلمانوں میں سے کوئی فوت ہو گیا اور اس پر مسلمانوں کی تین صفوں نے جنازہ پڑھا تو اس کے لئے جنت واجب ہو گئی" کی برکت حاصل کرنے کو حتیٰ الوسع (حتیٰ الامکان) حاضرین کی تین صفیں کی جائیں، اگر صفِ اخیر صرف ایک شخص کی ہو یہ بات پانچ مقتدیوں میں یقیناً حاصل ہے پہلی دو صفیں دو دو کی ہوں کہ دو آدمی صلوٰۃ مطلقہ میں بھی مستقل صف ہیں اور تیسری صف ایک کی۔ (ص205)

<u>چھ مقتدیوں کی صف بندی کے ذکر کی وجوہات</u>

**سوال**: جب پانچ مقتدیوں میں بھی اس طرح صف بندی ہو سکتی ہے تو فقہاء کرام نے چھ ہی مقتدیوں کی صف کیوں لکھی؟

**جواب**: فقہاء نے کہ چھ ہی مقتدیوں کی صورت لکھی:

**اولاً**: بعض صور پر اقتصار بعض دیگر کا نافی نہیں (بعض صورتوں کا ذکر کرنا دوسری کی نفی نہیں کرتا)۔

**ثانیاً**: اس کے تین سبب ہیں:

**اول**: صورتِ مذکورہ حدیث کے ذکر سے تبرک۔

**دوم**: اس پر تنبیہ کہ چھ مقتدیوں کی صورت میں اگرچہ ہر صف دو شخصوں کی ہو سکتی ہے مگر بہ اتباعِ سنت یونہی کریں کہ پہلی صف تین کی دوسری دو کی اور تیسری ایک کی۔

**سوم**: کراہتِ انفراد کا کامل ازالہ (نمازِ جنازہ میں اکیلے کھڑے ہونے کی کراہت کا کامل ازالہ) کہ باوصفِ تیسرِ تعدد (تعدد کی آسانی کے باوجود) انفراد اختیار کیا۔ (ص206)

<u>میت کو تلقین کرنے کے طریقے</u>

**سوال**: میت کو دفن کرنے کے بعد تلقین کا طریقہ کیا ہے؟

**جواب:تلقین کا پہلا طریقہ:**

حدیث میں ہے حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں "جب تمہارا کوئی بھائی مسلمان مرے اور اس کی قبر پر مٹی برابر کر چکو تو تم میں ایک شخص اس کے سرہانے کھڑا ہو کر کہے:

یافلان ابن (بنت) فلانۃ ،کہ وہ سنے گا اور جواب نہ دے گا، پھر کہے: یا فلان ابن (بنت) فلانۃ ،وہ سیدھا ہو کر بیٹھ جائے گا پھر کہے: یافلان ابن (بنت) فلانۃ ،وہ کہے گا ہمیں ارشاد کر اللہ تعالیٰ تجھ پر رحم فرمائے مگر تمہیں اس کے کہے کی خبر نہ ہوتی پھر کہے اذکر(اذکری) ماخرجتَ (ماخرجتِ) علیه من الدنیا شهادة ان لا اله الا الله وان محمدا عبده ورسوله صلى الله تعالىٰ عليه وآله وسلم وانكَ رضيتَ (انكِ رضيتِ) بالله ربا وبالاسلام دينا وبمحمد صلى الله تعالىٰ عليه وآله وسلم نبياً و بالقرآن اماما" (کنزالعمال،ج15،ص605مؤسسۃ الرسالۃ،بیروت)

نکیرین ایک دوسرے کا ہاتھ پکڑ کر کہیں گے چلو ہم اس کے پاس کیا بیٹھیں گے جسے لوگ اس کی حجت سکھا چکے اس پر کسی نے عرض کی یا رسول اللہ اگر اس کی ماں کا نام معلوم نہ ہو فرمایا حوا کی طرف نسبت کرے۔ (کنزالعمال،ج15،ص605مؤسسۃ الرسالۃ،بیروت)

**تلقین کا دوسرا طریقہ:**

راشد بن سعد وضمرہ بن حبیب وحکیم بن عمیر کہ تینوں صاحب اجلہ ائمہ تابعین سے ہیں فرماتے ہیں "جب قبر پر مٹی برابر کر چکیں اور جب لوگ واپس جائیں تو مستحب سمجھا جاتا تھا کہ میت کے اس کی قبر کے پاس کھڑے ہو کر کہا جائے: یا فلان قل (قولی) لا اله الا الله ،تین بار پھر کہا جائے: قل (قولی) ربی الله ودینی السلام و نبی محمد صلى الله تعالىٰ عليه وآله وسلم فقیر غفراللہ تعالیٰ اس قدر اور زائد کرتا ہے: واعلم (واعلمی) ان هذين الذين اتياك (او ياتيا نك) انما هو عبد ان الله لا يضران ولا ينفعان الا باذن الله فلاتخف (لاتخافی) ولا تحزن (لاتخزنی) واشهد (اشهدی) ان ربكَ (ربكِ) الله ودينكَ (دينكِ) الاسلام و نبيكَ (نبيكِ) محمد صلى الله عليه وسلم ثبتناالله اياك بالقول الثابت فی الحيوة الدنيا و فی الآخرة انه هو الغفور الرحيم "ترجمہ: کہہ میرا رب اللہ ہے اور میرا دین اسلام اور نبی محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم (فقیر غفراللہ تعالیٰ نے اس قدر اور زائد کیا) اور جان لے کہ یہ دو جو تیرے پاس آئے یا آئیں گے یہ تو یہی دو بندے ہیں اللہ کے، نہ نفع دیں نہ نقصان پہنچائیں مگر خدا کے حکم سے، تو نہ ڈر اور نہ غم کر اور گواہی دے کہ تیرا رب اللہ ہے اور تیرا دین اسلام اور تیرے نبی محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم، ثابت رکھے ہمیں اللہ اور تجھ کو ٹھیک بات پر دنیا کی زندگی اور آخرت میں، بیشک وہی ہے بخشنے والا مہربان۔ (ص222)

<u>نماز جنازہ کے بعد میت کے لئے دعا کرنا حدیث سے ثابت ہے</u>

**سوال:** نماز جنازہ کے بعد میت کے لئے دعا کرنا کیا حدیث سے ثابت ہے؟

**جواب**: لاجرم حضور پرنور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے قبلِ نمازِ (جنازہ) وبعدِ نماز دونوں وقت میت کے لئے دعا فرمانا اور مسلمانوں کو دعا کا حکم دینا ثابت ہے۔

(ص226)

**سوال**: کثرت سے دعا مانگنے کے باوجود قبول نہ ہونے کی وجہ سے دعا ترک کر دینے والے کے بارے میں کیا حکم ہے؟

**جواب**: کثرت دعا سے گھبرا کر دعا چھوڑ دینے والے کو (حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے) فرمایا ''ایسے کی دعا قبول نہیں ہوتی۔''

(ص242)

**سوال**: بعض عبارات فقہاء سے پتا چلتا ہے کہ نماز جنازہ کے بعد دعا کرنا مکروہ ہے؟

**جواب**: عباراتِ فقہاء صرف دو صورتوں سے متعلق ہے: ایک بعدِ نمازِ جنازہ اس ہیئت پر بدستور صفیں باندھے وہیں کھڑے دعا کرنا (یہ اس وجہ سے مکروہ ہے کہ نماز پر شبہ زیادت نہ ہو) دوسرے قبل نماز خواہ بعد نماز دعائے طویل کی خاص غرض سے امر تجہیز کو تعویق میں ڈالنا (یعنی روکے رکھنا)، ظاہراً اس صورت میں کرہت تحریمی تک ہوسکتی ہے اور صورت اولیٰ میں تنزیہی۔ جس کا حاصل خلاف اولی یعنی بہتر نہیں نہ یہ کہ ممنوع و ناجائز ہو۔ یہ دو صورتیں جن سے کلماتِ فقہاء باحث، ان کے سوا تمام صورِ دعا جن میں نہ دعا کی غرض سے تاخیر کرے نہ بعدِ نماز اس انداز پر ہو مثلاً صفیں توڑ کر دعائے قلیل یا بوجہ خاص جنازہ میں دیر کی حالت میں دعائے طویل اصلاً مضائقہ نہیں رکھتی، نہ کلمات علماء میں اس کا انکار بلکہ وہ عام ماموربہ کے تحت میں داخل اور مستحبِ شرعی کی فرد ہے۔

(ص256)

**سوال**: بعض علماء لکھنؤ نے مکروہ تنزیہی کو گناہ صغیرہ لکھا ہے، کیا ایسا ہی ہے؟

**جواب**: بعض علماء لکھنو نے جو اپنے رسائل میں مکروہ کو گناہ صغیرہ لکھ دیا سخت ذلت کبیر ہے جس کے بطلان پر صدہا کلماتِ ائمہ ودلائلِ شرعیہ ناطق۔

(ص256)

**سوال**: پنجاب کے اکثر شہروں میں یہ دستور ہے کہ نماز جنازہ سے فارغ ہو کر بعدِ سلام اسی جگہ پر جہاں نمازِ جنازہ ادا کی گئی ہے، میت کیلئے دعا مغفرت کی جاتی ہے اور بعض لوگ پیش تر دعا کے سورہ فاتحہ ایک بار اور سورہ اخلاص تین بار یا گیارہ بار پڑھ کر میت کیلئے دعا مغفرت کرتے ہیں اور ہمیشہ سے یہی دستور چلا آ رہا ہے اب بعض لوگ اس سے منع کرتے ہیں، اس بارے میں کیا حکم ہے؟

**جواب**: میت کیلئے دعا قبل نمازِ جنازہ وبعدِ نمازِ جنازہ ہمیشہ مطلقاً مستحب ومندوب ہے اور اس سے اصلاً ممانعت نہیں خود حضور پرنور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اور صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین سے قبل و بعد نماز دونوں وقت میت کیلئے دعا فرمانا اور اس کا حکم دینا ثابت ہے۔ (ص257)

## موضعِ نمازِ جنازہ

<u>مسجد میں نماز جنازہ پڑھنا مکروہ ہے</u>

**سوال**: مسجد میں نمازِ جنازہ پڑھنے کا کیا حکم ہے؟ 1

**جواب**: جنازہ مسجد میں رکھ کر اس پر نماز مذہب حنفی میں مکروہ تحریمی ہے۔ صحیح یہ ہے کہ مسجد میں نہ جنازہ ہو نہ امامِ جنازہ نہ صفِ جنازہ یہ سب مکروہ ہے۔ (ص263)

**سوال**: رمضان شریف کے الوداعی جمعہ کو جامع مسجد میں جنازہ آیا نمازیوں کی بہت کثرت تھی اگر باہر پڑھتے تو جگہ بھی تنگ تھی، درختوں کی وجہ سے صفیں بھی سیدھی نہ بنتیں اور دھوپ کی وجہ سے روزہ دار بھی تنگ ہوتے لھذا مشورہ دیا گیا کہ نماز جنازہ مسجد کے اندر کرلی جائے مگر ایک شخص نے مذکورہ بالا اعذار کی پرواہ نہ کی اور نمازِ جنازہ مسجد کے باہر کروائی جس کی وجہ سے کئی لوگوں نے شرکت نہ کی، ایسے شخص کے بارے میں کیا حکم ہے؟

**جواب**: اس نے مذہب پر عمل کیا جو بات مذہب میں منع تھی اس سے روکا، نمازِ جنازہ فرضِ کفایہ ہے جو تنگیٔ جا کے سبب نہ مل سکے اور ملنے کی خواہش رکھتے تھے، انہیں ان شاء اللہ ملنے ہی کا ثواب ہے، حدیث میں ہے ''جو جماعت کی نیت سے مسجد کو چلا نماز ہو چکی اس کے لئے ثواب لکھ دیا گیا۔'' (ص263)

**سوال**: بعدِ فرض جمعہ نمازِ جنازہ پڑھ لی جائے تو اولیٰ ہے یا سنن ونوافل اور وظائف پڑھنے کے بعد نمازِ جنازہ پڑھنی اولیٰ ہے؟

**جواب**: سنت سے فارغ ہو کر نمازِ جنازہ پڑھیں نوافل وظائف قطعاً بعد کو رکھیں ہاں اگر جنازہ کی حالت ایسی ہو کہ دیر میں متغیر ہو جائے گا تو پہلے جنازہ پڑھیں پھر سنت وغیرہ۔ (ص264)

**سوال**: مسجد کے باہر جانبِ مشرق جو سامنے پختہ صحن بنا ہوا ہے اکثر گرمیوں میں وہاں مغرب کی نماز پڑھی جاتی ہے اس جگہ جنازہ کی نماز پڑھنا جائز ہے یا نہیں؟

**جواب**: صحنِ مسجد یقیناً مسجد ہے، فقہاء اسے مسجدِ صیفی یعنی گرمیوں کی اور مسقف درجہ (چھت والی) کو مسجد شتوی یعنی جاڑوں کی مسجد کہتے ہیں اور نمازِ جنازہ مسجد میں مطلقاً مکروہ ہے ہاں حدِ مسجد سے باہر فنائے مسجد میں جائز ہے۔ (ص265)

**سوال**: میت تابوت کے اندر بند ہو تو کیا اسی طرح اس پر نماز پڑھنا جائز ہے یا نہیں؟

**جواب**: میت اگر تابوت کے اندر ہو نماز اس پر اسی طرح جائز ہے کھولنے کی حاجت نہیں۔ (ص265)

<u>قبر کو اندر سے پختہ کرنا مکروہ ہے</u>

**سوال**: کسی ولی یا سید یا عالم کی قبر پختہ کرنا کیسا؟

**جواب**: قبر جس قدر میت سے متصل ہوتی ہے اس اندرونی حصہ کو پختہ کرنا ممنوع ہے اور باہر سے پختہ کرنے میں

حرج نہیں اور معظمان دینی (دینی بزرگوں) کیلئے ایسا کرنے میں بہت مصالح شرعیہ ہیں۔ (ص265)

## میت کا ایک ملک سے دوسرے ملک میں لے جانا مکروہ ہے

**سوال**: لاش کا ایک ملک سے دوسرے ملک لے جا کر دفن کرنا کیسا ہے؟

**جواب**: لاش کا ایک ملک سے دوسرے ملک کو لے جانا تو بڑی بات ہے دوسرے شہر کو لے جانا بھی ممنوع ہے، میل دو میل تک لے جانے میں حرج نہیں۔ (ص265)

## میت کو بلا وجہ تابوت میں دفن میں کرنا مکروہ وخلاف سنت ہے

**سوال**: میت کو لکڑی کے صندوق میں رکھ کر دفن کرنا جائز ہے یا ناجائز؟

**جواب**: تابوت میں دفن میں کرنا مکروہ وخلاف سنت، مگر اس حالت میں کہ وہاں زمین بہت نرم ہو تو حفاظت کیلئے حرج نہیں۔ (ص265)

## قبر میں شجرہ وغیرہ رکھنے کا طریقہ

**سوال**: قبر میں میت کے سینے پر کفن کے نیچے شجرۂ پیرانِ طریقت رکھ دفن کرنا جائز ہے یا نہیں؟

**جواب**: بہتر یہ ہے کہ قبر میں طاق کھود کر اس میں شجرہ رکھا جائے اور تبرکات اگر سینہ پر رکھیں تو اس کی ممانعت بھی ثابت نہیں۔ (ص265)

## کفن پہلے سے تیار رکھنے میں حرج نہیں

**سوال**: مرنے سے پہلے کفن اور قبر تیار رکھنا کیسا ہے؟

**جواب**: کفن پہلے سے تیار رکھنے میں حرج نہیں اور قبر پہلے سے بنانا نہ چاہیے۔ (ص265)

**سوال**: پہلے ایک حصہ خام (کچا) تھا اب بالکل ملحقہ مسجد کر کے سب پختہ بنا دیا گیا ہے آیا یہ مسجد میں داخل ہے یا نہیں اور یہاں نماز جنازہ جائز ہے یا نہیں اور صحن مسجد ہے یا نہیں؟

**جواب**: یہ جگہ کہ مسجد سے خارج تھی اگر اسے پختہ کر کے صحن مسجد ملا دینا مسجد کے طور پر نہیں بلکہ اس لئے کہ جمعہ وعیدین میں نمازیوں کو آرام ہو تو وہ بدستور مسجد سے خارج ہے اور اس میں نماز جنازہ جائز ہے، اگر تمام مسلمانوں کی رائے سے اسے مسجد کر لیا گیا تو اب اس میں نماز جنازہ جائز نہیں۔ (ص266)

**سوال**: خانہ کعبہ اور مسجد اقدس نبوی علی صاحبہا الصلوۃ والسلام میں نماز جنازہ کیوں ہوتی ہے؟ اور جب کعبہ شریف میں نماز پڑھتے ہیں تو مسجد میں کیا حرج ہے؟

**جواب**: وہاں شافعیہ کے طور پر ہوتی ہے، حنفیہ کے نزدیک جائز نہیں۔ (ص266)

**سوال**: مسجد ہوچکنے کے بعد اس مسجد میں حوض بنانا کیسا؟

**جواب**: اگر مسجد ہوچکی اس کے بعد وسط میں یہ حوض بنوایا اگرچہ بانی نے بنایا ہو تو اس کا بنانا حرام اور اس سے وضو کرنا حرام۔ (ص267)

**سوال**: یہاں نماز جنازہ کیلئے جو جگہ تعمیر کی گئی شہر سے دور فاصلہ پر ہے، بارش اور گرمی میں بڑی دقت ہوتی ہے لہذا بستی کے لوگوں کی تکلیف کو دور کرتے ہوئے جو پرانا صد سالہ قبرستان ہے کہ جس کی اکثر قبریں منہدم ہوچکی ہیں بسببِ انہدام کے لوگ کوڑا کرکٹ اس کے اندر ڈالتے ہیں، اگر وہاں نماز جنازہ کیلئے چبوترا بنایا جائے تو جائز ہے یا نہیں؟

**جواب**: قبور پر نماز ہرگز جائز نہیں نہ ان پر کوڑا کرکٹ ڈالنا جائز، بندوبست کریں، ممانعت کریں، ہاں اگر وہاں یا اس کے قریب کوئی قطعۂ زمین ایسا ہو جہاں قبریں نہ تھیں تو وہاں نماز کی اجازت ہے۔ (ص267)

## تکرارِ نمازِ جنازہ

### نمازِ جنازہ کی تکرار ناجائز ہے

**سوال**: نمازِ جنازہ کی تکرار کرنا کیسا؟

**جواب**: نمازِ جنازہ کی تکرار ہمارے ائمہ رضی اللہ تعالیٰ عنھم کے نزدیک مطلقاً ناجائز و نامشروع ہے مگر جب کہ اجنبی غیرِ احق نے بلا اذن و بلا متابعت ولی پڑھ لی ہو تو ولی اعادہ کرسکتا ہے۔ (ص270)

**سوال**: نمازِ جنازہ کے بغیر اگر کوئی مسلمان دفن کردیا گیا تو اب اسکے لئے کیا حکم ہے؟

**جواب**: نماز جنازہ جیسی قبل دفن ویسی بعد دفن قبر پر ولہذا اگر کوئی شخص بے نماز پڑھے دفن کردیا گیا تو فرض ہے اس کہ قبر پر نمازِ جنازہ پڑھیں جب تک ظن غالب رہے کہ بدن بگڑ نہ گیا ہوگا۔۔ اسی کو بعض روایات میں دفن کے بعد تین دن سے تقدیر کیا اور صحیح یہ کہ کچھ مدت معین نہیں جب سلامت وعدم سلامت مشکوک ہوجائے نماز ناجائز ہوجائے گی۔ (ص271)

### نمازِ جنازہ پڑھنے کی فضیلت

**سوال**: نمازِ جنازہ پڑھنے کی کیا فضیلت ہے؟

**جواب**: نمازِ جنازہ ایک تو مسلمان کا حق ہے۔۔ دوسرے مقبول بندوں کی نماز میں وہ فضل ہے کہ پڑھنے والوں کی مغفرت ہوجاتی ہے، رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں "مومن صالح کو پہلا تحفہ یہ دیا جاتا ہے کہ جتنے لوگوں نے اس کی جنازہ

کی نماز پڑھی سب بخش دیے جاتے ہیں اللہ تعالیٰ حیا فرماتا ہے کہ ان میں سے کسی پر عذاب کرے۔" (ص271)

**سوال** :ولیِ میت نے ایک بار نمازِ جنازہ لوگوں کے ساتھ پڑھی پھر دوسری بار انہی لوگوں کے ساتھ اور دوسرے لوگوں کے ساتھ بامامت اخر نماز جنازہ پڑھی تو یہ تکرار نماز جنازہ جائز ہے یا نہیں؟ اور ولی اس مسئلہ سے ناواقف ہے اور بسببِ اصرار کسی عالم کے اس نے دوبارہ نماز پڑھی تو وہ گنہگار ہوگا یا وہ عالم یا دونوں میں سے کوئی نہیں؟

**جواب** :دوبارہ اعادہ نماز ہمارے سب ائمہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین کے اتفاق سے ناجائز و گناہ واقع ہوا، ایسی ناواقفی مانعِ گناہ نہیں کہ مسائل سے ناواقف رہنا خود گناہ ہے، عالم جس نے تاکید و اصرار کر کے ان لوگوں سے نمازِ جنازہ کی تکرار کرائی اگر مدعی حنفیت ہے تو خود اپنے ہی مذہب سے گنہگار ہے اور فرقہ غیر مقلدین سے ہے تو گنہگاری درکنار بد مذہب و گمراہ ہے اور ان دونوں صورتوں پر اس عالم پر اتنے گناہ لازم ہوئے جس قدر شمار حصار جماعت ثانیہ کا تھا (یعنی جس قدر جماعت ثانیہ کی کل تعداد تھی) اور اس پر ایک زائد مثلاً دوسری دفعہ اس کے اصرار سے سو آمیوں نے نماز پڑھی تو ان میں ہر ایک پر دو دو گناہ ایک گناہ فعل، دوسرا گناہ جہل اور اس عالم پر ایک سو ایک گناہ ایک اپنا اور سو ان کے فعل کے، آخر یہی داعی بگناہ (گناہ کی طرح بلانے والا) ہوا۔ (ص277)

<u>نمازِ جنازہ کا تکرار ممنوع ہونے کی وجہ</u>

**سوال**:ائمہ کرام نماز جنازہ کی تکرار کو نامشروع کیوں فرماتے ہیں؟

**جواب**:ائمہ کرام اس کی تکرار کو نامشروع فرماتے ہے کہ شرع مطہر میں یہ ہی نماز بروجہِ تنفل (نفل کے طور پر) نہیں اور اس کی فرضیت بالاجماع بسبیل الکفایہ ہے، اور فرض کفایہ جب بعض نے ادا کرلیا ادا ہوگیا، اب جو پڑھے گا نفل ہی ہوگا، اور اس میں تنفل مشروع نہیں۔ (ص281)

**سوال** :بعض روایات سے پتا چلتا ہے کہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے بعض لوگوں کی بعدِ نمازِ جنازہ و تدفین دوبارہ نمازِ جنازہ ادا فرمائی؟

**جواب** :زمانۂ اقدس حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم میں تمام مسلمین کے ولیِ احق واقدم خود حضور پرنور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ہیں۔ اللہ عزوجل فرماتا ہے﴿النبی اولیٰ بالمؤمنین من انفسھم﴾ترجمہ: نبی مسلمانوں کے ان کی جانوں سے زیادہ مالک ہیں۔
رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں((انا اولیٰ بالمؤمنین من انفسھم))ترجمہ: میں مسلمانوں کا ان کی جانوں سے زیادہ مالک ہوں۔ (صحیح البخاری، ج1، ص308، قدیمی کتب خانہ، کراچی)

تو جو نماز قبلِ اطلاع حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اور لوگ پڑھ لیں پھر اگر حضور پرنور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اعادہ فرمائیں تو یہ وہی صورت ہے کہ نمازِ اول غیرِ ولیِ احق نے پڑھی ولی احق اختیارِ اعادہ رکھتا ہے۔

نمازِ جنازہ شفاعت ہے، رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا ''جس مسلمان کے جنازے پر چالیس مسلمان نماز میں کھڑے ہوں اللہ تعالیٰ اس کے حق میں ان کی شفاعت قبول فرمائے۔'' (صحیح مسلم، ج1، ص308، نور محمد اصح المطابع، کراچی)

رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا ''جس میت پر سو مسلمان نمازِ جنازہ میں شفیع ہوں ان کی شفاعت اس کے حق میں قبول ہو'' (صحیح مسلم، ج1، ص308، نور محمد اصح المطابع، کراچی)

اور مالکِ شفاعت حضور شفیعِ یوم النشور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ہیں، اور جو کوئی شفاعت کرے وہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی نیابت سے (نائب بن کر) کرے گا۔ شفیع المذنبین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں ''شفاعت مجھے عطا فرمادی گئی ہے'' اسے بخاری ومسلم اور نسائی نے جابر بن عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت کیا ہے۔ (صحیح البخاری، ج1، ص62، قدیمی کتب خانہ، کراچی)

جو شفاعت بے اذنِ والا (حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی اجازت کے بغیر) کوئی کرے وہ فضولی (غیر کے حق میں اس کے اجازت کے بغیر تصرف کرنے والے) کا تصرف ہے، کہ اذنِ مالک پر موقوف رہے گا، مالک اگر جائز کردے جائز ہوجائے گا اور اگر آپ ابتداءِ تصرف کرے تو باطل۔ مثلاً عمرو ملکِ زید بے اذنِ زید بیع کردے، زید خبر پاکر روا (جائز) رکھے، روا ہے اور اگر خود از سرِ نو عقدِ بیع کرے تو ظاہر ہوگا کہ عقدِ فضولی پر قناعت نہ کی، اب عقد یہی عقدِ مالک ہوگا، نہ عقدِ فضولی۔

توصورتِ مذکورہ میں جس میت پر حضورِ اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم خود نماز پڑھیں، یہ اعادہ نماز نہ ہوگا، بلکہ نمازِ اول یہی قرار پانی چاہیئے۔ بحمداللہ تعالیٰ یہی معنی ہیں ہمارے بعض ائمہ کے فرمانے کے کہ نمازِ جنازہ کا فرض حضورِ اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے زمانہ میں بے حضور کے پڑھے ساقط نہ ہوتا تھا یعنی حضور خود پڑھیں یا دوسروں کو اذن دیں، اور اگر بے اطلاعِ حضورِ پرنور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم لوگ خود پڑھ لیں تو وہ شفاعت بے اذنِ مالک ہے کافی و مسقطِ فرض (فرض کو ساقط کرنے والی) نہیں۔ (ص291 تا 294)

**سوال**: حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نمازِ جنازہ کا بہت زیادہ اہتمام فرماتے، اس کی کیا وجہ ہے؟

**جواب**: خود نظرِ ایمانی گواہ ہے کہ کروڑوں صلحاء واتقیاء کسی جنازہ کی نماز پڑھیں مگر وہ بات کہاں جو حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے پڑھنے میں ہے، وہ برکات ودرجات ومثوبات دوسرے کی نماز میں حاصل ہی نہیں ہوسکتیں، اور حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم بہ نصِ قطعیِ قرآنِ عظیم ﴿ **عزیز علیه ماعنتم حریص علیکم بالمؤمنین رؤف رحیم** ﴾ ہیں کہ ہر مسلمان کی کلفت (تکلیف) ان پر گراں، ایک ایک امتی کی بھلائی پر حریص، ہر مومن پر نہایت نرم دل مہربان۔ وہ کیونکر گوارا فرمائیں کہ دنیا میں ان کے تشریف رکھتے ہوئے مسلمان سخت منزل کا سفر کرے ان کی رحمت ان کی برکت کا توشہ اس کے ساتھ نہ ہو۔ (ص301)

**سوال**: نمازِ جمعہ سے پہلے جنازہ تیار ہوگیا، جماعتِ کثیرہ کے حصول کے لئے نمازِ جمعہ کے بعد تک تاخیر کرنا کیسا؟

**جواب**: حضورِ پرنور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں ''تین چیزوں میں دیر نہ کرو، نماز جب اس کا وقت آجائے اور جنازہ

جس وقت حاضر ہو، اور زنِ بے شوہر جب اس کا کفو ملے" (جامع الترمذی، ج1، ص127، امین کمپنی کتب خانہ رشیدیہ، دہلی)

علماء فرماتے ہیں "اگر روزِ جمعہ پیش از جمعہ نمازِ جنازہ تیار ہو گیا ہو جماعتِ کثیرہ کے انتظار میں دیر نہ کریں، پہلے ہی دفن کر دیں" اس مسئلہ کا بہت لحاظ رکھنا چاہئے کہ آج کل عوام میں اس کے خلاف رائج ہے، جنہیں کچھ سمجھ ہے وہ تو اسی جماعتِ کثیر کے انتظار میں روکے رکھتے ہیں، اور نرے جہال نے اپنے جی سے اور باتیں تراشی ہیں، کوئی کہتا ہے کہ میت بھی جمعہ کی نماز میں شریک ہو جائے، کوئی کہتا ہے نماز کے بعد دفن کریں گے تو میت کو ہمیشہ جمعہ ملتا رہے گا، یہ سب بے اصل اور خلافِ مقصدِ شرع ہیں۔ (ص309)

**سوال:** نمازِ جنازہ میں شریک ہونے کی فضیلت کیا ہے؟

**جواب:** جنازے پر تکثیرِ جماعت شرعاً بہت محبوب کہ اس میں میت کی اعانت جسیم (بہت بڑی مدد) اور اس کیلئے عفوِ سیئات (گناہوں کی معافی) ورفعِ درجات کی امیدِ عظیم ہے لہذا شریعت مطہرہ نے صرف فرضیتِ کفایہ پر اکتفا نہ فرمایا بلکہ نمازِ جنازہ میں نمازیوں کیلئے عظیم واعظم افضال الہیہ کے وعدے دیے کہ لوگ اگر نفعِ میت کے خیال سے جمع نہ ہوں گے اپنے فائدے کیلئے دوڑیں گے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں "جو کسی جنازہ کے ساتھ رہے یہاں تک کہ دفن ہو چکے اس کے لئے تین قیراط اجر لکھا جائے، ہر قیراط کوہِ احد سے بڑا۔" (مجمع الزوائد، ج3، ص20، دار الکتاب، بیروت)

ابن ماجہ امیر المومنین علی کرم اللہ تعالی وجہہ سے راوی "جو کسی میت کو نہلائے، کفن پہنائے، خوشبو لگائے، جنازہ اٹھائے، نماز پڑھے اور جو ناقص بات نظر آئے اسے چھپائے وہ اپنے گناہوں سے ایسا پاک ہو جائے جیسا جس دن ماں کے پیٹ سے پیدا ہوا تھا۔" (سنن ابن ماجہ، ص106، ایچ ایم سعید کمپنی، کراچی) (ص310)

## حدیث میں امام اعظم علیہ الرحمہ کے بارے میں بشارت

**سوال:** کیا امام الائمہ سراج الامہ امام اعظم ابوحنیفہ رضی اللہ تعالی عنہ کے بارے میں حدیثِ صحیح میں کوئی بشارت ہے؟

**جواب:** مصداق اعلی عظیم بشارت والا اس حدیثِ صحیح کا ہے کہ حضور سید المرسلین صلی اللہ تعالی علیہ وسلم نے فرمایا "علم اگر ثریا پر معلق ہوتا تو اولادِ فارس سے کچھ لوگ اسے بھی لے آتے۔"

اسے امام احمد نے مسند میں اور ابو نعیم نے حلیہ میں حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالی عنہ سے اور شیرازی نے القاب میں حضرت قیس بن سعد رضی اللہ تعالی عنہ سے روایت کیا۔ (مسند احمد بن حنبل، ج2، ص297، 420، 422، 469، دار الفکر، بیروت) (ص313)

## حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے نام کے ساتھ پورا درود لکھا جائے

**سوال:** درود شریف کی جگہ صلعم وغیرہ لکھنا کیسا ہے؟

**جواب:** درود شریف کی جگہ جو عوام و جہال صلعم یا ع یا ص یا صللم لکھا کرتے ہیں محض مہمل و جہالت ہے، القلم

احدی اللسانین (قلم دوزبانوں میں سے ایک ہے) جیسے زبان سے درود شریف کے عوض یہ مہمل کلمات کہنا درود کو ادا نہ کرے گا، یوں ہی ان مہملات کا لکھنا درود لکھنے کا کام نہ دے گا، ایسی کوتاہ قلمی سخت محرومی ہے۔ میں خوف کرتا ہوں کہ کہیں ایسے لوگ فبدل الذین ظلموا قولا غیر الذی قیل لھم (تو ظالموں نے بدل ڈالی وہ بات جو ان سے کہی گئی تھی) میں نہ داخل ہوں۔ نام پاک کے ساتھ ہمیشہ پورا درود لکھا جائے صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم۔ (ص314)

## نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی نمازِ جنازہ

**سوال:** کیا حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی نماز جنازہ پڑھی گئی یا نہیں؟

**جواب:** جنازہ اقدس پر نماز کے باب مختلف ہیں، ایک کے نزدیک یہ نماز معروف نہ ہوئی بلکہ لوگ گروہ در گروہ حاضر ہوتے اور صلوۃ وسلام عرض کرتے بعض احادیث بھی اس کی مئوید ہیں۔

اور بہت علماء یہی نمازِ معروف مانتے ہیں، امام قاضی عیاض نے اسی کی تصحیح فرمائی، سیدنا صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ تسکینِ فتن وانتظامِ امت میں مشغول، جب تک ان کے دست حق پرست پر بیعت نہ ہوئی تھی، لوگ فوج فوج آتے اور جنازہ انور پر نماز پڑھتے جاتے، جب بیعت ہولی، ولی شرعی صدیق ہوئے، انھوں نے جنازہ مقدس پر نماز پڑھی، پھر کسی نے نہ پڑھی کہ بعدِ صلوۃِ ولی پھر اعادۂ نمازِ جنازہ کا اختیار نہیں۔ (ص314)

**سوال:** دوبارہ نماز جنازہ پڑھنا کیسا ہے؟

**جواب:** مذہبِ مہذبِ حنفی میں جبکہ ولی نماز پڑھ چکا یا اس کے اذن سے ایک ہو چکی (اگر چہ یونہی کہ دوسرے نے شروع کی ولی شریک ہوگیا) تو اب دوسروں کو مطلقاً جائز نہیں، نہ ان کو جو پڑھ چکے نہ ان کو جو باقی رہے، ائمہ حنفیہ کا اس پر اجماع ہے، جو اس کا خلاف کرے مذہبِ حنفی کا مخالف ہے۔ (ص318)

**سوال:** اگر کسی وجہ سے امام یا مقتدیوں کی نمازِ جنازہ باطل ہوگئی تو کیا اعادہ کیا جائے گا؟

**جواب:** اگر سب مقتدی بے طہارت یا سب کے کپڑے نجس تھے یا نجس جگہ کھڑے تھے یا عورت امام اور مرد مقتدی تھے، غرض کسی وجہ سے جماعت بھر کی نماز باطل اور فقط امام کی صحیح ہوئی، اب اعادہ نہیں کر سکتے کہ اکیلے امام سے فرض ساقط ہو گیا، ہاں اگر قوم میں کوئی وجہ بطلان نہ تھی امام میں تھی تو پھر پڑھی جائیگی کہ جب امام کی صحیح نہ ہوئی کسی کی صحیح نہ ہوئی۔ (ص321)

**سوال:** ولی نے نماز جنازہ پڑھ لی اور سلطان بعد میں آیا تو کیا وہ اعادہ کرسکتا ہے؟

**جواب:** اگر ولی نے نماز پڑھ لی اور سلطان و حکام کہ اس سے اولیٰ ہیں بعد کو آئے اب وہ بھی بالاتفاق اعادہ نہیں کر سکتے، ہاں اگر وہ موجود تھے اور ان کے بے اذن ولی نے پڑھ لی اور وہ شریک نہ ہوئے تو ایک جماعتِ علماء کے نزدیک انھیں اختیارِ اعادہ ہے۔

۔۔اور ایک جماعت علماء کے نزدیک اب بھی سلطان وغیرہ کسی کو اختیارِ اعادہ نہیں، اور یہی ظاہرِ اطلاقِ متون اور ظاہر اًمن حیث الدلیل اقوی ہے تو حاصل یہ ٹھہرا کہ سلطان نے پڑھ لی تو ولی نہیں پڑھ سکتا ولی نے پڑھ لی تو سلطان نہیں پڑھ سکتا۔ (ص327)

## تیمّم کرکے جنازہ پڑھنے کی صورتیں

**سوال**: کونسی صورتوں میں بے وضو یا جنبی شخص تیمّم کرکے نماز جنازہ ادا کر سکتا ہے؟

**جواب**: جنازہ ہوا اور بے وضو کو وضو کرنے یا جنب یا حیض یا نفاس سے فارغ ہونے والی کو نہانے میں فوتِ نماز کا اندیشہ ہو تو شرع نے اجازت فرمائی کہ تیمّم کرکے شریک ہو جائے کہ ہو چکی تو پھر نہ پڑھ سکے گا جیسے نماز عید، ولہذا سلطان وغیرہ جو ولی سے مقدم ہیں جب وہ حاضر ہوں تو ولی کو بھی تیمّم جائز ہے، بلکہ اگر ولی نے دوسرے کو اجازت امامت دے دی تو اب ولی بھی تیمّم کر سکے گا کہ اجازت دے کر اختیارِ اعادہ نہ رہا، یونہی اگر وضو یا غسل کے تیمّم سے ایک جنازہ پڑھا گیا کہ دوسرا آ گیا اور وضو یا غسل کی مہلت نہ پائی تو اسی تیمّم سے دوسرا اور تیسرا جہاں تک ہوں پڑھ سکتے ہو۔ (ص333)

## امام اعظم ابوحنیفہ رضی اللہ تعالٰی عنہ کی چھ مرتبہ نماز جنازہ ہوئی

**سوال**: امام اعظم ابوحنیفہ رضی اللہ تعالی عنہ کے جنازہ پر چھ مرتبہ نماز ہوئی، اس کی کیا وجہ ہے؟

**جواب**: امام ابوحنیفہ رضی اللہ تعالی عنہ کے جنازہ مبارک پر چھ دفعہ نماز ہوئی اور کثرتِ ازدحامِ خلائق (کثیر لوگ ہونے کی وجہ) سے عصر تک ان کے دفن پر قدرت نہ پائی (اس کی وجہ یہ ہے کہ) پہلی نمازیں غیرِ ولی نے پڑھیں تو ولی کو اختیارِ اعادہ تھا امام کے ولی صاحبزادۂ جلیل حضرت سیدنا حماد ابن ابی حنیفہ تھے، جب انھوں نے پڑھی پھر جنازۂ مبارک پر کسی نے نہ پڑھی۔ (ص340)

## غائبانہ نماز جنازہ پڑھنا جائز نہیں

**سوال**: غائبانہ نماز جنازہ پڑھنا کیسا ہے؟

**جواب**: مذہبِ مہذب حنفی میں جنازہ غائب پر بھی محض ناجائز ہے، ائمہ حنفیہ کا اس کے عدمِ جواز پر بھی اجماع ہے۔ (ص341)

## غائبانہ جنازہ کے مجوزین کی دلیلوں کے جوابات

**سوال**: بعض لوگ غائبانہ نماز جنازہ کو جائز سمجھتے ہیں اور بطور دلیل کچھ روایات پیش کرتے ہیں۔ مثلاً واقعہ نجاشی وغیرہ۔

**جواب**: حضور پرنور سید یوم النشور بالمومنین رؤف رحیم علیہ وعلی الہ افضل الصلوۃ والتسلیم کو نمازِ جنازۂ مسلمین کا کمال اہتمام تھا۔ اگر کسی وقت رات کی اندھیری یا دوپہر کی گرمی یا حضور کے آرام فرما ہونے کے سبب صحابہ نے حضور کو اطلاع نہ دی اور دفن کر دیا تو ارشاد فرماتے ''ایسا نہ کرو مجھے اپنے جنازوں کے لئے بلا لیا کرو۔'' (مسند احمد بن حنبل، ج3، ص444، دارالفکر، بیروت)

اور فرماتے ''ایسا نہ کرو جب تک میں تم میں تشریف فرما ہوں ہرگز کوئی میت تم میں نہ مرے جس کی اطلاع مجھے نہ دو کہ

اس پر میری نماز موجبِ رحمت ہے۔'' (مسند احمد بن حنبل، ج4، ص388، دار الفکر، بیروت)

مزید فرماتے ہیں ''بیشک یہ قبریں اپنے ساکنوں پر تاریکی سے بھری ہیں اور بیشک میں اپنی نماز سے انھیں روشن فرما دیتا ہوں۔'' (صحیح مسلم، ج1، ص310، نور محمد اصح المطابع، کراچی)

بااین ہمہ حالانکہ زمانہ اقدس میں صدہا صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم نے دوسرے مواضع میں وفات پائی، کبھی کسی حدیثِ صریح سے ثابت نہیں کہ حضور نے غائبانہ ان کے جنازہ کی نماز پڑھی، کیا وہ محتاج رحمتِ والا نہ تھے، کیا معاذ اللہ حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو ان پر یہ رحمت وشفقت نہ تھی، کیا ان کی قبور اپنی نماز پاک سے پرنور نہ کرنا چاہتے تھے، کیا جو مدینہ طیبہ میں مرتے انھیں کی قبور محتاج نور رہوتیں اور جگہ اس کی حاجت نہ تھی، یہ سب باتیں بداہتہ باطل ہیں تو حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا عام طور پر ان کی نماز جنازہ نہ پڑھنا ہی دلیل روشن واضح ہے کہ جنازہ غائب پر نماز ناممکن تھی ورنہ ضرور پڑھتے کہ مقتضی بکمال وفور موجود اور مانع مفقود (یعنی جو بات جنازہ پڑھنے کا تقاضا کر رہی ہے وہ پورے کمال کے ساتھ موجود ہے اور کوئی مانع بھی موجود نہیں) لاجرم نہ پڑھنا قصداً باز رہنا تھا اور جس امر سے مصطفیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم بے عذرِ مانع بالقصد احتراز فرمائیں وہ ضرور امرِ شرعی ومشروع نہیں ہوسکتا۔

دوسرے شہر کی میت پر صلوۃ کا ذکر صرف تین واقعوں میں روایت کیا جاتا ہے۔ واقعۂ نجاشی، واقعۂ معٰویہ لیثی اور واقعۂ امرائے موتہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین۔

ان میں اول دوم بلکہ سوم کا بھی جنازہ حضورِ اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے سامنے حاضر تھا تو نماز غائب پر نہ ہوئی بلکہ حاضر پر، اور دوم اور سوم کی سند صحیح نہیں، اور سوم صلوۃ بمعنی نماز میں صریح نہیں۔ اگر فرض ہی کر لیجئے کہ ان تین واقعوں میں نماز پڑھی تو باوصفِ حضور کے اس اہتمامِ عظیم وموفور اور تمام اموات کے اس حاجتِ شدیدہ رحمت ونورِ قبور کے صدہا پر کیوں نہ پڑھی، وہ بھی محتاجِ حضور وحاجت مند رحمت ونور، اور حضور ان پر بھی رؤف ورحیم تھے۔ نماز سب پر فرضِ عین نہ ہونا اس اہتمامِ عظیم کا جواب نہ ہوگا، نہ تمام اموات کی اس حاجتِ شدیدہ کا علاج، حالانکہ ﴿حریص علیکم﴾ ان کی شان ہے، دو ایک کی دستگیری فرمانا صدہا کو چھوڑنا کب ان کے کرم کے شایاں ہے۔ ان حالات واشارات کے ملاحظہ سے عام طور پر ترک اور صرف دو ایک بار وقوع خود ہی بتادے گا کہ وہاں خصوصیتِ خاصہ تھی جس کا حکم عام نہیں ہوسکتا۔ حکمِ عام وہی عدمِ جواز (جائز نہ ہونا) ہے جس کی بنا پر عام احتراز (عام طور پر بچنا) ہے۔

اب واقعۂ بئر معونہ ہی دیکھئے، مدینہ طیبہ کے ستر جگر پاروں، محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے خاص پیاروں، اجلہ علمائے صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم کو کفار نے دغا سے شہید کر دیا، مصطفیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو ان کا سخت وشدید غم والم ہوا، ایک مہینہ کامل خاص نماز کے اندر کفار نا ہنجار پر لعنت فرماتے رہے، مگر ہرگز منقول نہیں کہ ان پیارے محبوبوں پر نماز پڑھی ہو آخر اجلہ صحابہ کے شہید ہونے پر آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا ان کی نمازِ جنازہ کو ترک فرمانا بغیر کسی وجہ کے نہیں ہوسکتا۔ (ص344)

نجاشی کے جنازے کے وقت چہرہ کس طرف کیا گیا؟

**سوال:** حدیث میں ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے (حضرت نجاشی کی) نمازِ جنازہ جانبِ حبشہ پڑھی، تو کیا قبلہ رخ نہ پڑھی؟

**جواب:** نجاشی کا جنازہ حبشہ میں تھا اور حبشہ مدینہ طیبہ سے جانبِ جنوب ہے اور مدینہ طیبہ کا قبلہ جنوب ہی کو ہے تو جنازہ غیر جہتِ قبلہ کو کب تھا۔ (ص353)

خدیجۃ الکبریٰ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے جنازہ مبارکہ کی نماز نہ ہوئی

**سوال:** کیا ام المؤمنین خدیجۃ الکبریٰ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے جنازہ مبارکہ کی نماز نہیں ہوئی؟

**جواب:** فی الواقع کتبِ سیر میں علماء نے یہی لکھا ہے کہ ام المؤمنین خدیجۃ الکبریٰ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے جنازہ مبارکہ کی نماز نہ ہوئی کہ اس وقت یہ نماز ہوئی ہی نہ تھی، اس کے بعد اس کا حکم ہوا۔ (ص369)

## دفنِ میت

شق سے کیا مراد ہے

**سوال:** فتاوی عالمگیری میں ہے "شق کی صورت یہ ہے کہ قبر کے بیچ میں نہر کی طرح مستطیل ایک گڑھا کھودا جائے" اس سے کیا مراد ہے؟

**جواب:** شق کے معنی یہ ہیں کہ اول ایک مستطیل زیادہ عریض وطویل کھودیں پھر اس کے وسط میں دوسرا مستطیل اس سے چھوٹا اور طول میں قامتِ میت سے کچھ زائد اور عرض میں نصف قامت کے برابر اور عمق (گہرائی) میں سینہ تک یا قدِ آدم کھودیں، اس دوسرے مستطیل میں میت کو قبلہ رو رکھیں اور اس کے اوپر مستطیل اول کے اندر تختوں وغیرہ سے بند کر کے مستطیل اول کی جگہ مٹی سے بھر دیں اور سطح زمین سے پاؤ گز بلند مٹی رکھیں یہی طریقہ شق کا ہے اور یہی ہندستان میں معمول ہے یہی عبارت عالمگیریہ کا مفہوم ہے۔ (ص370)

میت کو قبلہ کی طرف سے قبر میں داخل کرنا مستحب ہے

**سوال:** میت کو قبر میں کس طرف سے داخل کرنا چاہیے؟

**جواب:** ہمارے نزدیک مستحب یہی ہے کہ میت کو قبلہ کی طرف سے قبر میں لے جائیں۔ (ص371)

قبلہ کی طرف میت کا منہ کرنے کا طریقہ

**سوال:** مردے کو قبر میں رکھتے وقت منہ قبلہ کی طرف ہونا چاہیے، اس کا درست طریقہ کیا ہے؟

**جواب:** افضل طریقہ یہ ہے کہ میت کو دہنی کروٹ پر لٹائیں اس کے پیچھے نرم مٹی یا ریتے کا تکیہ سا بنا دیں اور ہاتھ

کروٹ سے الگ رکھیں بدن کا بوجھ ہاتھ پر نہ ہو اس سے میت کو ایذا ہوگی، حدیث میں ہے نبی صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں "بیشک مردے کو اس سے ایذا ہوتی جس سے زندے کو ایذا ہوتی ہے۔" (ردالمحتار، ج1، ص229، ادارۃ الطباعۃ المصریہ، مصر)

اور اینٹ پتھر کا تکیہ نہ چاہئے کہ بدن میں چبھیں گے اور ایذا ہوگی اور ناک وغیرہ اعضاء دیوار قبر سے ملا دینے کی اجازت نہیں نہ اس کی کوئی وجہ اور جہاں اس میں دقت ہو تو چت لٹا کر منہ قبلہ کو کر دیں اب اکثر یہی معمول ہے اور اگر معاذ اللہ منہ غیر قبلہ کی طرف رہا اور ایسا سخت ہو گیا پھر نہیں سکتا تو چھوڑ دیں اور زیادہ تکلیف نہ دیں۔ (ص371)

## میت کے پاؤں قبلہ کی طرف اور منہ مشرق کی طرف ہو یہ ناجائز ہے

**سوال:** میت کے پاؤں قبلہ کی طرف اور منہ مشرق کی طرف اس طرح میت کو قبر میں رکھنا کیسا؟

**جواب:** محض ناجائز ہے کہ سنت متواترہ مسلمین کے محض خلاف ہے۔ (ص371)

**سوال:** اگر میت کا منہ قبلہ کی طرف کرنے کے لئے اس طرح کیا جائے کہ قبر کھودتے وقت قبر کی دائیں طرف تھوڑا نیچے اور بائیں طرف تھوڑا اونچا کر کے کھودا جائے لاش رکھنے کے بعد دائیں پہلو پر ہو کر قبلہ رخ ہو جائے گی ایسا کرنا کیسا ہے؟

**جواب:** بالکل خلاف سنت ہے اس میں بھی میت کے لئے اذیت ہے کہ بیٹھنے میں دقت ہوگی ملائکہ کہ سوال کے لئے آتے ہیں میت کو بٹھاتے ہیں ایسی ڈھلوان جگہ پر بیٹھنا بہت دشوار ہوگا۔ (ص372)

## قبر کی اونچائی صرف ایک بالشت ہونی چاہیے

**سوال:** قبر میں جس قدر مٹی نکلی وہ سب اس پر ڈال دینا چاہئے یا صرف بالشت یا سوا بالشت قبر کو اونچا کرنا چاہئے؟

**جواب:** صرف بالشت بھر۔ (ص372)

## میت کو دفن کرتے ہی منتشر ہو جانا بہتر ہے

**سوال:** میت کو دفن کرتے ہی آدمیوں کو منتشر ہو جانا چاہئے یا گھر پر آ کر فاتحہ پڑھ کر پھر منتشر ہونا چاہئے، جیسا کہ آجکل رواج ہے؟

**جواب:** بہتر یہ کہ منتشر ہو جائیں، پھر میت کے گھر جانے کو لازم نہ سمجھیں۔ (ص372)

## بعد دفن قبر پر پانی چھڑکنا مسنون ہے

**سوال:** قبر پانی ڈالنا کیسا ہے؟ اور کیا اس کے لئے کوئی دن مخصوص ہے؟

**جواب:** بعدِ دفن قبر پر پانی چھڑکنا مسنون ہے، اگر مرور زمان (زمانے کے گزرنے) سے اس کی خاک منتشر ہوگئی ہو اور نئی ڈالی گئی یا منتشر ہو جانے کا احتمال ہو تو اب بھی پانی ڈالا جائے کہ نشانی باقی رہے اور قبر کی توہین نہ ہونے پائے، اس کے لئے کوئی دن معین نہیں ہو سکتا ہے جب

حاجت ہو اور بے حاجت پانی کا ڈالنا ضائع کرنا ہے اور پانی ضائع کرنا جائز نہیں، اور عاشورہ کی تخصیص محض بے اصل و بے معنی ہے۔ (ص373)

**سوال:** وقتِ دفن بارش کا ہونا کیسا ہے؟

**جواب:** بارشِ رحمت فالِ حسن (اچھا شگون) ہے خصوصاً اگر خلافِ عادت ہو۔ (ص373)

<u>میت کو دفن کرنے کے بعد سوال ہوتے ہیں</u>

**سوال:** میت کے مرنے کے بعد سے دفن ہونے تک کون سے چالیس سوالات میت سے ہوتے ہیں؟

**جواب:** میت سے سوال دفن کے بعد ہوتا ہے اس سے پہلے کوئی سوال حدیث میں نہ آیا۔ (ص373)

**سوال:** جن آلات سے قبر کھودی ان آلات کو قبر پر ڈال دینے کا بعض لوگوں کے ہاں رواج ہے، ایسا کرنا کیسا؟

**جواب:** بے شک فعل مذکور بروجہ مذبور بدعتِ سیئہ شنیعہ واجب الترک ہے، فی نفسہ وہ ایک فعلِ عبث (فضول) تھا جس میں عقلاً ونقلاً کوئی فائدہ نہیں۔ (ص376)

**سوال:** جمعہ یا شبِ جمعہ کے سوا کسی اور دن میں مسلمان کا انتقال ہو تو جمعہ تک قبر پر بیٹھنا درست ہے یا نہیں؟

**جواب:** بعدِ دفن اتنی دیر بیٹھنا کہ ایک اونٹ ذبح کیا جائے مسنون ہے۔ اور زیادہ دیر یا دنوں تک بیٹھنا بھی ممنوع نہیں ہے، بلکہ وہاں لغو و بے ہودہ باتیں کرنے، ہنسنے وغیرہ غفلت وقسوت سے بچیں (ایسی حرکات سے بچیں جن سے غفلت اور دل کی سختی ظاہر ہو) اور تلاوت و درود خوانی اور اعمالِ حسنہ میں مشغول رہیں کہ یہ امور موجبِ نزولِ رحمت ہوتے ہیں، اور احیاء (زندوں) کے پاس ہونے سے مردے کا دل بہلتا ہے، بہرحال یہ کام خیر سے خالی نہیں جبکہ نیۃً یا عملاً اس کے ساتھ کوئی محذورِ شرعی (ممنوع شرعی) نہ ہو۔ (ص377)

## جائے دفن

<u>دوسرے کی زمین میں بلا اجازت مردہ دفنانا حرام ہے</u>

**سوال:** اگر کوئی شخص وصیت کر جائے کہ مجھے فلاں کی زمین میں دفن کرنا ہے، پسماندگانِ میت کو بے اجازتِ مالک اس کی زمین میں دفن کرنا کیسا ہے؟ اور کیا پسماندگان کو دفن کرنے پر ثواب ملے گا؟

**جواب:** بے اجازتِ مالک اس کی زمین میں دفن کرنا حرام ہے، ایسا کرنے والے گناہ گار ہیں، میت اگر اس کی وصیت یوں کر گیا کہ چاہے مالک اجازت دے یا نہ دے مجھے وہیں دفن کرنا تو وہ بھی سخت گناہ گار ہے، میت یا پسماندگان کے لئے ثواب کیسا، اس میں استحقاقِ عذاب ہے، مالک کو اختیار ہے کہ میت کی نعش نکال دے اور اپنی زمین خالی کرلے یا نعش رہنے

دے اور قبر برابر کر کے اس پر جو چاہے بنائے، چلے پھرے تصرف کرے کہ قبر کی جو حدیثیں ہیں ایسی نا جائز قبر کے لئے نہیں۔

اصل حکم فقہی ہے، مگر مسلمان نرم دل اور دوسرے مسلمان خصوصاً میت پر رحم دل ہوتا ہے، اور اگر وہ درگزر کرے گا اللہ عزوجل اس کی خطاؤں سے درگزر فرمائے گا، اگر وہ اپنے مردہ بھائی پر احسان کرے گا اللہ اس پر احسان کرے گا، اگر وہ اپنے مردہ بھائی کا پردہ فاش نہ کرے گا اللہ اس کی پردہ پوشی کرے گا، اگر وہ اپنے مردہ بھائی کی قبر کا احترام کرے گا اللہ اس کی زندگی وموت میں اسے احترام بخشے گا۔ (ص379)

**سوال**: زمین جو دوامی پٹہ (مستقل کرائے) کی ہو اس میں دفن جائز ہے یا نہیں؟ بعض لوگ کہتے ہیں کہ دفن کے لئے ملکی زمین چاہئے۔

**جواب**: بلاشبہ جائز ہے جبکہ باجازتِ مستاجر ہو، ملک غیر ہونا منافی جوازِ دفن نہیں۔ غایت یہ کہ مالک کو ازالۂ قبر کا اختیار رہوگا۔ مگر جب اس کا اجارہ دوامی ہو تو مالک کی طرف سے یہ اندیشہ بھی نہیں یہاں تک کہ علماء نے دوامی اجارہ کی زمین مسجد بنانے کیا اجازت دی اور اس میں وقف صحیح مانا اسی بناء پر کہ وہ ہمیشہ رہے گی تو تابید حاصل ہے۔ (ص380)

**سوال**: قبرستان باشندگان قرب وجوار (قریب رہنے والے) کے لئے مضرِ صحت یا نہیں؟

**جواب**: شریعت مطہرہ نے قبر کا گہرا ہونا اسی واسطے رکھا ہے کہ احیاء (زندوں) کی صحت کو ضرر نہ پہنچے، ہزاروں لاکھوں آدمی مقابر کے قریب بستے ہے بلکہ ہزاروں وہ ہیں کہ جن کا پیشہ ہی تکیہ داری یا قبور کی مجاورت ہے ان کی صحت میں اس سے کوئی فرق نہیں آتا، جیسا کہ مشاہدہ ہے۔ (ص382)

**سوال**: تبدیلی قبرستان بلا عذر شرعی جائز ہے یا نہیں؟

**جواب**: تبدیلی سے اگر یہ مراد کہ قبرستان کو کوئی اور مکان کسی کے رہنے بسنے کا یا مسجد یا مدرسہ کر لیا جائے اور قبور کے لئے دوسری زمین دے دی جائے تو یہ قطعی حرام اور بوجوہ حرام ہے کہ وقف میں تصرف بیجا ہے اور وقف نہ بھی ہو قبورِ مسلمین کی توہین وبے حرمتی ہے۔ قبر پر چلنا پھرنا، پاؤں رکھنا حرام ہے چہ جائیکہ انھیں پامالی کے لئے مقرر کر لینا۔

اور اگر یہ مراد ہے کہ مقبرہ بدستور رکھا جائے گا، اس میں کوئی تصرف نہ کیا جائے گا مگر اس میں دفن کرنا روک دیا جائے گا اور اس کے عوض دوسری زمین میں دفن کرنے لگیں، تو یہ اگر یوں ہے کہ پرانا مقبرہ بالکل بھر گیا اور اس میں کہیں قبر کی جگہ نہ رہی تو بیشک مناسب ہے اگر دوسری جگہ معقول وقابل قبور مسلمین مل سکے۔

اور اگر یہ بھی نہیں بلکہ قبور کے لئے جگہ موجود ہے اور پھر منع کیا جائے تو دو صورتیں ہیں اگر وہ جگہ جہاں اموات دفن ہوتے تھے کسی شخص خاص کی ملک ہے کہ اس کی اجازت سے دفن ہوئے تھے تو بلاشبہ اسے اختیار ہے کہ میت کو نکلوا دے۔ اور اگر

وہ کسی کا مملوک نہیں بلکہ وقف ہے تو میں دست اندازی کا کسی کو حق نہیں۔ (ص383)

گندگی کی جگہ قبرستان بنانا ناجائز و حرام ہے

**سوال:** جدید قبرستان ایسی زمین میں کہ جس میں پہلے غلاظت دفن ہو رہی ہے جاری کرنا جائز ہے یا نہیں؟

**جواب:** یہ حرام اور سخت توہین اموات اہل اسلام ہے، مقابر میں پاخانہ کرنا حرام ہے حالانکہ وہ اوپر ہی رہے گا اموات تک نہ پہنچے گا تو یہ صورت کیونکر حلال ہو سکتی ہے۔ (ص384)

**سوال:** جدید قبرستان ایسی زمین میں ہے کہ جس کے قرب میں اب غلاظت دفن ہو رہی ہے جائز ہے یا نہیں؟

**جواب:** اس سے بھی شرعاً منع کیا جائے گا، جو لوگ دفن کے لئے جائیں انہیں ایذا ہوگی، جو فاتحہ کو جائیں انھیں ایذا ہوگی، اور ان سے قطع نظر کیجئے ان کی ایذا تو اتنی دیر کے لئے ہوگی جب تک وہاں رہیں اموات کے لیے یہ آٹھ پہر کی ایذا ہوگی۔ (ص384)

مردہ کو کہاں دفن کرنا افضل ہے؟

**سوال:** مردہ کو کہاں دفن کرنا افضل ہے؟

**جواب:** صالحین کے قریب دفن کرنا چاہئے کہ ان کے قرب کی برکت اسے شامل ہوتی ہے، اگر معاذ اللہ مستحق عذاب بھی ہوتا ہے تو وہ شفاعت کرتے ہیں، وہ رحمت کہ ان پر نازل ہوتی ہے اسے بھی گھیر لیتی ہے، اور اگر صالحین کا قرب میسر نہ ہو تو اس کے عزیزوں قریبوں کے قریب دفن کریں کہ جس طرح دنیا کی زندگی میں آدمی اعزا کے قرب سے خوش ہوتا ہے اور ان کی جدائی سے ملول (غم زدہ ہوتا ہے) اسی طرح بعدِ موت بھی۔ (ص385)

**سوال:** ایک قبرستان میں زمین کی کمی اور مردوں کی کثرت سے یہ حالت ہوگئی کہ نئی قبریں کھودنے پر کثرت سے مردوں کی ہڈیاں نکلتی ہوں، اور اس کے ساتھ متصل دوسرا قبرستان ہے جو ان شکایات سے پاک ہے، اس کو چھوڑ کر پہلے قبرستان میں صرف اس خیال سے کہ یہاں آباء واجداد دفن ہیں مردے کی ہڈیاں اکھاڑ کر مردے کو دفن کیسا ہے؟

**جواب:** صورتِ مذکوہ محض ناجائز و حرام ہے۔ (ص385)

**سوال:** اکثر دیکھا گیا ہے مرا ہوا بچہ کسی کے پیدا ہوتا ہے تو علیحدہ قبرستان میں دفن کرتے ہیں اور کہتے ہیں کہ پکا مسان ہے اس سے اہل ہنود کی طرح بچتے ہیں، شرعاً کیا حکم ہے؟

**جواب:** یہ شیطانی خیال ہے اسے مسلمانوں کے گورستان ہی میں دفن کریں۔ (ص390)

مسلمان کو اگر کافر مردہ ملے تو اسے کس طرح دفن کرے؟

**سوال:** ایسے کافر مردہ کو جس کا کوئی وارث نہیں، کیا کیا جائے؟

**جواب**: اس کے مذہب وملت والوں کو دے دیا جائے جو چاہیں کریں، اور اگر کفار میں بھی کوئی نہ ملے تو جیفۂ سگ (مردار کتے) کی طرح دفع عفونت (بد بو کو دور کرنے) کے لئے کسی گڑھے میں دبا دیں۔ (ص 391)

**سوال**: کیا ہر قسم کے کافر کا یہی حکم ہے؟

**جواب**: تفصیلِ مسئلہ یہ ہے کہ کافر دو قسم ہے: (1) اصلی (2) مرتد۔

اصلی وہ کہ ابتداء سے کافر ہے، اور مرتد وہ کہ معاذ اللہ بعدِ اسلام کافر ہوا، یا باوصف دعویٰ اسلام عقائدِ کفر رکھے، جیسے آج کل نیچری، مرتد کے لئے تو اصلاً نہ غسل، نہ کفن، نہ دفن، نہ مسلمان کے ہاتھ سے کسی کافر کو دیا جائے، اگرچہ وہ اسی کے مذہب کا ہو، اگرچہ اس کا باپ یا بیٹا ہو بلکہ اس کا علاج وہی مردار کتے کی طرح دبا دینا ہے اور کافر اصلی سے اگر مسلمان کو قرابت نہیں تو اس کے بھی کسی کام میں شریک نہ ہو بلکہ چھوڑ دیا جائے کہ اس کا عزیز قریب یا مذہب والے جو چاہے کریں، اور وہ بھی نہ ہوں تو علاج مثل علاجِ مرتد ہے۔

اور اگر مسلمان کو اس سے قرابتِ قریبہ (قریبی رشتہ داری) ہے تاہم جب کوئی قریب کافر موجود ہو بہتر یہی ہے کہ اس کی تجہیز میں شرکت نہ کرے، ہاں ادائے حقِ قرابت کے لئے اگر اس کے جنازہ کے ساتھ جنازہ سے دور دور چلا جائے تو مضائقہ نہیں۔

اور اگر مسلمان ہی قریب (رشتہ دار) ہے کوئی کافر قرابت دار نہیں جب بھی مسلمان پر اس کی تجہیز وتکفین ضروری نہیں ، اگر اس کے ہم مذہب کافروں کو دے دے یا بے غسل وکفن کسی گڑھے میں پھنکوا دے، جائز ہے۔ اور اگر بلحاظِ قرابت غسل وکفن ودفن کرے تو بھی اجازت ہے مگر کسی کام میں رعایتِ طریقۂ مسنونہ نہ کرے، نجاست دھونے کی طرح پانی بہا دے، کسی چیتھڑے میں لپیٹ کر تنگ گڑھے میں دبا دے۔ (ص 391)

## تعزیت کا بیان

**سوال**: لوگوں میں رسم ہے کہ میت کو دفن کر کے اس کے مکان میں آتے ہیں اور کہتے ہیں فاتحہ پڑھ لو، پھر کچھ پڑھتے ہیں اور ہاتھ اٹھاتے ہیں، یہ فعل کیسا ہے؟

**جواب**: اصل اس فعل میں کوئی حرج نہیں کہ ایصالِ ثواب سے اموات کی اعانت اور ان کے لئے دعا مغفرت اور پسماندوں (عزیز واقرباء) کو تسکین وتعزیت سب باتیں محمود وروا (شرعاً پسندیدہ اور جائز ہیں)۔ ابن ماجہ اور بیہقی نے بسندِ حسن روایت کی رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم فرماتے ہیں ''جو مومن بھی کسی مصیبت پر اپنے بھائی کی تعزیت کرے خدا تعالیٰ اسے قیامت کے دن عزت وکرامت کا لباس پہنائے گا۔'' (سنن ابن ماجہ، ص 116، ایچ ایم سعید کمپنی، کراچی) (ص 392)

رہا تعزیت کے وقت کی دعا میں ہاتھ اٹھانا، تو ظاہر یہ ہے کہ جائز ہے اس لئے کہ حدیث شریف کے اندر دعا میں ہاتھ

اٹھانا مطلقاً ثابت ہے تو اس وقت بھی مضائقہ نہیں مگر خاص وقتِ تعزیت کی دعا میں ہاتھ اٹھانا حدیث میں منقول نہیں۔(ص394)

(دلائل دینے کے بعد ایک مقام پر فرماتے ہیں) جب تعزیت وایصال ثواب ودعا محمود ٹھہری اور افضل یہ قرار پایا کہ دفن کے بعد ہو اور پہلے ہی دن ہو اور قبر سے پلٹ کر ہو، اور اس کیلئے مکان میت پر بھی جانا جائز ہوا، تو اسی وقت جاکر ادائے تعزیت میں کیا مضائقہ ہے۔ (ص398)

## میت کے اہل خانہ کا اس لئے بیٹھنا کہ ان سے تعزیت کریں جائز ہے

**سوال:** میت کے اہل خانہ کا اس لئے بیٹھنا کہ ان سے تعزیت کریں کیسا ہے؟

**جواب:** اولیاء (رشتہ داروں) کا خاص اس قصد سے بیٹھنا اور لوگوں کا ان کے پاس ہجوم ومجمع کرنا خواہ قبل دفن ہو یا بعد، اسی وقت اگر ہو یا کبھی مکان میت پر ہو یا کہیں اور، بہر طور (بہر صورت) جائز ومباح ہے جبکہ منکراتِ شرعیہ سے خالی ہو، مگر اس کا نہ کرنا افضل ہے۔ (ص400)

## دفن کرنے کے بعد تعزیت کرنا افضل ہے

**سوال:** میت کی تعزیت دفن کے بعد کرنی چاہیئے یا دفن سے پہلے بھی جائز ہے؟

**جواب:** افضل یہ ہے بعدِ دفن قبر سے پلٹ کر اور قبل دفن بھی بلا کراہت جائز ہے۔ (ص400)

**سوال:** میت مکان میں موجود ہے اسکو دفن نہیں کیا اس سے پہلے میت کے اولیاء (رشتہ داروں) کا کھانا کھانا درست ہے یا نہیں؟ احمد سعید کا کہنا ہے کہ درست ہے اور کوئی برا نہیں اور ایک کتاب میں لکھا ہے کہ دفن کرنے سے پہلے حرام ہے بلکہ ہمسایہ کے چالیس مکان تک حرام ہے۔ اب حق پر کون ہے وہ بیان کریں؟

**جواب:** کھانا حرام نہیں غفلت حرام ہے اور چالیس گھر تک حرام ہونا بے اصلِ محض (اس پر کوئی دلیل نہیں ہے)۔

(ص401)

## ولد الزنا کا شرعاً کوئی باپ نہیں ہے

**سوال:** ایک بچہ زنا سے پیدا ہوا چار پانچ سال کی عمر میں فوت ہوا، زانی باپ اور بچے کی ماں کے صبر کرنے کی صورت میں کیا ان کیلئے وہ بچہ فرط (پیشگی اجر، ماں باپ کا شفیع) ہوگا؟

**جواب:** ولد الزنا کے لئے شرعاً کوئی باپ نہیں شرع مطہر نے زانی سے اس کا نسب قطع فرمادیا ہے تو وہ اس کا فرط کیونکر ہوسکتا ہے، رہا ماں کے لئے فرط ہونا یہ اس پر موقوف ہے کہ ولد الزنا کو منصب شفاعت دیا جائے۔ واللہ تعالیٰ اعلم یہ، احادیث سے تو یہ ظاہر ہوتا ہے کہ وہ مطبوع علی الشر (شر پر پیدا ہونے والا) ہوتا ہے ہاں ہم اللہ عزوجل پر حکم نہیں کر سکتے

یفعل اللہ من یشاء ان اللہ یحکم مایرید ﴾ترجمہ: اللہ جو چاہے کرتا ہے بے شک خدا جو چاہے فرماتا ہے۔ہاں صبر بجائے خود ایک حسن جمیلہ (اچھی خوبی) ہے۔ (ص402)

**سوال**: سائل کے بڑے لڑکے کی اہلیہ جو عرصہ سے بیمار تھی اور اسکے والدین اسے اپنے گھر لے گئے تھے اس کا وہیں انتقال ہو گیا، سائل اپنے بیٹے کے ساتھ خبرِ انتقال سن کر مع چند دیگر اشخاص و جملہ سامان تجہیز و تکفین لے کر پہنچا، انھوں نے ہمیں نہایت ترش روئی سے شریکِ میت نہ ہونے دیا اور مٹی تک نہ دینے دی، یہ فعل کیسا ہے؟

**جواب**: بہت برا کیا اگر بلا وجہ شرعی صحیح معتبر (کسی شرعی صحیح قابل اعتبار وجہ کے بغیر) تھا کہ مسلمان کو ناحق ایذا دی اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں "جس نے کسی مسلمان کو ناحق ایذا دی اس نے مجھے ایذا اور جس نے مجھے ایذا دی اس نے اللہ تعالیٰ کو ایذا دی۔" (کنز العمال، ج16، ص10، مؤسسۃ الرسالۃ، بیروت) (ص403)

## قبر اور مقابر سے متعلق احکام

### قبر اگر کھل جائے تو اس کو مٹی دینا واجب ہے

**سوال**: قدیم قبر اگر کسی وجہ سے کھل جائے یعنی اس کی مٹی الگ ہو جائے اور مردہ کی ہڈیاں وغیرہ ظاہر ہونے لگیں تو اس صورت میں قبر کو مٹی دینا جائز ہے یا نہیں؟ اگر جائز ہے تو کس صورت سے دینا چاہئے؟

**جواب**: اس صورت میں مٹی دینا فقط جائز ہی نہیں بلکہ واجب ہے کہ سترِ مسلم (مسلمان میت کو چھپانا) لازم ہے اور اس بارے میں کوئی صورت بیان میں نہ آئی، ستر لازم اور کشف ممنوع (کھولنا منع ہے) اس طرح چھپائیں کہ زیادہ نہ کھولنا پڑے۔ (ص403)

### بلا وجہ بعدِ دفن قبر کھودنا حرام ہے

**سوال**: ایک شخص کے دوسرے شہر میں دفن ہونے کے چار برس چند ماہ بعد اس کا بیٹا قبر کھود کر باپ کو اپنے شہر میں دفن کرنا چاہتا ہے، اس کا یہ فعل کیسا ہے؟

**جواب**: صورتِ مذکورہ میں نبش (قبر کھودنا) حرام، حرام، سخت حرام، اور میت کی اشد توہین و ہتکِ سرِ رب العلمین (اللہ تعالیٰ کے راز کی توہین) ہے اور جو بیٹا باپ کے ساتھ ایسا چاہے عاق و ناخلف (نافرمان) ہے۔ (ص409)

**سوال**: ایک عورت پوری مدتِ حمل کے بعد بحالتِ حمل انتقال کر گئی، اسے دفن کر دیا گیا، ایک مردِ صالح نے خواب دیکھا کہ اس عورت کے زندہ بچہ پیدا ہوا ہے، اب شخصِ مذکور کے خواب پر اعتماد کر کے قبر کھود کر بچے کو نکالنا جائز ہے یا نہیں؟

**جواب**: جائز نہیں، مگر جب کوئی روشن دلیل ہو، پردہ محفوظ ہے اور خواب طرح طرح کے ہوتے ہیں۔ (ص405)

**سوال**: مسافروں کی عادت یوں ہے کہ جو سفر میں مرتے ہیں ان کو دفن تو کر دیتے ہیں لیکن امانت رکھتے ہیں، ایک مقررہ مدت کے بعد یہاں سے نکال کر اس کے شہر میں لے جاتے ہیں، یہ فعل جائز ہے یا ناجائز؟

**جواب**: یہ حرام ہے، دفن کے بعد کھولنا جائز نہیں، اور دور مسافت تک لے جانا بھی روا نہیں۔ (ص406)

**سوال**: قبرستان بہت پرانا ہونے کی وجہ سے میت کی ہڈیاں باہر نکل پڑیں تو ایسی حالت میں پختہ اینٹوں سے قبر ازسرِ نو بنانی جائز ہے یا نہیں؟

**جواب**: ان ہڈیوں کو دفن کرنا واجب ہے اور قبر میت کے گرد پکی نہ ہو، اوپر سے پکی کر سکتے ہیں۔ (ص406)

**سوال**: قبرستان میں جوتے پہن کر جانا، قبرستان میں چارپائی پر سونا اور گھوڑا باندھنے کا کیا حکم ہے؟

**جواب**: قبروں پر چلنے کی ممانعت ہے نہ کہ جوتا پہننا، سخت توہینِ امواتِ مسلمین ہے، ہاں جو قدیم راستہ قبرستان میں ہو جس میں قبر نہیں اس میں چلنا جائز ہے اگرچہ جوتا پہنے ہو، قبروں پر گھوڑے باندھنا، چارپائی بچھانا، سونا، بیٹھنا سب منع ہے۔ (ص407)

**سوال**: صحنِ مسجد میں بانی مسجد کے وارثوں کا کسی کو دفن کرنا کیسا ہے؟ اور آئندہ قبروں کے لئے حجرۂ مسجد اور صحنِ مسجد سے قبروں کے لئے زمین کی حد بندی کر دینا کیسا ہے؟

**جواب**: صحنِ مسجد میں بعدِ تعمیرِ مسجد وارثانِ بانی مسجد خواہ کسی نے قبریں بنالیں تو وہ قبریں محض ظلم ہیں اور ان کا باقی رکھنا ظلم ہے نہ کہ آئندہ قبروں کے لئے ایک حد بندی، اور اس میں حجرۂ مسجد اور صحنِ مسجد سے اور زمین شامل کرنا یہ سب ظلم وحرام ہے اور اس کا دفع کرنا فرض ہے۔ (ص407)

**سوال**: مسجد کے دروازے سے ملحق اگر پرانا قبرستان ہو جس میں قبروں کے نشان نمایاں ہوں اس کی زمین کو مسجد کے صحن کو وسعت دینے کی غرض سے ہموار کر کے شاملِ صحنِ مسجد کر لیا جائے اور اس پر نماز پڑھی جائے تو جائز ہے یا نہیں؟

**جواب**: حرام، حرام، حرام۔ (ص208)

<u>وقف کے قبرستان میں اپنی رہائش کے لئے مکان بنانا ناجائز وحرام ہے</u>

**سوال**: قبرستانِ وقف میں کسی کا اپنی سکونت یا ذاتی منفعت کے لئے مکان بنانا کیسا ہے؟

**جواب**: مقبرۂ وقف میں اپنا مکانِ سکونت بنانا یا خلافِ وقف اپنے کسی تصرف وانتفاع (استعمال وفائدے) میں لانا حرام ہے۔ (ص408)

**سوال**: مقبرۂ غیرِ وقف میں مالک کا قبروں سے جدا یا خاص قبور کے اوپر مکان تعمیر کرنا کیسا ہے؟

**جواب**: مالک کو اپنی زمینِ مملوک میں قبروں سے جدا مکان بنانا روا (جائز)، اور قبور پر کہ اس کی اجازت سے بنی

ہوں ناروا (ناجائز ہے)، مگر جو قبر ظلماً بلا اجازت مالک بنالی جائے اس کے لئے کچھ حق نہیں، علماء اجازت دیتے ہیں کہ چاہے میت کو نکلوادے یا یونہی زمین اپنے تصرف میں لائے۔

صفوفِ نماز کی شرعاً کس قدر حرمت وعظمت ہے مگر جو صفیں قبلِ تمامی صفِ اول کرلی جائیں، حدیث وفقہ حکم فرماتے ہیں کہ ان صفوں کو چیرتے ہوئے جاکر صفِ اول پوری کریں کہ خلافِ شرع قائم ہونے کے سبب ان کی حرمت نہیں، یہ حق اللہ میں ہے، حق العبد تو اشد ہے، پھر بھی اگر صاحبِ حق اس میتِ مسلم کا لحاظ کرکے اپنے حق سے درگزر کرے کہ مردہ بدستِ زندہ (مردہ اس حال میں کہ زندہ کے ہاتھ میں ہے) اس نے خود قصور نہ کیا تو امید ہے کہ حق سبحانہ وتعالیٰ اسے اجرِ عظیم عطا فرمائے گا۔ (ص408)

## مردہ کو ایذا دینا زندہ کو ایذا دینے کی طرح ہے

**سوال**: اگر کوئی شخص خاص قبرستان میں یا قربِ قبرستان میں مکان تعمیر کرے اور پاخانہ بھی تعمیر کرے اور پاخانہ کی موری (سوراخ) کا غلیظ پانی قبروں پر ہوکر جائے تو ایسی جگہ مکان بغرضِ سکونت ورہائش بنانا جائز ہے یا ناجائز؟ پھر ایسی جگہ جہاں کپڑوں کے دھونے سے غلیظ پانی قبروں پر سے گذرے وہاں دھوبی کپڑے دھوسکتا ہے اور وہ جگہ مسلمان کے قبضے میں ہے یا ملکیتِ مسلمان ہے تو مسلمان اگر منع نہ کرے یا کرایہ کے لالچ میں دھوبی کے اس عملِ مذکور کو جاری رہنے دے، اس کے لئے کیا حکم ہے؟

**جواب**: قبرستان وقف ہے اور وقف میں اپنی سکونت کا مکان بنانا تصرفِ بے جا ہے اور اس میں تصرفِ بے جا حرام ہے، پھر اگر اس قطعہ میں قبور بھی ہوں اگرچہ نشان مٹ کر ناپید ہوگئی ہوں جب تو متعدد حراموں کا مجموعہ ہے، قبروں پر پاؤں رکھنا ہوگا، چلنا ہوگا، بیٹھنا ہوگا، پیشاب پاخانہ ہوگا، اور یہ سب حرام ہے۔ اس میں مسلمانوں کو طرح طرح ایذا ہے اور مسلمان بھی کون، اموات کہ شکایت نہیں کرسکتے، دنیا میں عوض نہیں لے سکتے۔ مسلمانوں کو ایذا اللہ ورسول کی ایذا ہے، اللہ ورسول کو ایذا دینے والا مستحقِ جہنم۔

اسی طرح اگر قبرستان کے قریب مکان بنایا، پاخانے یا دھوبیوں کے غلیظ پانی کا بہاؤ قبور پر رکھا تو یہ بھی سخت حرام ہے اور جو باوصفِ قدرت اسے منع نہ کرے وہ بھی مرتکبِ حرام ہے اور بطمعِ کرایہ اسے روا رکھنا سستے داموں دوزخ مول لینا ہے، یہ کام اسی شخص کے ہوسکتے جس کے دل میں اسلام کی قدر نہ مسلمانوں کی عزت، نہ خدا کا خوف نہ موت کی ہیبت۔ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں "مجھے آگ یا تلوار پر چلنا قبر پر چلنے سے زیادہ پسند ہے۔" اسے ابنِ ماجہ نے عقبہ بن عامر رضی اللہ تعالیٰ سے بسندِ جید روایت کیا۔ (سنن ابن ماجہ، ج1، ص113، ایچ ایم سعید کمپنی، کراچی)

نیز نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں "مردے کی ہڈیاں توڑنا اور اسے ایذا دینا ایسا ہی ہے جیسے زندے کی ہڈی توڑنا۔"

(سنن ابوداؤد، ج2، ص102، آفتاب عالم پریس، لاہور)

اور ایک روایت کے لفظ یہ ہیں "میت کو قبر کے اندر بھی اس چیز سے ایذا ہوتی ہے جس سے گھر کے اندر ایذا ہوتی ہے۔"

(مرقاۃ شرح مشکوٰۃ، ج4، ص79، مکتبہ امدادیہ، ملتان)

ان تمام صحیح حدیثوں اوران کے سوااوراحادیثِ کثیرہ سے ثابت ہے کہ قبر پر بیٹھنا یا پاؤں رکھنا بلکہ صرف اس سے تکیہ لگانے سے میت کوایذا ہوتی ہے۔اور مردہ مسلمان کوایذا ایسی ہے جیسے زندہ مسلمان کی۔تو اس پر تجھے پانی بہانا کس قدر باعثِ ایذا ہوگا،جب زندہ مردہ اس میں برابر ہیں تو کیا یہ شخص روار کھے گا کہ پاخانے کا پانی اس پر بہایا جائے یا لوگ اس کے سینے اور منہ پر پیشاب کیا کریں،یادھوبی ناپاک کپڑے دھوکروہ پانی اس کے منہ اور سر پر چھڑک دیا کریں،ہرگز کوئی مسلمان بلکہ کوئی کافر اسے اپنے لئے روانہ رکھے گا،تو میتِ مسلمان کے لئے ایسی سخت ایذا کس دل سے روا رکھی۔ (ص409)

## قبرستان کے اردگرد حصار بنانا اور قبرستان میں درخت لگانا جائز ہے

**سوال**:قبرستان کے اردگرد حصار بنانا اور قبرستان میں درخت لگانا کیسا ہے؟

**جواب** :حفاظت کے لئے حصار بنانے میں حرج نہیں،اور درخت اگر سایہ زائرین کے لئے ہوا چھا ہے،مگر قبر سے جدا ہو۔ (ص412)

## قبرستان کی عمارت و درخت بنانے ولگانے والے کی ملکیت ہیں

**سوال**:قبرستان کے درخت کی لکڑی اور اینٹیں مسجد میں صرف کرنا کیسا؟

**جواب** :قبرستان میں پیڑ (درخت) جس نے لگائے ان کی لکڑی اور مقبرہ جس نے بنوایا اس کی اینٹیں اس لگانے بنوانے والے کی ملک ہیں وہ جو چاہے کرے،اور اگر مالک کا پتا نہیں یا درخت خودرو (خودبخود اگنے والے) ہیں تو مسجد میں صرف کر سکتے ہیں۔ (ص412)

**سوال**:کسی بزرگ کے مزار پر عمارت تعمیر کرنا اس غرض سے کہ معتقدین کو بوقتِ حاضری موسمِ برسات وگرمی وسردی سے تکلیف نہ ہو،کیسا ہے؟

**جواب** :ائمۂ دین نے مزاراتِ حضراتِ علماء ومشائخ قدست اسرارہم کے گرد زمین جائز التصرف (جس میں تصرف جائز ہو اس) میں اس غرض سے کہ زائرین ومستفیدین (زیارت کرنے اور فیض حاصل کرنے والے) راحت پائیں عمارت بنانا جائز رکھا۔ (ص413)

## قبر پر عمارت بنانے کی جائز و ناجائز صورتیں

**سوال**:سنا ہے بناء علی القبر (قبر پر عمارت بنانا) منع ہے؟

**جواب** :اگر پہلے عمارت بنالی جائے بعدہ (اس کے بعد) اس میں دفن واقع ہو جب تو مسئلہ بناء علی القبر سے متعلق ہی نہیں کہ یہ اقبار فی البناء (عمارت میں قبر بنانا) ہے نہ بناء علی القبر۔

اور اگر دفن کے بعد تعمیر ہو تو اس کی دو صورتیں ہیں:ایک یہ کہ خودنفسِ قبر پر کوئی عمارت چنی (بنائی) جائے اس کی ممانعت میں اصلاً شک نہیں کہ سقفِ قبر (قبر کی چھت) وہوائے قبر حقِ میت ہے،معھذا (اس کے ساتھ) اس فعل میں اس کی

اہانت واذیت، یہاں تک کہ قبر پر بیٹھنا، چلنا ممنوع ہوا نہ کہ عمارت چننا۔ ہمارے بہت علمائے مذہب قدست اسرارہم نے احادیث وروایات نہی عن البناء (عمارت بنانے کی ممانعت) سے یہی معنی مراد لئے اور فی الواقع بناء علی القبر کے حقیقی معنی یہی ہیں۔ گردِ قبر کوئی مکان بنانا حول القبر (قبر کے اردگرد بنانا) ہے نہ کہ علی القبر۔

دوسرے یہ کہ گردِ قبر کوئی چبوترہ یا مکان بنایا جائے، یہ اگر زمین ناجائز التصرف میں ہو جیسے ملکِ غیر میں بے اذنِ مالک (مالک کی اجازت کے بغیر) یا ارضِ وقف (وقف کی زمین میں) بے شرطِ واقف، تو اس وجہ سے ناجائز ہے کہ ایسی جگہ تو مسجد بنانی بھی جائز نہیں اور عمارت تو اور ہے۔

یوں ہی اگر بہ نیتِ فاسدہ ہو مگر زینت وتفاخر جیسے امراء کی قبور پر ابنیہ رفیعہ (بڑی بڑی عمارتیں) بمصارف وسیعہ (زرِ کثیر کے ساتھ) اس غرض سے بنائے جاتے ہیں، تو یہ بوجہ فسادِ نیت ممنوع (نیت کے فساد کی وجہ سے منع ہے)۔

اسی طرح جہاں بے فائدہ محض ہو، جیسے کوئی قبر کسی بن (جنگل) میں واقع ہو جہاں لوگوں کا گزر نہیں یا عوام غیر صلحاء کی قبور جن سے نہ کسی کو عقیدت کہ بجہتِ تبرک وانتفاع (تبرک حاصل کرنے اور فائدہ اٹھانے کی غرض سے) ان کی مقابر پر جائیں نہ ان کے دنیا دار ورثہ سے امید کہ وہی جاڑے، گرمی، برسات مختلف موسموں میں بقصدِ زیارتِ قبر ونفع رسانی میت (میت کو فائدہ پہنچانے کے لئے) وہاں جا کر بیٹھا کریں گے، قرآن وذکر میں مشغول رہیں گے یا بروجہ جائز قراء وذاکرین کو وہاں مقرر رکھیں گے، ایسی صورت میں بوجہِ اسراف واضاعتِ مال (فضول خرچی اور مال کو ضائع کرنے کی وجہ سے) نہی ہے۔ جہاں ان سب محذورات (ممنوعات) سے پاک ہو وہاں ممانعت کی کوئی وجہ نہیں۔ شیخ الاسلام کشف الغطاء میں فرماتے ہیں "اگر کوئی صحیح غرض ہو تو اس میں حرج نہیں جیسے لوگوں کے آرام کے لئے قبر کے پاس عمارت بنانے اور راستے کی تاریکی سے لوگوں کی تکلیف دفع کرنے کے لئے قبرستان میں چراغ جلانے اور اس طرح کے کاموں میں علماء نے فرمایا" (کشف الغطاء، ص 55، مطبع احمدی، دہلی) (ص 413)

**سوال:** کوئی شخص بزرگوں کے مزار پر فاتحہ، قرآن پڑھنے اور کھڑے ہو کر وسیلہ چاہنے کے لئے عمارت بنادے اور عرس کرے، کرائے تو جائز ہے یا نہیں؟

**جواب:** جائز ہے، ہاں منکراتِ شرعیہ مثلِ رقص ومزامیر سے بچنا لازم ہے۔ (ص 420)

**سوال:** کسی بزرگ کے روضے کے سامنے قبریں ہیں، وسعتِ جگہ کے لئے اگر چھپر ڈالا جائے تو اس کے پائے قبروں پر آئیں گے، ایسا کرنا جائز ہے یا نہیں؟

**جواب:** کسی قبر پر کوئی پایہ چننا (بنانا) جائز نہیں۔ (ص 420)

**سوال:** ایصالِ ثواب کرنا، بزرگوں کا عرس منانا اور ان سے استمداد (مدد چاہنا) کیسا ہے؟

**جواب**: امواتِ مسلمین کو ایصالِ ثواب بے قیدِ تاریخ (تاریخ معین کیے بغیر) خواہ بحفظِ تاریخِ معین مثلاً روزِ وفات جبکہ اس کا التزام بنظرِ تذکیر (یاد رکھنے کے لئے) وغیرہ مقاصدِ صحیحہ ہو، نہ اس خیالِ جاہلانہ سے کہ تعیین شرعاً ضرور (معین کرنا شرعاً ضروری ہے) یا وصولِ ثواب اسی میں محصور (ثواب اسی صورت میں پہنچے گا)۔

یونہی عرسِ مشائخ کہ منکراتِ شرعیہ مثلاً رقص و مزامیر وغیرہ سے خالی ہو، اسی طرح اولیائے کرام سے استعانت واستمداد جبکہ بطورِ توسل وتوسط وطلبِ شفاعت ہو (جائز ہے)، نہ معاذ اللہ بظنِ خبیث استقلال وقدرت ذاتیہ (اس خبیث گمان کے ساتھ ان سے مدد طلب کرنا درست نہیں کہ وہ ذاتی طور پر مدد کرتے ہیں) جس کا توہم (وہم کرنا) نہ کسی مسلم سے معقول، نہ مسلمان ہونے پر سوئے ظن (بدگمانی) مقبول، یہ سب امور شرعاً جائز وروا ومباح ہیں جن کے منع پر شرعِ مطہر سے اصلاً دلیل نہیں۔ (ص421)

## قبر کو پختہ کرنے میں احتیاطیں

**سوال**: قبر کو پختہ کرانا بہتر ہے یا نہ کرانا؟ اگر پختہ بنانا چاہیں تو کن امور (طول، عرض، بلندی، اور صورت وغیرہ) کا خیال رکھیں؟

**جواب**: قبر پختہ نہ کرنا بہتر ہے، اور کریں تو اندر سے کچا رہے، اوپر سے پختہ کر سکتے ہیں، طول وعرض موافقِ قبرِ میت ہو اور بلندی ایک بالشت سے زیادہ نہ ہو اور صورتِ ڈھلوان بہتر ہے۔ (ص425)

## فرضی مزار بنانا ناجائز و بدعت ہے

**سوال**: کسی ولی اللہ کا مزار شریف فرضی بنانا اور اس پر چادر وغیرہ چڑھانا اور اس پر فاتحہ پڑھنا اور اصل مزار کا سا ادب ولحاظ کرنا جائز ہے یا نہیں؟ اور اگر کوئی مرشد اپنے مریدوں کو اپنی فرض مزار بنانے کی خواب میں اجازت دے تو کیا حکم ہے؟

**جواب**: فرضی مزار بنانا اور اس کے ساتھ اصل کا سا معاملہ کرنا ناجائز و بدعت ہے اور خواب کی بات خلافِ شرع امور میں مسموع (مقبول) نہیں ہو سکتی۔ (ص425)

**سوال**: اگر میت کو مشرق کی طرف لے جانا ہو تو اس کا سر کس طرف رکھنا چاہیے؟

**جواب**: میت کو کسی طرف لے جانا ہو بہر حال سر آگے کی طرف رہے۔ (ص425)

**سوال**: زید نے ایک قبر مصنوعی جس کا پہلے سے کوئی وجود نہ تھا، بنوا کر یہ بات مشہور کی کہ اس قبر میں زین العابدین تشریف لائے ہیں مجھ کو خواب میں بشارت ہوئی ہے، ایسی روایات کاذبہ سے اس قبر کی عظمت لوگوں کے سامنے بیان کرکے قبر پرستی کی طرف بلانے لگے حتی کہ اس میں اس کو کامیابی ہونے لگی بہت سی مخلوق اس کی طرف متوجہ ہونے لگی، اس قبر پر چادریں، مرغ، بکری، مٹھائیاں اور روپیہ پیسہ چڑھانے لگے۔ اور اپنی مرادیں اور منتیں اس قبر سے مانگنے لگے، اور زید اس آمدنی سے فائدہ اٹھاتا ہے، ایسے شخص کے واسطے شریعت کیا حکم لگاتی

ہے؟ آیا ایسے شخص کے پیچھے نماز ہوتی ہے کہ نہیں؟ کیا ایسا شخص فاسق و فاجر ہے؟ کیا ایسے شخص کا نکاح باطل ہوتا ہے؟ کیا شریعت ایسے شخص کے جلسوں میں شرکت کی اجازت دیتی ہے؟ آیا ایسے شخص سے رشتہ قرابت رکھا جائے؟ نیز اس شخص کے متعلق بھی استفسار کیا جاتا ہے جو زید کے اس معاملے سے خوش ہے اور اس معاملے میں اس کا ممد و معاون ہے یا ایک ایسا شخص جو زید کو اس معاملے سے باز رکھ سکتا ہے مگر ساقط ہے۔

**جواب**: قبر بلا مقبور (بغیر اس کے کہ اس میں کوئی دفن ہو) کی طرف بلانا اور اس کیلئے وہ افعال کرانا گناہ ہے اور جبکہ وہ اس پر مصر ہے اور باعلان اسے کر رہا ہے تو فاسقِ معلن ہے اور فاسقِ معلن کو امام بنانا گناہ اور (نماز) پھیرنی واجب۔ اس جلسۂ زیارتِ قبر بے مقبور میں شرکت جائز نہیں، زید کے اس معاملہ سے جو خوش ہیں خصوصاً وہ جو ممد و معاون ہیں سب گنہ گار و فاسق ہیں۔

مگر ان میں سے کوئی بات کفر نہیں کہ اس سے نکاح باطل ہو سکے، قرابت اپنے اختیار کی نہیں کہ چاہے رکھی چاہے توڑی، ہاں عزیز داری کا برتاؤ اگر یہ سمجھیں کہ اس کے چھوڑنے سے اس پر اثر پڑے گا تو چھوڑ دیں یہاں تک کہ باز آئے اور اگر سمجھیں کہ اسے قائم رکھ کر سمجھانا مؤثر ہوگا تو یوں کریں۔ (ص426)

**سوال**: ایک شخص بچپن میں حافظ قرآن ہوا اور تمام عمر بد افعالی میں گزاری، ایک شوہر دار عورت سے جس کا شوہر نامرد تھا برسوں تعلق رہا اور اس سے ایک لڑکی پیدا ہوئی، ان حرکات پر ماں باپ نے گھر سے نکال دیا، وہ اسی عورت کے گھر چلا گیا، پھر بیمار ہو کر واپس آیا اور مر گیا، اب زید کے والدین نے کوشش کر کے ایک بزرگ کی قبر پرانی تھی لیکن خام تھی اس کے برابر دفن کر دیا، اور دونوں قبروں کو بہت اچھا پختہ بنوا دیا۔ اب اس کے والدین نے دنیا والوں کے خیالات بدلنے کی غرض سے اس قبر پر بہت کثرت سے ہار پھول چڑھانا شروع کر دیے، اور لوگوں سے یہ کہنے لگے کہ دیکھو کیسی رونق ہے، اور بعض جاہل لوگوں نے قبر پر سے مرادیں مانگنے کی ترغیب دینا شروع کی، چنانچہ اسی قبر کو ابھی بیس پچیس دن گزرے ہوں گے کہ عورتیں اور مرد چادریں چڑھانے لگے اور قبر کو تعظیم کے ساتھ بوسہ دینا شروع کیا، اور آئندہ کو خدا جانے کس حالت کو ان کے والدین پہنچا دیں، ایسی حالت میں قبر کو پوجنے والے اور شہرت کرنے والے اور کرانے والے کے بارے میں شرع شریف میں کیا حکم ہے؟

**جواب**: اسے پوجنا نہیں کہتے، یہ سائل کی بہت زیادتی ہے، تکریم قبور کو وہابیہ پوجنا کہتے ہیں، اور وہابیہ خود شیطان کو پوجتے ہیں۔ باقی ایسے شخص کی قبر کو ولی کا مزار ٹھہرانا اور مسلمانوں کو دھوکا دینے کیلئے اس کے یہ اہتمام کرنا اور لوگوں کو وہاں مراد مانگنے کی ترغیب یہ ضرور مکر و زور (دھوکا) ہے۔ حدیث میں فرمایا ((من غشنا فلیس منا)) ترجمہ: جو ہمیں دھوکہ دے وہ ہم میں سے نہیں۔

(صحیح مسلم، ج1، ص70، نور محمد اصح المطابع، کراچی) (ص427)

**سوال**: ایک مسجد ہے اور اس کے متصل قبرستان ہے جس میں آثارِ قبور ظاہر ہیں اب مسلمان چاہتے ہیں کہ ان قبروں کے آثار کو محو (ختم) کر کے اس زمین پر گودام وغیرہ بنائیں اور اس پر مسجد بنائیں۔ پس ایسا فعل یعنی قبور کو مٹا کر اوپر مسجد نیچے گودام

بنانا اور اس کا استعمال جائز ہے یا نہیں؟ بعض لوگ جائز کہتے ہیں اور دلیل کے طور وہ حدیث رسول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم پیش کرتے ہیں جس میں حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو حکم دیا تھا کہ ((لاتدع تمثالا الا طمسته ولاقبرا مشرفا الا سویته)) ترجمہ: کوئی مورت مٹائے بغیر اور کوئی قبر برابر کئے بغیر نہ چھوڑنا۔ (صحیح مسلم، ج1، ص312، نور محمد اصح المطابع، کراچی)

اور دوسری حدیث جس میں مسجد نبوی کے بناتے وقت قبور توڑنے کا ذکر ہے بھی پیش کرتے ہیں اور کہتے ہیں کہ اس حکم کے مطابق قبور کو برابر کریں گے اور ان کے آثار کو مٹادیں گے اور مسجد و مکان اس قبرستانِ موقوفہ میں بنائیں گے، دریافت طلب امر یہ ہے کہ احناف کا اس میں مفتی بہ قول کیا ہے؟

**جواب** :قولِ مفتی بہ امر خلافی میں ہوتا ہے (مفتی بہ قول وہاں ہوتا ہے جہاں اختلاف ہو)، یہ حرکتِ شنیعہ (بری حرکت) ہمارے ائمہ کے اجماع سے ناجائز و حرام ہے۔ توہین قبورِ مسلمین ''ایک'' اور قبور پر نماز کا حرام ہونا ''دو'' اور وقف کی تغییر (تبدیلی) ''تین''۔ کہاں قبر کی بلندی کہ حدِ شرعی سے زائد ہو اس کے دور کرنے کا حکم (سوال میں پیش کردہ حدیث میں سرکار صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو جو حکم دیا اس سے مراد یہ ہے کہ جن قبروں کی بلندی حد شرعی سے زائد ہو اس بلندی کو ختم کردیں) اور کہاں یہ کہ قبورِ مسلمین مسمار کرکے ان پر چلیں، اموات کو ایذا دیں، انہیں پر نماز پڑھ کر گناہ کے مرتکب ہوں، نماز خراب کریں، ارشاد اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ((لاتصلوا علی قبر)) ترجمہ: قبر پر نماز نہ پڑھو۔ (صحیح مسلم، ج1، ص312، نور محمد اصح المطابع، کراچی) کی مخالفت کریں اور کہاں قبورِ مشرکین کھود کر ان کی نجاست سے زمین پاک کرکے مسجد اقدس کا اس پر بنا فرمانا اور کہاں قبورِ مسلمین کی توہین۔ (ص428)

**سوال**: کیا جس بات سے زندوں کو تکلیف ہوتی ہے اس سے مردوں کو بھی تکلیف ہوتی ہے؟

**جواب**: نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں ''مردے کی ہڈی کو توڑنا اور اسے ایذا پہنچانا ایسا ہی ہے جیسے زندہ کی ہڈی کو توڑنا۔'' اسے امام احمد و ابوداؤد و ابن ماجہ نے بسند حسن ام المومنین عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت کیا۔

(سنن ابوداؤد، ج2، ص102، آفتاب عالم پریس، لاہور)

علماء فرماتے ہیں ''جس بات سے زندوں کو ایذا پہنچتی ہے مردے بھی اس سے تکلیف پاتے ہیں۔'' جیسا کہ ردالمحتار، وغیرہ معتمد کتب میں مذکور ہے۔ (ردالمحتار، ج1، ص229، ادارۃ الطباعۃ المصریہ، مصر) (ص441)

**سوال**: قبرستان میں جو نیا راستہ نکالا گیا ہو اس پر چلنا کیسا ہے؟

**جواب** :قبرستان میں جو نیا راستہ نکالا گیا ہو اس میں آدمیوں کو چلنا حرام ہے۔ نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ایک شخص کو مقابر میں جوتا پہنے چلتے دیکھا ارشاد فرمایا ''ہائے کم بختی تیرے اے طائفی جوتے والے! پھینک اپنی جوتی۔'' (ص443)

## قبر پر موجود سبز گھاس کاٹنا مکروہ ہے

**سوال**: قبر پر موجود گھاس کو کاٹنا کیسا ہے؟

**جواب**: مقبرے کی گھاس (سبز) کاٹنا مکروہ ہے کہ جب تک وہ (گھاس سبز) تر رہتی ہے اللہ تعالی کی تسبیح کرتی ہے اس (سبز گھاس) سے اموات کا دل بہلتا ہے اور ان پر رحمت الہی کا نزول ہوتا ہے، ہاں خشک گھاس کاٹ لینا جائز ہے مگر وہاں تراش کر جانوروں کے پاس لے جائیں، اور یہ ممنوع ہے کہ انہیں گورستان (قبرستان) میں چرنے چھوڑ دیں۔ (ص443)

## قبر پر بیٹھنا اور پاؤں رکھنا منع ہے

**سوال**: قبر پر بیٹھنا اور پاؤں رکھنا کیسا ہے؟

**جواب**: نبی کریم صلی اللہ تعالی علیہ وسلم فرماتے ہیں ''بیشک آدمی کو آگ کی چنگاری پر بیٹھا رہنا یہاں تک کہ وہ اس کے کپڑے جلا کر جلد تک توڑ جائے، اس کے لئے بہتر ہے اس سے کہ قبر پر بیٹھے۔'' اسے مسلم وابوداؤد ونسائی وابن ماجہ نے سیدنا ابو ہریرہ رضی اللہ تعالی عنہ سے روایت کیا۔ (سنن ابوداؤد، ج3، ص104، آفتاب عالم پریس، لاہور)

عمارہ بن حزم رضی اللہ تعالی عنہ فرماتے ہیں کہ مجھے نبی صلی اللہ تعالی علیہ وسلم نے ایک قبر پر بیٹھے دیکھا، ارشاد فرمایا ''او قبر پر بیٹھنے والے! قبر سے اتر آ، صاحب قبر کو ایذا نہ دے، نہ وہ تجھے ایذا دے۔''

حضور اقدس صلی اللہ تعالی علیہ وسلم فرماتے ہیں ''البتہ چنگاری یا تلوار پر چلنا یا جوتا پاؤں سے گانٹھنا مجھے اس سے زیادہ پسند ہے کہ کسی قبر پر چلوں۔'' اسے ابن ماجہ نے عقبہ بن عامر رضی اللہ تعالی عنہ سے روایت کیا۔ (سنن ابن ماجہ، ص113، ایچ ایم سعید کمپنی، کراچی)

عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ تعالی عنہ فرماتے ہیں ''بے شک مجھے آگ پر پاؤں رکھنا زیادہ پیارا ہے مسلمان کی قبر پر پاؤں رکھنے سے۔'' اسے طبرانی نے معجم کبیر میں بسند حسن روایت کیا۔ (الترغیب والترہیب، ج4، ص372، مصطفی البابی، مصر)

ان ہی احادیث سے ہمارے علماء رحمۃ اللہ تعالی علیہم نے بے ضرورت قبر پر چلنے اور اس پر بیٹھنے اور پاؤں رکھنے سے منع فرمایا کہ یہ سب حرمتِ مومن کے خلاف، ترکِ ادب وگستاخی ہے۔ (ص444)

**سوال**: ایک قول اکثر فقہاء کا ہے اور ایک قول بعض کا، کس کو ترجیح حاصل ہوگی؟

**جواب**: علماء نے صراحت کردی ہے کہ عمل اس پر ہوگا جس پر اکثریت ہوگی۔ (ص447)

**سوال**: دو روایتیں ہیں ایک درایت (قیاس) کے مطابق ہے جبکہ دوسری خلاف، تو کس کو ترجیح حاصل ہوگی؟

**جواب**: (علماء نے صراحت کردی ہے) کہ اس روایت سے عدول نہیں کیا جاتا ہے جو درایت کے مطابق ہو۔ (ص447)

## قبر والوں کو زندوں کی طرح تکلیف ہوتی ہے اس کا مشاہدہ

**سوال**: قبر والوں کو زندوں کی طرح ایذا ہوتی ہے کیا اس کا مشاہدہ بھی کیا گیا ہے؟

**جواب**: امام محدث حافظ الحدیث ابو بکر بن ابی الدنیا حضرت ابو قلابہ رضی اللہ تعالی عنہ سے راوی "میں ملک شام سے بصرہ کو آتا تھا، رات کو خندق میں اترا، وضو کیا اور دو رکعت نماز پڑھی، پھر ایک قبر پر سر رکھ کر سو رہا، جب جاگا تو ناگاہ (اچانک) سنا کہ صاحب قبر شکایت کرتا اور فرماتا ہے کہ تو نے رات بھر مجھے ایذا پہنچائی۔" (شرح الصدور، ص228، خلافت اکیڈمی منگورہ، سوات)

ابن الدنیا اور امام بیہقی دلائل النبوہ میں حضرت عثمان نہدی سے وہ مینا تابعی سے راوی: میں مقبرے میں گیا، دو رکعت پڑھ کر لیٹ رہا، خدا کی قسم! میں خوب جاگ رہا تھا کہ سنا، صاحب قبر کہتا ہے "قم فقد اذیتنی" اٹھ تو نے مجھے ایذا دی۔ (دلائل النبوۃ للبیہقی، ج7، ص40)

امام حافظ ابن مندہ قاسم بن مخیمرہ سے راوی: کسی شخص نے ایک قبر پر پاؤں رکھا قبر سے آواز آئی "الیك عنی ولا توذنی" اپنی طرف ہٹ (دور ہو اے شخص میرے پاس سے) اور مجھے ایذا نہ دے۔ (شرح الصدور، ص228، خلافت اکیڈمی منگورہ، سوات)

اور اس فقیر غفر اللہ تعالیٰ لہ نے حضرت سیدی **ابو الحسین نوری** مدظلہ العالی سے سنا کہ ہمارے بلاد میں مارہرہ مطہرہ کے قریب ایک جنگل میں گنجِ شہیداں ہے، کوئی شخص اپنی بھینس لے جاتا تھا ایک جگہ زمین نرم تھی، ناگاہ بھینس کا پاؤں جا رہا، معلوم ہوا یہاں قبر ہے قبر سے آواز آئی: اے شخص! تو نے مجھے تکلیف دی، تیری بھینس کا پاؤں میرے سینے پر پڑا۔ فیہا قصة لطیفة تدل علی عظیم قدرة اللہ تعالیٰ وعجیب صنعه فی الشهداء ترجمہ: اس میں لطیف قصہ ہے جو شہداء کے بارے میں اللہ تعالیٰ کی قدرت عظیمہ اور عجیب صناعی پر دلالت کرتا ہے۔ (ص452)

**سوال**: ایک قدیم قبرستان کی پرانی قبروں کو قصداً کھود کر اپنے رہنے کیلئے مکان بنانا موافق مذہب حنفی کے جائز ہے یا نہیں؟ اور ایسا کرنے میں اہل قبور کی اہانت ہوگی یا نہیں؟

**جواب**: جب حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے قبروں پر بیٹھنے اور اس سے تکیہ لگانے اور مقابر میں جوتا پہن کر چلنے والوں کو منع فرمایا، اور علماء نے اس خیال سے کہ قبور پر پاؤں نہ پڑے گورستان میں جو راستہ جدید نکالا گیا ہو اس میں چلنے کو حرام بتایا اور حکم دیا کہ قبر پر پاؤں نہ رکھیں بلکہ اس کے پاس نہ سوئیں، سنت یہ ہے کہ زیارت میں بھی وہاں نہ بیٹھیں بلکہ بہتر یہ ہے کہ بلحاظ ادب پاس بھی نہ جائیں، دور ہی سے زیارت کر آئیں اور قبرستان کی خشک گھاس اگرچہ جانوروں کو کھلانا جائز فرمایا مگر یوں کہ یہاں سے کاٹ کر لے جائیں نہ کہ جانوروں کو مقابر میں چرائیں، اور تصریح فرمائی کہ مسلمان زندہ و مردہ کی عزت برابر ہے اور جس بات سے زندوں کو ایذا پہنچتی ہے مردے بھی اس سے تکلیف پاتے ہیں اور انہیں تکلیف دینا حرام، تو خود ظاہر ہوا کہ یہ فعلِ مذکور فی السوال کس قدر بے ادبی و گستاخی و باعث گناہ و استحقاق عذاب ہے۔ جب مکان سکونت بنایا گیا تو چلنا پھرنا، بیٹھنا لیٹنا، قبور کو پاؤں سے روندنا، ان پر پاخانہ، پیشاب، جماع سب ہی کچھ ہوگا اور کوئی دقیقہ بے حیائی اور اموات مسلمین کی ایذا رسانی کا باقی نہ رہے گا۔ (ص453)

غرض ان لوگوں پر ضرور ہے کہ اپنے حال سقیم (خراب حال) پر رحم کریں اور خدائے جبار قہار جل جلالہ کے انتقام سے ڈریں اور مسلمانوں کے اموات کو ایذا نہ پہنچائیں، آخر انھیں بھی اپنے امثال کی طرح ایک دن زمین میں جانا اور بیکس بے بس ہو کر پڑنا ہے جیسا آج یہ لوگوں کے ساتھ پیش آتے ہیں ویسا ہی اور لوگ کل ان کے ساتھ کریں گے۔ سرکار دو عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا فرمان ہے "جیسا کروگے ویسا بھروگے۔" (کنز العمال، ج 15، ص 772، مؤسسۃ الرسالۃ، بیروت) (ص 456)

## جہاں چالیس مسلمان جمع ہوتے ہیں وہاں اللہ تعالیٰ کا ایک ولی ہوتا ہے

**سوال**: کیا جہاں چالیس مسلمان جمع ہوتے ہیں وہاں اللہ تعالیٰ کا ایک ولی ہوتا ہے؟

**جواب**: علماء فرماتے ہیں "جہاں چالیس مسلمان جمع ہوتے ہیں ان میں ایک ولی اللہ ضرور ہوتا ہے کما صرح بہ العلامۃ المناوی رحمہ اللہ تعالیٰ فی التیسیر شرح الجامع الصغیر، جیسا کہ علامہ مناوی رحمہ اللہ تعالیٰ نے تیسیر شرح جامع صغیر میں تصریح کی۔ (ص 453)

## فاسق و فاجر کے فسق و فجور کا اعلان اس کی زندگی میں جائز اور بعدِ وفات منع ہے

**سوال**: کیا فاسق و فاجر کے فسق و فجور کا اعلان اس کی زندگی میں اور اس کے مرنے کے بعد کرنا جائز ہے یا نہیں؟

**جواب**: نبی اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے حکم دیا کہ فاجرِ معلن کے فسق و فجور کا اس کی زندگی میں اعلان کیا جائے تاکہ لوگ اس سے احتراز کریں۔ (ابن ابی الدنیا، طبرانی اور بیہقی وغیرہ نے) نبی اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے روایت کی کہ کیا تم فاجر کا ذکر کرنے سے ڈرتے ہو، لوگ اسے کب پہچانیں گے، فاجر کی برائیاں بیان کرو تاکہ لوگ اس سے بچیں۔" (نوادر الاصول، ص 213، دار صادر، بیروت)

اور بعدِ موت کیسا ہی فاسق و فاجر ہو اس کے برا کہنے اور اس کی برائیاں ذکر کرنے سے منع فرمایا کہ وہ اپنے کئے کو پہنچ گیا۔ امام احمد، بخاری اور نسائی نے ام المؤمنین عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت کی، انہوں نے نبی اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے روایت کیا "تم مردوں کو برا نہ کہو کیونکہ انہوں نے جو کچھ کیا تھا وہ اس کی جزاء کو پہنچے۔" (صحیح البخاری، ج 1، ص 187، قدیمی کتب خانہ، کراچی)

اور ابوداؤد، ترمذی، حاکم اور بیہقی نے ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے، انہوں نے نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے روایت کی کہ "تم اپنے مردوں کی خوبیاں بیان کرو اور ان کی برائیوں سے درگزر کرو۔" (سنن ابی داؤد، ج 2، ص 315، آفتاب عالم پریس، لاہور) (ص 454)

## اولیاء اللہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہم کی شان میں گستاخی کے بارے میں وعید

**سوال**: اولیاء اللہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہم کی شان میں گستاخی کے بارے میں کیا وعید ہے؟

**جواب**: اشد و اعظم مصیبت اس کی جو اولیاء کی جنابِ رفیع میں گستاخ ہو۔ نبی اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں "اللہ جل جلالہ فرماتا ہے: جو میرے کسی ولی سے دشمنی باندھے میں نے اس سے لڑائی کا اعلان کر دیا۔" اسے امام بخاری نے سیدنا ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کیا۔ (صحیح البخاری، ج 2، ص 963، قدیمی کتب خانہ، کراچی) (ص 455)

**سوال**: قبرستان کے لئے وقف شدہ زمین کے ایک طرف چند پرانی قبریں پائی جاتی ہیں اور باقی ایک تہائی خالی میدان پڑا ہوا ہے اور وہاں کے عمر رسیدہ بزرگوں سے تحقیق کرنے پر وہ کہتے ہیں کہ ہم لوگوں کے ہوش سے اس حصہ زمین کوئی میت دفن نہیں ہوئی ہے، اس پر چند مسلمانانِ عالی ہمت نے اس تہائی خالی حصہ زمین پر مدرسہ اور کتب خانہ بنانے کے لئے حاکم وقت سے درخواست کی تھی، حاکم نے اجازت دے دی، ان حضرات نے مدرسہ وکتب خانہ بنانے کے لئے تمام سامان فراہم کیا ہے، اس صورت میں ایسے مقام پر مدرسہ وکتب خانہ بنانا درست ہے یا نہیں؟

**جواب**: وقف کی تبدیلی جائز نہیں، جو چیز جس مقصد کے لئے وقف ہے اسے بدل کر دوسرے مقصد کے لئے کر دینا روا نہیں۔ جس طرح مسجد یا مدرسہ کو قبرستان نہیں کر سکتے یونہی قبرستان کو مسجد یا مدرسہ یا کتب خانہ کر دینا حلال نہیں۔

اور اس پارہ قبرستان (قبرستان کے ٹکڑے) میں سو برس سے کوئی قبر نہ ہونا اسے قبرستان ہونے سے خارج نہیں کر سکتا۔ پس صورتِ مستفسرہ میں وہاں مدرسہ وکتب خانہ بنانا ہی جائز نہیں اگر چہ مردے کی ہڈی نہ ملے، اور نکلنے کی حالت میں ممانعت اور اشد ہو جائے گی کہ قبرِ مسلم کی بے حرمتی ہوئی۔ (ص457)

<u>مسجد قیامت تک باقی رہتی ہے اگر چہ آبادی ختم ہو جائے</u>

**سوال**: اگر مسجد کے ارد گرد علاقہ ویران ہو جائے تو کیا مسجد باقی رہے گی؟

**جواب**: تنویر الابصار و درمختار میں ہے "اور اگر اس کا ارد گرد ویران ہو گیا اور اس کی ضرورت نہ رہی تو مسجد باقی رہے گی امام صاحب اور امام ثانی (امام یوسف) کے نزدیک ہمیشہ قیامت تک، اور اسی پر فتویٰ ہے۔"

(درمختار، ج1، ص379، مطبع مجتبائی، دہلی) (ص471)

**سوال**: زید ایک زمین کا بذریعہ ٹھیکہ مالک تھا اس زمین پر قصاب دکانداری کرتے تھے زید ان سب سے روزانہ کے اعتبار کچھ پیسے وصول کرتا، پھر یہ ٹھیکہ عمرو نے لے لیا اور اس نے کرایہ بڑھا دیا جس کی وجہ سے دکاندار تنگ آ کر اس زمین کے ساتھ تکیہ کی زمین پر منتقل ہو گئے اور فقیر کو کرایہ کے طور پر کچھ رقم دینے لگے، عمرو پر یہ بات گراں گزری اس نے لوگوں سے اپنا مسئلہ بیان کیا تو لوگ فقیر پر دباؤ ڈال کر کرایہ سے حاصل شدہ رقم میں سے کچھ رقم فقیر سے عمرو کو دلوانے لگے۔ دریافت طلب بات یہ ہے کہ تکیہ کی زمین پر دکانیں لگانا اور دباؤ ڈال کر فقیر سے پیسے دلوانا کیسا ہے؟

**جواب**: دونوں باتیں حرام ہیں، نہ تکیہ کی زمین دکانداروں کو کرایہ پر دی جا سکتی ہے نہ ان کا کرایہ فقیر کو حلال ہو سکتا ہے، اور اگر فقیر کی اپنی مملوک کوئی زمین ہوتی تو اس پر دباؤ ڈال کر کوئی کوڑی عمرو کو دلوانا قطعاً حرام تھا تو یہ حرام در حرام۔ (ص479)

<u>قبرستان کو بیچنا حرام ہے</u>

**سوال:** قبرستان کا بیچنا اور رہن رکھنا کیسا ہے؟

**جواب:** عامۂ قبرستان وقف ہوتے ہیں، اور وقف کی بیع و رہن حرام ہے۔ (ص480)

**سوال:** جو قبرستان کسی کی ملک ہو اس کی بیع و رہن جائز ہے یا نہیں؟

**جواب:** جو خاص قبرستان کسی کی ملک ہو جس میں اس نے مردے دفن کئے ہوں مگر اس کے لئے وقف نہ کیا ہو، وہ بھی مواضعِ قبور کو نہ بیچ سکتا ہے نہ رہن رکھ سکتا ہے کہ اس میں توہینِ اموات مسلمین ہے۔ اور ان کی توہین حرام ہے۔ (ص480)

**سوال:** قبروں کو منہدم یا مسمار کر کے اس میں کھیتی وغیرہ کرنا کیسا ہے؟

**جواب:** حرام ہے مگر یہ کسی کی مملوک زمین میں بے اس کی اجازت کے کسی نے مردہ دفن کر دیا ہو اور اس نے اسے جائز نہ رکھا تو اسے اس کو نکلوا دینے اور اپنی زمین خالی کر لینے اور کھیتی و عمارت ہر شے کا اختیار ہے۔ (ص480)

**سوال:** قبروں کو منہدم یا ویران کرتے یا کھودتے ہوئے دیکھ کر کوئی مسلمان ایسا کرنے والے کو روکنے کا شرعاً مجاز ہے یا نہیں؟

**جواب:** جو شخص ایسے جرمِ شدید کا مرتکب ہو ہر مسلمان پر واجب ہے کہ بقدرِ قدرت اسے روکے، جو اس میں پہلو تہی کرے گا اسے فاسق کی طرح عذابِ نار ہوگا۔ (ص480)

## مسلمانوں پر قبرستان کا کیا احترام لازمی ہے

**سوال:** مسلمانوں پر قبرستان کا احترام کس حد تک واجب ہے؟

**جواب:** قبورِ مسلمین پر چلنا جائز نہیں، بیٹھنا جائز نہیں، ان پر پاؤں رکھنا جائز نہیں، یہاں تک کہ ائمہ نے تصریح فرمائی کہ قبرستان میں جو نیا راستہ پیدا ہوا اس میں چلنا حرام ہے، اور جن کے اقرباء ایسی جگہ دفن ہوں کہ ان کے گرد اور قبریں ہو گئیں اور اسے ان قبور تک اور قبروں پر پاؤں رکھے بغیر جانا ناممکن ہو، دور ہی سے فاتحہ پڑھے اور پاس نہ جائے۔ (ص480)

**سوال:** زینب نے اپنے نواسے بکر کو اپنی زمین ہبہ کر دی، بکر نے اس زمین کو عمرو کے ہاتھ مع جملہ حقوق فروخت کر دیا اور اس کے اندر واہبہ (ہبہ کرنے والی زینب) کی قبر بھی ہے، تو کیا قبر کی بھی بیع ہوئی اور کیا اس کے اندر عمرو مشتری کی قبر بنانا جائز ہے؟ اور کیا عمرو واہبہ کی قبر کو مرمت کرواسکتا ہے؟ نیز وہ درخت وغیرہ پر تصرف کر سکتا ہے؟

**جواب:** ہبہ (تحفہ) و بیع (خرید و فروخت) سے قبرستانِ وقف مستثنیٰ ہیں، مشتری (خریدنے والا) کی قبر بھی اس میں بن سکتی ہے، واہبہ وغیرہ کی قبر کی مرمت بھی وہ کر سکتا ہے، جو درخت اس میں ہیں وہ مشتری کی ملک ہیں جو چاہے کرے۔ قبرستان اگرچہ وقف ہو اس کے درخت وقف نہیں ہوتے۔ (ص481)

**سوال:** مزار کے قریب ایک مرید کے کچھ مکانات تھے جو وہ آفس اور گودام وغیرہ کے لئے استعمال کرتا تھا اور اس کے

ساتھ ساتھ زائرین وغیرہ بھی انہی میں قیام کرتے اور مجالس وغیرہ بھی قائم ہوتیں، اس مرید نے وہ مکانات کبھی وقف نہیں کیے تھے، اب شیخ کی وفات کے بعد جب کہ وہ مکانات وغیرہ رہن (گروی) رکھے ہیں، فرزندِ شیخ کا مطالبہ ہے کہ وہ ہمارے نام کر دو، تو کیا فرزندِ شیخ کا یہ مطالبہ صحیح ہے؟ اور کیا مرید کو اختیار ہے کہ وہ رہن کے ختم ہونے سے پہلے ان مکانات کو فرزندِ شیخ کے نام کر دے؟

**جواب**: فرزندِ شیخ کا دعوی باطل، اور اسے جبر (زبردستی کرنے) کا کوئی اختیار نہیں، زمین و مکان و مقبرہ سب ملکِ مرید ہیں اس کے ورثہ کے قبضے میں رہیں گے۔ مرید پر شیخ پر مالی استحقاق بمعنی وجوبِ شرعی بحیثیتِ شیخیت (پیر ہونے کے اعتبار سے) نہیں، اگرچہ طریقۃً وہ اور اس کا مال سب گویا اس کے شیخ کا ہے، یا شریعۃً بوجوہِ دیگر (دیگر وجوہات کی بنا پر) وجوب ہوسکتا ہے۔ فرزندِ شیخ کا یہ مطالبہ کرنا سوال ہے اور سوال کرنا حرام ہے، ہاں اگر مرید برضائے خود چاہے تو اپنا مال اس کے نام کر سکتا ہے، اگرچہ قبلِ ادائے دین مرتہن باذنِ مرتہن (جس کے پاس قرض کے بدلے میں زمین وغیرہ گروی رکھی ہے، اس کا قرض ادا کرنے سے پہلے بھی نام کر سکتا ہے مگر اس کے لئے مرتہن کی اجازت ضروری ہے)۔ (ص481)

## قبر کے اوپر لوبان وغیرہ جلانے سے بچنا چاہیے

**سوال**: کسی بزرگ کے مزار پر لوبان جلانا شرع میں کیا حکم رکھتا ہے؟ اور جو شخص جلانے والے کو فاسق و بدعتی کہے اس کا کیا حکم ہے؟

**جواب**: عود و لوبان وغیرہ کوئی چیز نفسِ قبر (خود قبر) پر رکھ کر جلانے سے احتراز (بچنا) چاہئے اگرچہ کسی برتن میں ہو لما فیہ من التفاول القبیح بطلوع الدخان علی القبر والعیاذ باللہ ترجمہ: کیونکہ اس میں قبر کے اوپر دھواں نکلنے کا برا فال پایا جاتا ہے، اور خدا کی پناہ۔ اور قریب قبر سلگانا اگر وہاں کچھ لوگ بیٹھے ہوں نہ کوئی تالی (تلاوت کرنے والا) یا ذاکر ہو بلکہ صرف قبر کے لئے جلا کر چلا آئے، ظاہر منع ہے کہ اسراف و اضاعتِ مال (مال کو ضائع کرنا) ہے، میتِ صالح اس غرفے (دروازے) کے سبب جو اس کی قبر میں جنت سے کھولا جاتا ہے اور بہشتی نسیمیں (جنتی ہوئیں) بہشتی پھولوں کی خوشبوئیں لاتی ہیں، دنیا کے اگر (اگربتی)، لوبان سے غنی (بے پروا) ہے اور معاذ اللہ جو دوسری حالت میں ہو اسے اس سے انتفاع (فائدہ) نہیں۔ تو جب تک سندِ مقبول سے نفعِ معقول نہ ثابت ہو سبیل احتراز ہے (بچنا چاہئے)۔ اور اگر بغرضِ حاضرین وقتِ فاتحہ خوانی یا تلاوتِ قرآنِ عظیم و ذکرِ الٰہی سلگائیں تو بہتر و مستحسن ہے۔ جو اسے فسق و بدعت کہے محض جاہلانہ جرأت کرتا ہے یا اصولِ مردودہ وہابیت (وہابیت کے مردود اصولوں) پر مرتا ہے، بہرحال یہ شرع مطہرہ پر افتراء (بہتان) ہے۔ (ص482)

# قبر پر شمعیں جلانا

## مقابر پر شمعیں جلانے کا حکم

**سوال**: مقابر میں شمعیں روشن کرنا کیسا ہے؟

**جواب** :(امام علامہ عارف باللہ سیدی عبدالغنی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے حدیقہ ندیہ میں) تصریحاً ارشاد کیا کہ مقابر میں شمعیں روشن کرنا جب کسی فائدہ کے لئے ہو ہرگز منع نہیں، فائدہ کی متعدد مثالیں فرمائیں:

(1) وہاں کوئی مسجد ہو کہ نمازیوں کو بھی آرام ہوگا اور مسجد میں بھی روشنی ہوگی۔

(2) مقابر برسرِ راہ ہوں روشنی کرنے سے راہ گیروں کو نفع پہنچے گا اور اموات کو بھی کہ مسلمان مقابرِ مسلمین دیکھ کر سلام کریں گے، فاتحہ پڑھیں گے، دعا کریں گے، ثواب پہنچائیں گے، گزرنے والوں کی قوت زائد ہے تو اموات برکت لیں گے اور اگر اموات کی قوت زائد ہے تو گزرنے والے فیض حاصل کریں گے۔

(3) مقابر میں اگر کوئی بیٹھا ہو کہ زیارت یا ایصالِ ثواب یا افادہ (فائدہ پہنچانے) یا استفادہ (فائدہ حاصل کرنے) کے لئے آیا ہے تو اسے روشنی سے آرام ملے گا، قرآن کو دیکھ کر پڑھنا چاہے تو پڑھ سکے گا۔

وہ تینوں منافع مزارات اولیاء کرام قدسنا اللہ تعالیٰ باسراہم کو بھی بروجہ اولیٰ شامل تھے کہ مزارات مقدسہ کے پاس غالباً مساجد ہوتی ہیں۔ گزرگاہ بھی بہت جگہ ہے اور حاضرین زائرین خواہ مجاورین سے تو نادراً خالی ہوتے ہیں۔ مگر امام ممدوح ان پر اکتفا نہ فرما کر خود مزارات کریمہ کیلئے بالتخصیص روشنی میں فائدہ جلیلہ کا افادہ فرماتے ہیں کہ

(4) ان (اولیاء کرام) کی ارواح طیبہ کی تعظیم کیلئے روشنی کی جائے۔

**اقول** (میں کہتا ہوں) ظاہر ہے کہ روشنی دلیل اعتناء ہے اور اعتناء (توجہ دینا) دلیلِ تعظیم اور تعظیمِ اہل اللہ دلیلِ ایمان وموجب رضائے رحمان عز جلالہ۔

قال اللہ عزوجل ﴿ ومن یعظم شعائر اللہ فانہا من تقوی القلوب ﴾ ترجمہ: جو اللہ کی نشانیوں کی تعظیم کرے تو وہ دلوں کی پرہیزگاری سے ہے۔

اس کی نظیر مصحف شریف کا مطلاّ و مذہّب کرنا (قرآن کے اوپر سونے کا پانی چڑھانا) ہے کہ اگرچہ سلف (پہلے دور) میں نہ تھا، جائز ومستحب ہے کہ دلیل تعظیم وادب ہے۔ یوں ہی مساجد کی آرائش ان کی دیواروں پر سونے چاندی کے نقش ونگار کہ صدرِ اول میں نہ تھے۔ مگر اب ظاہری تزک واحتشام (ظاہری شان وشوکت) ہی قلوبِ عامہ (عوام کے دلوں) پر اثرِ تعظیم پیدا کرتا ہے۔ لہٰذا ائمہ دین نے حکمِ جواز دیا۔

یونہی مسجدوں کیلئے کنگرے بنانا کہ مساجد کے امتیاز اور دور سے ان پر اطلاع کا سبب ہیں اگرچہ صدرِ اول میں نہ تھے مگر اب بلانکیر (بغیر انکار کے) مسلمانوں میں رائج ہے۔ وماراہ المسلمون حسنا فھو عند اللہ حسن ترجمہ: اور جسے مسلمان اچھا سمجھیں وہ خدا کے یہاں بھی اچھا ہے۔ (مسند احمد بن حنبل، ج 1، ص 379، دارالفکر، بیروت) (ص 491)

<u>سابقہ دور میں شمعیں نہ جلانا ناجائز ہونے کی دلیل نہیں</u>

**سوال:** سابقہ دور میں تو مزارات پر شمعیں نہیں جلائی جاتی تھیں؟

**جواب:** ایسی جگہ احکامِ سابقہ سے سند لانا حماقت ہے جو حالت اب واقع ہوئی اگر زمانہ سلف میں واقع ہوتی تو وہ بھی یہی حکم کرتے جو اس وقت ہم کرتے ہیں۔ جیسے ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالی عنہا نے فرمایا ''اگر رسول اللہ صلی اللہ تعالی علیہ وسلم ملاحظہ فرماتے جو باتیں عورتوں نے اب نکالی ہیں تو انھیں مسجدوں سے منع فرمادیتے جیسے بنی اسرائیل کی عورتوں کو مسجدوں سے منع کیا گیا تھا''۔ (صحیح مسلم، ج1، ص183، نور محمد اصح المطابع، کراچی)

اور آخر ائمہ دین نے عورات کو مسجدوں سے منع فرما ہی دیا حالانکہ رسول اللہ صلی اللہ تعالی علیہ وسلم نے فرمایا تھا ''اللہ تعالی کی باندیوں کو اللہ تعالی کی مسجدوں سے نہ روکو''۔ (صحیح مسلم، ج1، ص183، نور محمد اصح المطابع، کراچی)

کیا ائمہ دین نے نظر بحال زمانہ (زمانے کی حالت کو دیکھتے ہوئے) جو حکم فرمایا اسے حدیث کی مخالفت کہا جائے گا؟ حاش للہ! ایسا نہ کہے گا مگر احمق، کج فہم (ٹیڑھی سمجھ والا)۔

یوں ہی یہ تازہ تعظیموں کے احکام ہیں، سلف صالحین کے قلوب تعظیم شعائر اللہ سے مملو (بھرے ہوئے) تھے۔ ظاہری تزک واحتشام کے محتاج نہ تھے تو ان کے وقت میں یہ باتیں عبث وبے فائدہ تھیں اور ہر عبث (لغو) مکروہ، اور اس میں مال صرف کرنا ممنوع۔ اب کے بے تزک واحتشامِ ظاہری قلوبِ عوام میں وقعت نہیں آتی ان باتوں کی حاجت ہوئی۔ مصحف شریف (قرآن پاک) پر سونا چڑھانے کی اجازت ہوئی، مسجدوں میں سونے کے کلس، سونے چاندی کے نقش نگار کی اجازت ہوئی، مزارات پر قبہ بنانے، چادر ڈالنے، روشنی کرنے کی اجازت ہوئی۔ ان تمام افعال پر بھی احادیث واحکامِ سابقہ پیش نہ کرے گا مگر سفیہ ونافہم (بے وقوف وناسمجھ)۔ (ص495)

## مزارات پر شمعیں روشن کرنا عبادت نہیں ہے

**سوال:** کیا بزرگوں کے مقابر میں شمعیں روشن کرنا ان کی عبادت کرنے کی طرح نہیں؟

**جواب:** (علامہ عارف باللہ سیدی عبدالغنی بن اسماعیل رحمۃ اللہ علیہ حدیقہ ندیہ میں فرماتے ہیں) ''تعظیما الروحہ المشرقة علی تراب جسده'' یعنی ان کی روح کی تعظیم کی جاتی ہے اور لوگوں کو دیکھا جاتا ہے کہ یہ مزار محبوب کا ہے اس سے تبرک وتوسل کرو کہ تمھاری دعا مستجاب (قبول) ہو۔ (الحدیقۃ الندیۃ، ج2، ص630، مکتبہ نوریہ رضویہ، فیصل آباد)

معاذ اللہ! یہ ان کی عبادت نہیں ان کی روح پاک کی تعظیم ہے ہر تعظیم عبادت ہو تو تعظیم انبیاء علیہم الصلوۃ والسلام تو نصوصِ قطعیہ قرآن عظیم سے فرض ہے۔ اللہ تبارک وتعالی ارشاد فرماتا ہے ﴿لتؤمنوا باللہ ورسولہ وتعزروہ وتوقروہ﴾ ہم نے اپنے رسول کو اس لئے بھیجا کہ اے لوگو! تم اللہ اور رسول پر ایمان لاؤ اور رسول کی تعظیم وتوقیر کرو۔

بلکہ قرآن عظیم نے تو ماں باپ کی تعظیم بھی فرض کی۔ اللہ تبارک وتعالی ارشاد فرماتا ہے ﴿واخفض لهما جناح الذل

من الرحمة﴾ ترجمہ: اور جھکا دو تم ان (ماں باپ) کے واسطے نرمی کے بازو رحمت سے۔

کیا معاذ اللہ قرآن عظیم نے انبیاء و والدین کی عبادت کا حکم فرمایا ہے؟ (ص498)

## مدینہ شریف کی حاضری کے وقت کا عمل

**سوال:** مدینہ طیبہ کی حاضری کے دوران کس عمل کی کثرت کرے؟

**جواب:** مسلک متوسط اور اس کی شرح مسلکِ متقسط علی قاری ہے ''مدینہ طیبہ میں حاضری کے دنوں کو غنیمت جانے اکثر اوقات مسجد کریم میں حاضر رہے اور ہو سکے تو مزار اطہر کے حجرۂ مقدسہ ورنہ اس کے گنبد مبارک ہی کو دیکھتا رہے خوف و ادب اور خشوع و خضوع کے ساتھ کہ اس پر نگاہ ہی عبادت جیسے کعبہ معظمہ پر نظر۔ (المسلک المتقسط شرح منسک متوسط، ص341، دار الکتاب العربی، بیروت)(ص518)

## خواب میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھنے کا عمل

**سوال:** سرکار صلی اللہ علیہ وسلم کو خواب میں دیکھنے کے لئے کون سا عمل کیا جائے؟

**جواب:** در منظم امام ابو القاسم محمد لولوی بستی میں ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں ''جو محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی روح اقدس پر ارواح میں، اور جسمِ اطہر پر اجسام میں اور قبرِ انور پر قبور میں درود بھیجے وہ مجھے خواب میں دیکھے اور جو خواب میں دیکھے وہ مجھے قیامت میں دیکھے گا اور جو مجھے قیامت میں دیکھے گا میں اس کی شفاعت فرماؤں گا اور جس کی میں شفاعت فرماؤں گا وہ میرے حوض کریم سے پئے گا اور اللہ عزوجل اس کے بدن پر دوزخ کو حرام فرمائے گا۔'' (ص517)

علماء فرماتے ہیں یوں درود شریف پڑھو ''اللھم صل علی روح سیدنا محمد فی الارواح اللھم صل علی جسد سیدنا محمد فی الاجساد اللھم صل علی قبر سیدنا محمد فی القبور۔'' (ص518)

## علیحدہ سے غیر نبی پر درود جائز نہیں

**سوال:** کیا درود انبیاء و ملائکہ علیہم السلام کے سوا کسی پر بھیج سکتے ہیں؟

**جواب:** درود وہ تعظیم ہے کہ بالاستقلال (علیحدہ سے) انبیاء و ملائکہ علیہم الصلوۃ والسلام کے سوا کسی کے لئے جائز نہیں۔ (ص518)

## میت کو غسل دینے کا پانی

**سوال:** میت کو غسل دینے کے لئے پانی کیسا ہونا چاہئے؟

**جواب:** درمختار میں ہے اس (میت) پر بیری میں جوش دیا ہوا پانی بہایا جائے اگر میسر ہو ورنہ سادہ پانی۔ (ص518)

**سوال:** بزرگوں کے مزار پر شمع روشن کرنا کیا اسراف میں داخل نہیں؟

**جواب:** امام حجۃ الاسلام محمد غزالی قدس سرہ العالی قبیل کتاب آداب النکاح میں فرماتے ہیں ''امام اجل، عارف اکمل، سند الاولیاء

حضرت سیدنا امام ابوعلی رودباری رضی اللہ تعالیٰ عنہ (کہ اجلہ اصحاب سید الطائفہ جنید بغدادی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے ہیں ۔۳۲۲ ہجری میں وصال شریف ہے۔امام عارف باللہ استاذ ابولقاسم قشیری قدس سرہ نے رسالہ مبارکہ میں ان کی نسبت فرمایا اظرف المشائخ واعلمهم بالطريقة یعنی مشائخ میں سب سے زیادہ عقلمند اور طریقت کے سب سے بڑے عالم ) (احیاء العلوم الدین، ج2،ص20، مطبعۃ المشہد الحسینی، قاہرہ)

وہ حکایت فرماتے ہیں کہ ایک بندہ صالح نے احباب کی دعوت کی اس میں ہزار چراغ روشن کیے، کسی نے کہا آپ نے اسراف کیا، صاحب خانہ نے فرمایا: اندر آیئے جو چراغ میں نے غیر خدا کیلئے روشن کیا ہو وہ گل کر دیجئے ۔معترض اندر گئے، ہر چند کوشش کی ایک چراغ بھی نہ بجھا سکے، آخر قائل ہو گئے وللہ الحمد۔ (ص519)

## عام مسلمانوں کی قبروں پر روشنی کرنے کا حکم

**سوال**: عام مسلمانوں کی قبروں پر روشنی کرنا کیسا ہے؟

**جواب**: قبورِ عامۂ ناس (عام لوگوں کی قبروں) پر روشنی جب کہ خارج سے کوئی مصلحت نہ ہو ضرور اسراف ہے اور اسراف بیشک ممنوع، فقہاء اسی کو منع فرماتے ہیں کہ یہی علت منع بتاتے ہیں، اور اگر زینتِ قبر مطلوب ہو تو قبر محلِ زینت نہیں، اب بھی اسراف ہوا بلکہ کچھ زائد، یوں ہی اگر تعظیمِ قبر مقصود ہو کہ یہاں تعظیم نسبت نہیں، رہے مزاراتِ محبوبانِ الٰہ (اللہ کے محبوب بندوں کے مزارات) ان میں اگر زینتِ قبر یا تعظیمِ نفسِ قبر کی نیت ہو یہاں بھی وہی ممانعت رہے گی کہ یہ نیتیں شرعاً محمود نہیں اور اگر ان کی روحِ کریم کی تعظیم و تکریم مقصود ہو، اب نہ اسراف ہے کہ نیتِ صالحہ موجود ہے، نہ تعظیمِ قبر، بلکہ تعظیم روحِ محبوب، اور وہ شرعاً بلاشبہہ مطلوب ۔امام اجل تقی الدین سبکی و امام نورالدین سمہودی و امام عبدالغنی نابلسی رحمہم اللہ تعالیٰ اسی کو جائز بتاتے ہیں اور کسی کے قلب پر حکم لگانا کہ اسے تعظیمِ قبر ہی مقصود ہے نہ کہ تعظیمِ روحِ ولی، محض خراف و بدگمانی و حرام بنصِ قرآنی ہے۔اللہ تبارک وتعالیٰ فرماتا ہے ﴿یاایھا الذین امنوا اجتنبوا کثیرا من الظن ان بعض الظن اثم﴾ ترجمہ: اے ایمان والو! زیادہ گمان سے بچو، بلاشبہ بعض گمان گناہ ہیں۔

حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں ((ایاکم والظن فان الظن اکذب الحدیث)) ترجمہ: سرکار صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا: گمان سے بچو کہ گمان سب سے جھوٹی بات ہے۔ (صحیح البخاری، ج1، ص384، قدیمی کتب خانہ، کراچی)

اور تعظیمِ روح اور تعظیمِ قبر میں فرق نہ کرنا سخت جہالت ہے ۔امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ مسند شریف میں بسندِ حسن روایت فرماتے ہیں: مروان نے اپنے زمانہ تسلط میں ایک صاحب کو دیکھا کہ قبرِ اکرم سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم پر اپنا منہ رکھے ہوئے ہیں، مروان نے ان کی گردن مبارک پکڑ کر کہا: جانتے ہو کیا کر رہے ہو؟ اس پر ان صاحب نے اس کی طرف متوجہ ہو کر فرمایا: ہاں! میں سنگ و گل (پتھر اور مٹی) کے پاس نہیں آیا ہوں میں تو رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے حضور حاضر ہوا ہوں، میں اینٹ پتھر کے پاس نہ آیا، میں نے رسول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو فرماتے سنا دین پر نہ روؤ جب اس کا اہل اس پر والی ہو، ہاں اس وقت دین پر روؤ جبکہ

نا اہل والی ہو۔ (مسند احمد بن حنبل، ج5، ص422، دار الفکر، بیروت)

یہ صحابی سیدنا ابوایوب انصاری رضی اللہ تعالی عنہ تھے، تو تعظیم قبر و روح مطہر میں فرق نہ کرنا مروان کی جہالت ہے اور اسی کے ترکہ سے وہابیہ کو پہنچی، اور تعظیمِ قبر سے جدا ہو کر تعظیمِ روح کریم کی برکت لینا صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی سنت ہے اور اہلسنت کو ان کی میراث ملی، وللہ الحمد۔ (ص520)

# زیارتِ قبور

## بزرگوں کے مزارات پر فاتحہ وحاضری کا طریقہ

**سوال**: بزرگوں کے مزار پر جائیں تو فاتحہ کس طرح سے پڑھا کریں اور فاتحہ میں کون کون سی چیزیں پڑھا کریں؟

**جواب**: مزاراتِ شریفہ پر حاضر ہونے میں پائنتی (پاؤں) کی طرف سے جائے اور کم از کم چار ہاتھ کے فاصلہ پر مواجہہ (چہرے کے سامنے جگہ) میں کھڑا ہو اور متوسط آواز باادب سلام عرض کرے السلام علیک یا سیدی ورحمۃ اللہ وبرکاتہ پھر درود غوثیہ تین بار، الحمد شریف ایک، آیۃ الکرسی ایک بار، سورۂ اخلاص سات بار، پھر درود غوثیہ سات بار، اور وقت فرصت دے تو سورۂ یٰس اور سورۂ ملک بھی پڑھ کر اللہ عزوجل سے دعا کرے کہ الٰہی! اس قرأت پر مجھے اتنا ثواب دے جو تیرے کرم کے قابل ہے نہ اتنا جو میرے عمل کے قابل ہے اور اسے میری طرف سے اس بندۂ مقبول کو نذر پہنچا۔ پھر اپنا جو مطلب جائز شرعی ہو اس کے لئے دعا کرے اور صاحبِ مزار کی روح کو اللہ عزوجل کی بارگاہ میں اپنا وسیلہ قرار دے، پھر اسی طرح سلام کر کے واپس آئے۔ مزار کو نہ ہاتھ لگائے نہ بوسہ دے اور طواف بالاتفاق ناجائز ہے اور سجدہ حرام۔ (ص522)

**سوال**: کیا قبر پر جانے سے مردہ کو معلوم ہوتا ہے کہ میرا کوئی عزیز آیا یا کوئی شخص آیا یا نہیں؟ اور زندہ کو مردہ کی قبر پر جانے سے مردہ کو کسی قسم کی تکلیف یا راحت ہوتی ہے یا نہیں؟ اور وہ کچھ پڑھ کر ثواب بخشے تو مردہ کو علم ہوتا ہے یا نہیں؟

**جواب**: قبر پر جو کوئی جائے مردہ دیکھتا ہے اور جو کچھ کلام کرے وہ سنتا ہے اور جو ثواب پہنچائے مردہ کو پہنچتا ہے، اگر کوئی عزیز یا دوست جائے تو اس کے جانے سے مردہ کو راحت اور فرحت ملتی ہے جیسے دنیا میں، یہ سب مضامین صحاح احادیث میں وارد ہیں۔ وقد فصلناھافی حیاۃ الموات فی بیان سماع الاموات، ترجمہ: ہم نے حیاۃ الموات فی بیان سماع الاموات میں ان کو تفصیل سے ذکر کیا ہے۔ (ص523)

**سوال**: زید کسی عزیز کی قبر پر روزانہ جاتا تھا پھر جانا بند کر دیا، دریافت یہ کرنا ہے کہ اس مردہ کو زید کے آنے اور جانے سے کسی قسم کی تکلیف یا راحت ہوتی تھی یا نہیں؟

**جواب:** بیشک اعزہ واحباب کے جانے سے اموات کو فرحت ہوتی ہے۔ اور دیر لگانے سے ان کا انتظار رہتا ہے۔ (ص 523)

## ماں باپ کی قبر کی زیارت کا افضل وقت بعد صبح بروز جمعہ ہے

**سوال:** قبرستان میں ماں باپ کی زیارت کرنا بعد نماز فجر افضل ہے یا بعد نماز عصر یا مغرب؟ اور بعد نماز مغرب زیارت کرنا کیا حکم رکھتا ہے؟

**جواب:** زیارت ہر وقت جائز ہے، مگر شب میں تنہا قبرستان نہ جانا چاہیے، اور زیارت کا افضل وقت روز جمعہ بعد نماز صبح ہے۔ (ص 523)

**سوال:** زید قبرستان میں جا کر اس طرح فاتحہ پڑھتا ہے کہ اول قبرستان کے دروازے پر کھڑے ہو کر تمام اہل قبر کی ارواح کو ثواب بخشتا ہے پھر اپنے کسی عزیز خاص یا کسی اہل اللہ کی قبر پر کھڑے ہو کر فاتحہ پڑھ کر ایک ایک کو جدا جدا ثواب بخشتا ہے تو کیا جدا جدا قبر پر کھڑے ہو کر پڑھنے سے اس کے عزیز جیسے والدین و بھائی بہن وغیرہ کو کچھ ثواب یا فرحت دیگر اہل قبور کے زیادہ ہوگا یا نہیں؟ اور اس جدا جدا قبر پر جانے سے والدین کا حق اور ولی کا مرتبہ ثابت ہوتا ہے یا نہیں؟

**جواب:** بلاشبہہ اس صورت میں جس جس کے لئے جدا فاتحہ پڑھے گا اسے ثواب زائد پہنچے گا اور فرحت زیادہ ہوگی، اور والدین واعزہ کی قبر پر جدا جدا جانے سے انس حاصل ہوگا جیسے حیات میں، اور ولی کے مزار پر جدا حاضر ہونے میں اس کی خاص تعظیم ہے جو ایک عام بات میں شامل کرنے سے نہیں ہو سکتی، زید کا یہ فعل بہت حسن ہے مگر اس کا لحاظ لازم ہے کہ جس کے پاس بالخصوص جانا چاہتا ہے اس تک قدیم راستہ ہو، اگر قبروں پر سے ہو کر جانا پڑے تو اجازت نہیں، سر راہ دور کھڑے ہو کر ایک قبر کی طرف متوجہ ہو کر ایصال ثواب کر دے۔ (ص 524)

## ایصال ثواب کرنے والے کے ثواب میں کوئی کمی نہیں آتی

**سوال:** قرآن مجید پڑھ کر بخشنے والے کو بھی ثواب ملے گا یا نہیں؟ کیونکہ زید کہتا ہے کہ جب پڑھ کر بخش چکے تو پھر ہمارے پاس کیا رہ گیا، آیا یہ صحیح ہے یا نہیں؟

**جواب:** زید غلط کہتا ہے وہ دنیا کی حالت پر قیاس کرتا ہے کہ ایک چیز دوسرے کو دے دیں تو اپنے پاس ہی نہ رہے، وہاں کی باتیں یہاں کے قیاس پر نہیں، صحیح حدیث میں فرمایا کہ جو اپنے ماں باپ کی طرف سے حج کرے ان کی روحیں شاد (خوش) ہوں، اور یہ ان کے ساتھ نیکوکار لکھا جائے اور دونوں کو پورے حج کا ثواب ملے اور اس کے ثواب سے کچھ کم نہ ہو۔ اس کی نظیر دنیا میں علم ہے کہ جتنا تقسیم کیجئے اوروں کو ملتا ہے اور اپنے پاس سے کچھ نہیں گھٹتا بلکہ بڑھ جاتا ہے۔ (ص 524)

**سوال:** قبرستان میں کلام شریف یا پنج سورہ قبر کے نزدیک بیٹھ کر تلاوت کرنا جائز ہے یا نہیں؟

**جواب:** قبر کے پاس تلاوت یاد پر (زبانی) خواہ دیکھ کر ہر طرح جائز ہے جبکہ لوجہ اللہ (اللہ کیلئے) ہو، اور قبر پر نہ

بیٹھے، نہ کسی قبر پر پاؤں رکھ کر وہاں پہنچا ہو، اور اگر بے اس (بغیر اس) کے وہاں تک نہ جا سکے تو قبر کے نزدیک تلاوت کیلئے جانا حرام ہے بلکہ کنارے ہی سے جہاں تک بے کسی قبر کو روندے جا سکتا ہے تلاوت کرے۔ (ص525)

## قبر کے اوپر اگربتی نہ جلائی جائے

**سوال**: قبر پر سبزی یا پھول یا اگربتی رکھنا، جلانا جائز ہے یا نہیں؟

**جواب**: قبر پر سبزی پھول ڈالنا اچھا ہے، اگربتی قبر کے اوپر رکھ کر نہ جلائی جائے کہ اس میں سوءِ ادب (بے ادبی) اور بدفالی (بدشگونی) ہے۔ ہاں قریبِ قبر زمینِ خالی پر رکھ کر سلگائیں کہ خوشبو محبوب ہے۔ (ص525)

**سوال**: بوسۂ قبر کا کیا حکم ہے؟

**جواب**: بعض علماء اجازت دیتے ہیں۔ مگر جمہور علماء مکروہ جانتے ہیں تو اس سے احتراز (بچنا) ہی چاہئے۔ اشعۃ اللمعات میں ہے ”قبر کو ہاتھ نہ لگائے، نہ ہی بوسہ دے۔“ (ص526)

## قبر کا طواف کرنا منع ہے

**سوال**: قبر کا طواف کرنا کیسا ہے؟

**جواب**: بعض علماء نے اجازت دی۔ مجمع البرکات میں ہے ”یمکنہ ان یطوف حولہ ثلث مرات فعل ذلک“ ترجمہ: گردِ قبر تین بار طواف کر سکتا ہے۔

مگر راجح یہ کہ ممنوع ہے مگر اسے مطلقاً شرک ٹھہرا دینا جیسا کہ طائفہ وہابیہ کا مزعوم ہے (جیسا کہ وہابیوں نے اسے گمان کیا ہے) محض باطل و غلط اور شریعت مطہرہ پر افتراء ہے۔ (ص527)

**سوال**: قبر کس قدر بلند کرنی چاہئے؟

**جواب**: ایک بالشت یا کچھ زائد، زیادہ فاحش بلندی مکروہ ہے۔ (ص527)

**سوال**: مرشد کے مزار کا طواف کرنا، مزار اور مزار کی چوکھٹ کو بوسہ دینا، آنکھوں سے لگانا اور مزار سے الٹے پاؤں پیچھے ہٹ کے، ہاتھ باندھے ہوئے واپس آنا جائز ہے یا نہیں؟

**جواب**: مزار کا طواف کہ محض بہ نیت تعظیم کیا جائے ناجائز ہے کہ تعظیم بالطواف مخصوص بخانہ کعبہ ہے۔ مزار کو بوسہ دینا نہ چاہئے، علماء اس میں مختلف ہیں، اور بہتر بچنا، اور اسی میں ادب زیادہ ہے، آستانہ بوسی میں حرج نہیں، اور آنکھوں سے لگانا بھی جائز کہ اس سے شرع میں ممانعت نہ آئی اور جس چیز کو شرع نے منع نہ فرمایا منع نہیں ہو سکتی۔ ہاتھ باندھے الٹے پاؤں واپس آنا ایک طرزِ ادب ہے اور جس ادب سے شرع نے منع نہ فرمایا اس میں حرج نہیں، ہاں اگر اس میں اپنی یا دوسرے کی ایذاء

کا اندیشہ ہوتو اس سے احتراز کیا جائے۔ (ص528)

**سوال**: مزاراتِ اولیاء کرام علیہم الرحمہ کے چومنے کو کفر یا شرک کہنا کیسا ہے؟

**جواب**: فی الواقع بوسۂ قبر میں علماء مختلف ہیں اور تحقیق یہ ہے کہ وہ ایک امر ہے جو دو چیزوں داعی (بلانے والے) ومانع (منع کرنے والے) کے درمیان دائر، مداعی محبت اور مانع ادب تو جسے غلبۂ محبت ہو اس پر مواخذہ (پکڑ) نہیں کہ اکابر صحابہ رضی اللہ تعالیٰ عنھم سے ثابت ہے اور عوام کے لئے منع ہی احوط (زیادہ محتاط) ہے، ہمارے علماء تصریح فرماتے ہیں کہ مزارا کابر سے کم از کم چار ہاتھ کے فاصلے سے کھڑا ہو پھر تقبیل (چومنے) کی کیا سبیل۔۔ بالجملہ یہ کوئی امر ایسا نہیں جس پر انکار واجب کہ اکابر صحابہ رضی اللہ تعالیٰ عنھم اور اجلہ آئمہ رحمھم اللہ تعالیٰ سے ثابت ہے تو اس پر شورش (شور مچانے) کی کوئی وجہ نہیں۔ اگر چہ ہمارے نزدیک عوام کو اس سے بچنے ہی میں احتیاط ہے۔ (ص528)

**سوال**: قبورِ شہداء یا اولیاء اللہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہم پر جا کر اور قبر شریف ہی پر مالیدہ یا شرینی مع پھول وغیرہ نیاز کرنا کیسا ہے، چاہیئے یا نہیں؟

**جواب**: قبورِ مسلمین کی زیارت سنت اور مزاراتِ اولیا کرام وشہداء رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین کی حاضری سعادت بر سعادت اور انھیں ایصالِ ثواب مندوب وثواب۔ اور مالیدہ وشرینی خصوصیتِ عرفیہ میں اگر وجوب نہ جانے حرج نہیں، اور قبر پر لیجانے کی نہ ضرورت نہ اس میں معصیت۔ ہاں اسے شرعاً لازم جانے، بغیر اس کے فاتحہ کا قبول نہ سمجھے تو یہ اعتقاد فاسد ہے، اس اعتقاد سے احتراز لازم ہے۔ قبورِ مسلمین خصوصاً قبورِ اولیاء پر پھول چڑھانا حسن ہے، عالمگیری وغیرہ میں اسکی تصریح فرمائی، مگر شرینی وغیرہ جو اس قسم کی چیزیں لیجائے اس کو قبر پر نہ رکھے، یہ ممنوع ہے۔ (ص532)

**سوال**: جس شہید یا ولی اللہ کے مزار کا حال ہم کو معلوم نہیں ہے کہ آیا مزار ہے یا نہیں؟ اور اگر ہے تو کس کی ہے؟ مرد اہلِ اسلام، یہودی یا نصاریٰ یا عورت یہود یا نصاریٰ یا مسلمان کی، تو اس مزار پر فاتحہ پڑھنا یا نیاز وغیرہ کرنا کیسا ہے، چاہیئے یا نہیں؟

**جواب**: جس قبر کا یہ بھی حال معلوم نہ ہو کہ یہ مسلمان کی ہے یا کافر کی، اسکی زیارت کرنی، فاتحہ دینی ہرگز جائز نہیں کہ قبرِ مسلمان کی زیارت سنت ہے اور فاتحہ مستحب، اور قبرِ کافر کی زیارت حرام ہے اور اسے ایصال ثواب کا قصد کفر۔ تو جو امر سنت و حرام یا مستحب وکفر میں مترددہو وہ ضرور ممنوع وحرام ہے۔ (ص533)

**سوال**: کسی ولی یا شہید کے مزار شریف پر پھول یا کپڑے کی چادر منت مان کر چڑھانا کیسا ہے، چاہیئے یا نہیں؟

**جواب**: یہ منت کوئی شرعی نہیں۔۔ ہاں پھول چڑھانا حسن ہے۔۔ اور قبورِ اولیاء کرام قدسنا اللہ باسرارھم پر چادر بقصدِ تبریک ڈالنا مستحسن ہے۔ (ص533)

**سوال**: شیخ نے مرید کو وصیت کی تھی کہ میری قبر کا کل سامانِ روشنی وقرآن خوانی ولنگر خانہ وغیرہ کا انتظام تم کرنا،

چنانچہ مرید نے بمطابق وصیت تمام سامان کیا، کل اخراجات کی کفالت کی۔ اب سوال یہ ہے کہ لوگ جو چادر و شرینی ونقد وجنس مزار پر چڑھاتے ہیں وہ کس کا حق ہے؟ اس مرید کا کہ جس نے یہ سامان اور اخراجات کئے اور خادم بھی ہے یا فرزندِ شیخ کا؟

**جواب**: چادر جو مزار پر ڈالی جائے وہ کسی کا حق نہیں نہ اس مرید خادمِ مزار کا نہ فرزندِ صاحبِ مزار کا، نہ وہ وقف ہو بلکہ وہ ڈالنے والے کی ملک پر رہتی ہے جیسے کفن کہ تبرعا کسی نے میت کو دیا۔ باقی اور چڑھاوے اگرچہ وہ چادریں ہی ہوں جو مزار پر نہ ڈالیں نہ اس پر ڈالنے کو دیں بلکہ دیگر نظروں کی طرح سمجھیں ان میں عرف عام یہ ہے کہ خادمِ مزار ہی ان کا مالک سمجھا جاتا ہے اسی قصد سے لوگ لاتے اور اس کا انتفاع اور تصرف دیکھتے، جانتے روا رکھتے ہیں اور المعروف کالمشروط (اور معروف مشروط کی طرح ہے) تو وہ خدمت والا ہی ان کا مالک ہے، تر کہ نہیں کہ فرزند کو جائے اور اس قسم کے چڑھاوے شرع میں کہیں مطلقاً منع نہیں، نہ یہ نذورِ شرعی بلکہ عرف ہے کہ اکابر کے حضور جو کچھ لے جاتے اسے نذر کہتے ہیں جیسے بادشاہ کی نذریں گزریں، بعض متاخرین نے کہ منع کیا (وہ) میت کے لئے منت ماننے کو منع کیا ہے وہ صورت یہاں عام مواقع میں نہیں، اکثر چڑھاوے منت ہی نہیں ہوتے نہ یہ نذر شرعی نذر ہے۔ (ص534)

**سوال**: مردہ کے نام کا کھانا جو امیر و غریب کو کھلاتے ہیں کس کو کھانا چاہئے اور کس کو نہیں؟

**جواب**: مردے کا کھانا صرف فقراء کے لئے ہو، عام دعوت کے طور جو کرتے ہیں یہ منع ہے غنی نہ کھائے۔ (ص536)

## عورتوں کا مزارات اولیاء اور عام قبروں پر جانا منع ہے

**سوال**: عورتوں کا مزارات اولیاء اور عام قبروں پر جانا کیسا ہے؟

**جواب**: عورتوں کو مقابرِ اولیاء اور مزاراتِ عوام دونوں پر جانے کی ممانعت ہے۔ (ص536)

**سوال**: کہا جاتا کہ بزرگوں کے مزارا میں آنے والے ان کے مہمان ہیں، یہ صحیح ہے یا نہیں؟

**جواب**: حاضرانِ مزار مہمان ہوتے ہیں مگر عورتیں ناخواندہ (بن بلائے) مہمان۔ (ص536)

**سوال**: بعض لوگ کہتے ہیں کہ بزرگ لوگ اپنے مزار سے تصرف نہیں کر سکتے اور دلیل کے طور پر کہتے ہیں کہ اگر وہ تصرف کر سکتے ہیں تو وہاں رنڈیاں گاتی، ناچتی، بجاتی ہیں، عورتیں غیر محرم رہتی ہیں، ان کے بچے پیشاب وغیرہ کرتے ہیں تو کیوں نہیں روکتے، ان کا یہ کہنا اور اس کی یہ دلیل دینا صحیح ہے یا نہیں؟

**جواب**: اولیاء کرام کا مزارات سے تصرف کرنا بے شک حق ہے، اور وہ بیہودہ دلیل محض باطل ہے۔ اصحابِ مزارات دارِ تکلیف (مکلف ہونے کی جگہ) میں نہیں وہ اس وقت محض اہل تکوینیہ کے تابع ہیں، سیکڑوں نا حفاظیاں لوگ مسجدوں میں کرتے ہیں اللہ عزوجل تو قادرِ مطلق ہے کیوں نہیں روکتا؟ (ص536)

**سوال**: بزرگوں کے مزار سے جو چراغ کی روشنی غیبی ہوتی ہے، یہ کیسی ہے؟ اور اس سے اس صاحبِ مزار کی بزرگی

ثابت ہوتی ہے یا نہیں؟

**جواب** :اگر من جانب اللہ ہے تو ضرور بزرگی ثابت ہوتی ہے اگر بزرگی ثابت ہے منجانب اللہ ہے ورنہ امر محتمل (مشکوک بات) ہے، شیطان بھی بہت کرشمے دکھاتا ہے، حضور سیدنا غوثِ اعظم رضی اللہ عنہ کی ازواجِ مطہرات سے ایک بی بی جب اندھیرے میں جاتیں ایک شمع روشن ہو جاتی، ایک روز حضور نے ملاحظہ فرمایا اور فرمایا کہ یہ شیطان کی جانب سے ہے، پھر ایک ربانی نوران کے ساتھ فرمادیا کمافی بھجة الاسرار و معدن الانوار (جیسا کہ بھجة الاسرار و معدن الا نوار میں ہے) (ص536)

**سوال**: کوئی شخص بزرگوں کی مزار پر فاتحہ، قرآن پڑھنے اور کھڑے ہو کر وسیلہ چاہنے کے لئے عمارت بنادے اور عرس کرے کرائے تو جائز ہے یا نہیں؟

**جواب**: جائز ہے کما فی مجمع بحا رالانوار (جیسا کہ مجمع بحارالانوار میں ہے) ہاں منکراتِ شرعیہ (ممنوعاتِ شرعیہ) مثل رقص و مزامیر سے بچنا لازم ہے۔ (ص536)

**سوال** :قبرستان کی حفاظت کے لئے اس کے چاروں طرف زمین کھود کر محاصرہ کرنا جائز ہے یا نہیں؟ اور قبرستان میں درخت لگانا کیسا ہے؟

**جواب** :حفاظت کے لئے حصار لگانے میں حرج نہیں۔ اور درخت اگر سایۂ زائریں کے لئے ہوں تو اچھا ہے مگر قبر سے جدا ہوں۔ (ص536)

**سوال**: زندہ اور صاحبِ مزا ولی اللہ سے ظاہر طریقے سے ہم کلام ہونے کی کوئی خبر ہے یا نہیں؟

**جواب**: بکثرت ہیں کہ امام جلال الدین (سیوطی) شرح الصدور وغیرہ میں مذکور۔ (ص537)

**سوال** :کوئی شخص اپنی زندگی میں قل کرائے، فاتحہ پڑھوائے، آیا جائز ہے یا نہیں؟ اور اس کا ثواب اپنے لئے بعدِ وفات رکھے، یعنی یہ کہے کہ مرنے کے بعد مجھے اس کا ثواب ملے؟

**جواب**: جائز ہے اور قبول ہوا تو ثواب ملے گا۔ (ص537)

**سوال**: زیارتِ قبور میں عورتوں کے واسطے کیا حکم ہے؟

**جواب**: عورتوں کو زیارتِ قبور منع ہے۔ حدیث میں ہے ((لعن اللہ زائرات القبور)) ترجمہ: اللہ کی لعنت ان عورتوں پر جو قبروں کی زیارت کو جائیں۔ (ص537)

<u>عورت کا مجاور بن کر بیٹھنا منع ہے</u>

**سوال**: کیا عورت مزار پر مجاور ہو سکتی ہے؟

**جواب**: مجاور مردوں کو ہونا چاہئے، عورت مجاور بن بیٹھے اور آنے جانے والوں سے اختلاط کرے یہ سخت بد (بہت برا) ہے۔ عورت کو گوشہ نشینی کا حکم ہے، نہ یوں مردوں کے ساتھ اختلاط کا، جس میں بعض اوقات مردوں کے ساتھ اسے تنہائی بھی ہوگی، اور یہ حرام ہے۔ (ص537)

## عورتوں کے قبرستان میں جانے کی ممانعت کی وجہ

**سوال**: عورتوں کو قبرستان میں جانے کی ممانعت کی وجہ کیا ہے؟

**جواب**: قبورِ اقرباء پر خصوصاً بحالِ قربِ عہدِ ممات (ایام موت میں) تجدیدِ حزن (غم کا تازہ ہونا) لازمِ نساء (عورتوں کو لازم) ہے، اور مزاراتِ اولیاء پر حاضری میں احدی الشناعتین (دو بری باتیں میں سے ایک) کا اندیشہ یا ترکِ ادب یا ادب میں افراطِ ناجائز (ناجائز حد تک بڑھ جانا)، تو سبیلِ اطلاق (مطلق طور پر) منع ہے۔ (ص538)

(ایک وجہ فتنہ بھی ہے، اعلیٰ حضرت علیہ الرحمہ فرماتے ہیں) فتنہ وہی نہیں جو عورت کے دل سے پیدا ہو وہ بھی ہے اور سخت تر ہے جس کا فساق سے عورت پر اندیشہ ہو۔ ارشادِ ھدایہ لما فیہ من خوف الفتنة (اس لئے کہ اس میں فتنے کا اندیشہ ہے) دونوں کو شامل ہے، عورت سے خوف ہو یا عورت پر خوف ہو۔ (ص558-559)

**سوال**: مزاراتِ اولیاء پر ہر سال عرس منانا کیسا ہے؟ اور عورتوں کے اس میں شرکت کرنے کا کیا حکم ہے نیز عرس کے موقع پر میلہ وغیرہ لگانا اور اس میں فونوگرام وغیرہ بجانا کیسا ہے؟

**جواب**: اولیائے کرام کے مزارات پر ہر سال مسلمانوں کا مجمع ہو کر قرآنِ مجید کی تلاوت یا اور مجالس کرنا اور اس کا ثواب ارواحِ طیبہ کو پہنچانا جائز ہے جبکہ منکراتِ شرعیہ مثلِ رقص و مزامیر وغیرہا سے خالی ہو۔ عورتوں کو قبور پر ویسے جانا نہ چاہئے نہ کہ مجمع میں بے حجابانہ اور تماشے کا میلہ کرنا، اور فونو وغیرہ بجوانا، یہ سب گناہ و ناجائز ہیں۔ (ص538)

## عورتوں کا مسجد میں آکر نماز پڑھنا منع ہے

**سوال**: نماز کے لئے عورتوں کا مسجد میں جانا کیسا ہے؟

**جواب**: عنایہ امام اکمل الدین بابرتی میں ہے کہ امیر المؤمنین فاروق اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے عورتوں کو مسجد سے منع فرمایا، وہ ام المؤمنین حضرت صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے پاس شکایت لے گئیں، فرمایا "اگر زمانہ اقدس میں یہ حالت ہوتی حضور عورتوں کو مسجد میں آنے کی اجازت نہ دیتے۔" (ص549)

## عورت کا خلیفہ بننا کیسا؟

**سوال**: کیا پیر صاحب عورت کو خلیفہ بنا سکتے ہیں؟

**جواب**: ائمۂ باطن کا اجماع ہے کہ عورت داعی الی اللہ نہیں ہو سکتی، ہاں تدابیر ارشاد کردۂ مرشد (مرشد کے بتائے ہوئے طریقے) بتانے میں سفیرِ محض ہو تو حرج نہیں۔ (ص564)

# فاتحہ و ایصالِ ثواب

## مروجہ فاتحہ کے جواز پر دلائل

**سوال**: مروجہ فاتحہ جس میں کھانا سامنے رکھ کر درود و قرآن پڑھ کر ثواب میت کو پہنچاتے ہیں اور وہ کھانا محتاج کو دے دیتے ہیں جائز ہے یا نہیں؟ زید کہتا ہے کھانا محتاج کو دینے سے پہلے ثواب میت کو نہیں پہنچا سکتے، لہذا پہلے کھانا دے اس کے بعد ثواب پہنچائے، اور کہتا ہے کہ کھانا سامنے رکھ کرنا جائز و ناروا ہے۔ آیا اس کا یہ قول صحیح ہے یا غلط؟

**جواب**: فاتحہ بہیئتِ مروجہ جس طرح سوال میں مذکور، بلا ریب (بلا شک) جائز و مستحسن ہے، اہلِ سنت کے نزدیک اموات کو ثواب پہنچانا ثابت ہے، اور اس بارے میں حدیثیں صحیح اور روایتیں فقہی معتبر (فقہی قابلِ اعتبار روایات) بہ کثرت وارد۔ باقی بر ہا طعام و قرأت کا جمع، خود ان کے امام الطائفہ معلمِ ثانی اسمٰعیل دہلوی نے صراطِ مستقیم میں اس اجتماع کو بہتر کہا، کما حیث قال "جب میت کو نفع پہنچانا منظور ہو کھانا کھلانے پر ہی موقوف نہ رکھے، اگر میسر ہو تو بہتر ورنہ صرف سورۂ فاتحہ و اخلاص کا ثواب بہترین ثواب ہے۔" (صراطِ مستقیم، ص64، المکتبۃ السلفیہ، لاہور)

اور قبل اس کے کہ صدقہ محتاج کے ہاتھ میں پہنچے ثواب اس کا میت کو پہنچانا جائز، اور حدیث سیدنا سعد بن عبادہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہ سننِ ابی داؤد و سننِ نسائی میں مروی ثابت "انہوں نے حضورِ اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے عرض کی: یارسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم! میری ماں نے انتقال کیا تو کون سا صدقہ افضل ہے؟ فرمایا: پانی، انہوں نے کنواں کھود کر کہا: یہ سعد کی ماں کے لئے ہے۔" (سننِ ابی داؤد، ج1، ص236، آفتاب عالم پریس، لاہور)

اس سے صاف متبادر یہ کہ کنواں تیار ہو جانے پر یہ الفاظ کہے، اور ایک دو دن یا دس بیس برس بھی سہی تو صرف اس قدر پانی کا ثواب پہنچانا منظور تھا جو اس وقت آدمیوں، جانوروں کے صرف میں آیا، حاشا (ہرگز نہیں)! بلکہ جب تک کنواں باقی رہے گا بحکم ھذہ لام سعد سب کا ثواب مادرِ سعد کو پہنچے گا اور سب کا ایصال منظور تھا تو قبلِ تصرف ایصالِ ثواب ہر طرح حاصل، اور خود احادیثِ مرفوعہ کثیرہ سے ثابت کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ثوابِ عمل قبلِ عمل ایصال فرمایا۔

زید کہ اسے ناجائز کہتا ہے حدیث کی مخالفت کرتا ہے، بات یہ ہے کہ فاتحہ ایصالِ ثواب کا نام ہے، اور مؤمن کو عملِ نیک کا ایک ثواب اس کی نیت کرتے ہی حاصل، اور عمل کیے پر دس ہو جاتا ہے، جیسا کہ صحیح حدیثوں میں ارشاد ہوا، بلکہ متعدد حدیثوں میں فرمایا

گیا کہ ((نیة المؤمن خیر من عمله)) مسلمان کی نیت اس کے عمل سے بہتر ہے۔ (الفردوس بماثور الخطاب، ج4، ص286، دار الکتاب العلمیہ، بیروت)

فاتحہ میں دو عمل نیک ہوتے ہیں: قرأتِ قرآن واطعامِ طعام۔ طریقۂ مروجہ میں ثواب پہنچانے کی دعا اس وقت کرتے ہیں جب کہ کھانا دینے کی نیت کرلی اور کچھ قرآنِ عظیم پڑھ لیا تو کم سے کم گیارہ ثواب تو اس وقت مل سکے، دس ثواب قرأت کے اور ایک نیتِ اطعام کا، کیا انہیں میت کو نہیں پہنچا سکتے؟ رہا کھانا دینے کا ثواب، وہ اگرچہ اس وقت موجود نہیں تو کیا ثواب پہنچانا شاید ڈاک یا پارسل میں کسی چیز کا بھیجنا سمجھنا ہوگا کہ جب تک وہ شے موجود نہ ہو، کیا بھیجی جائے، حالانکہ اس کا طریقہ صرف جنابِ باری میں دعا کرنا ہے کہ وہ ثواب میت کو پہنچائے، کیا دعا کرنے کے لئے بھی اس شے کا موجود فی الحال ہونا ضروری ہے، مگر ہے یہ کہ جہالت سب کچھ کراتی ہے، اور وقتِ فاتحہ کھانے کا قاری کے پیشِ نظر ہونا اگرچہ بے کار بات ہے مگر اس کے سبب سے وصولِ ثواب یا جوازِ فاتحہ مین کچھ خلل نہیں، جو اسے ناجائز وناروا کہے ثبوت اس کا دلیلِ شرعی سے دے ورنہ اپنی طرف سے بحکمِ خدا اور سول کسی چیز کو ناروا کہہ دینا خدا اور سول پر افتراء کرنا ہے۔ ہاں اگر کسی شخص کا یہ اعتقاد ہے کہ جب تک کھانا سامنے نہ کیا جائے گا ثواب نہ پہنچے گا، تو یہ گمان اس کا محض غلط ہے، لیکن نفسِ فاتحہ میں اس اعتقاد سے بھی کچھ حرف نہیں آتا۔ (ص565)

## فاتحہ کے جواز پر منکرین کے اکابرین سے دلائل

**سوال**: عام مسلمانوں کے ایصالِ ثواب کے لیے فاتحہ اور بزرگوں کے ایصالِ ثواب کے لیے نیاز کرنے کو دیوبندی حرام کہتے ہیں، کیا ان کے بڑوں سے فاتحہ اور نیاز کا ثبوت ہے؟

**جواب**: امام الطائفہ (اسمعیل دہلوی) نے اس باب میں عدمِ ورود تسلیم کرنے کے باوجود جو کچھ کہا ہے وہ سننے کے قابل ہے رسالہ زبدۃ النصائح میں طبع شدہ تقریر ذبیحہ میں لکھا ہے ''کنواں کھودنے اور اس جیسے کاموں اور دعا، استغفار، قربانی کے سوا قرآن خوانی، فاتحہ خوانی، کھانا کھلانا سب طریقے بدعت ہیں، گو خاص بدعت حسنہ ہیں، جیسے عید کے دن معانقہ اور نماز صبح یا عصر کے بعد مصافحہ۔''

اب ہم کچھ اور اقوال امام الطائفہ کے بزرگان وعمائد اور اساتذہ ومشائخ کے نقل کرتے ہیں تاکہ بے باکوں کو پتہ چلے کہ شریعت سے ممانعت کے بغیر فاتحہ کو حرام بتانے پر زبان کھولنا اور فاتحہ کے کھانے، بزرگوں کی نیاز کی شرینی کو حرام اور مردار کہنا کیسی سخت سزائیں چکھاتا ہے اور کیسے برے دن دکھاتا ہے۔

شاہ ولی اللہ انفاس العارفین میں اپنے والد شاہ عبد الرحیم سے نقل کرتے ہیں ''وہ فرماتے ہیں کہ حضرت رسالت پناہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ایامِ وفات میں کچھ میسر نہ ہوا کہ آں حضرت کی نیاز کا کھانا پکایا جائے تھوڑے سے بھنے ہوئے چنے اور قندِ سیاہ (گڑ) پر نیاز کیا الخ۔'' (انفاس العارفین، ص106، المعارف گنج بخش روڈ، لاہور)

الدر الثمین فی مبشرات النبی الامین میں اسی بات کو یوں نقل کیا ہے ''بائیسویں حدیث: مجھے سیدی والدِ ماجد نے بتایا

کہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی نیاز کے لئے کچھ کھانا تیار کراتا تھا، ایک سال کچھ کشائش (وسعت) نہ ہوئی کہ کھانا پکواؤں، صرف بھنے ہوئے چنے میسر آئے، وہی میں نے لوگوں میں تقسیم کیئے، میں حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو خواب میں دیکھا کہ ان کے سامنے یہ چنے موجود ہیں اور حضور مسرور و شادماں ہیں۔'' (الدر الثمین فی مبشرات النبی الامین، ص40، کتب خانہ علویہ رضویہ، فیصل آباد)

یہی شاہ صاحب انتباہ فی سلاسل اولیاء اللہ میں لکھتے ہیں ''تھوڑی شیرینی پر عموماً خواجگانِ چشت کے نام فاتحہ پڑھیں اور خدا تعالیٰ سے حاجت طلب کریں، اسی طرح روز پڑھتے رہیں۔'' (انتباہ فی سلاسل الاولیاء، ص100، برقی پریس، دہلی)

شیرینی، فاتحہ اور ہر روز کے الفاظ ذہن سے نہ نکلیں۔

یہی شاہ صاحب ''ہمعات'' میں فرماتے ہیں ''یہیں سے ثابت ہے اعراسِ مشائخ کی نگہداشت اور ان کے مزارات کی زیارت پر مداومت اور ان کے لئے فاتحہ پڑھنے اور صدقہ دینے کا التزام۔'' (ہمعات، ہمعہ 11، ص58، اکادیمۃ الشاہ ولی اللہ، حیدرآباد)

یہی شاہ صاحب ''زبدۃ النصائح'' میں مندرج فتویٰ میں لکھتے ہیں ''اگر کسی بزرگ کی فاتحہ کے لئے ان کی روح مبارک کو ایصالِ ثواب کے قصد سے ملیدہ اور کھیر پکائیں اور کھلائیں تو مضائقہ نہیں، جائز ہے اور خدا کی نذر کا کھانا اغنیاء کے لئے حلال نہیں، لیکن اگر کسی بزرگ کے نام کی فاتحہ دی جائے تو اس میں اغنیاء کو بھی کھانا جائز ہے۔''

مولانا شاہ عبدالعزیز صاحب تحفۂ اثناعشریہ میں فرماتے ہیں ''حضرت امیر المؤمنین علی مرتضیٰ (رضی اللہ تعالیٰ عنہ) اور ان کی اولادِ پاک کو تمام امت پیروں اور مرشدوں کی طرح مانتی ہے اور امورِ تکوینیہ ان سے وابستہ جانتی ہے اور ان کے نام فاتحہ و درود اور صدقات کا معمول ہے اور ایسے ہی تمام اولیاء اللہ کے ساتھ یہی معاملہ ہے۔'' (تحفۂ اثناعشریہ، ص214، سہیل اکیڈمی، لاہور)

اسمٰعیل دہلوی جوان کے غلاموں کا غلام اور ان کے مرید کا مرید ہے ''صراطِ مستقیم'' کے اندر ان کی مدح میں یوں رطب اللسان ہے ''جنابِ ہدایت مآب، اربابِ صدق و صفا کے پیشوا، اصحاب فنا و بقا کے خلاصہ، علماء کے سردار، اولیاء کی سند، سارے جہاں پر اللہ کی حجت، انبیاء و مرسلین کے وارث، ہر ذلت و عزت والے کے مرجع، ہمارے آقا و ہمارے مرشد شیخ عبدالعزیز۔'' (صراطِ مستقیم، ص164، مکتبہ سلفیہ، لاہور)

خود امام الطائفہ نے تقریرِ ذبیحہ میں یہ نغمہ سرائی کی ہے ''اگر کوئی شخص کسی بکری کو گھر میں پالے تاکہ اس کا گوشت عمدہ ہو، اس کو ذبح کرکے اور پکا کر حضرتِ غوثِ اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی فاتحہ پڑھ کر کھلائے تو کوئی خلل نہیں ہے۔'' (ص573)

## فاتحہ کے لئے دن (ساتواں، چالیسواں) مقرر کرنے کا ثبوت

**سوال**: دیوبندی فاتحہ اور نیاز کے حرام ہونے کی ایک وجہ یہ بھی بیان کرتے ہیں کہ تم نے اس کے لئے دن مقرر کرلئے ہیں جیسا کہ سوم، چہلم، برسی، عرس اور گیارہویں وغیرہ لہٰذا یہ ناجائز و بدعت ہیں۔

**جواب**: توقیت یعنی کسی کام کے لئے وقت مقرر کرنے کی دو صورتیں ہیں: (1) شرعی (2) عادی۔

شرعی یہ کہ شریعتِ مطہرہ نے کسی کام کے لئے کوئی وقت مقرر فرمادیا ہے کہ

(1) اس کے علاوہ وقت میں وہ ہو ہی نہیں سکتا، اور اگر کریں تو وہ عملِ شرعی ادا نہ ہوگا، جیسے قربانی کے لئے ایامِ نحر۔

(2) یا یہ کہ اس وقت سے اس عمل کو مقدم یا مؤخر کرنا ناجائز ہو، جیسے احرامِ حج کے لئے حرمت والے مہینے (شوال، ذی قعدہ، ذوالحجہ)۔

(3) یا یہ کہ اس وقت میں جو ثواب ہو وہ دوسرے وقت میں نہ ملے، جیسے نمازِ عشاء کے تہائی رات۔

عادی یہ کہ شریعت کی جانب سے کوئی قید نہیں جب چاہیں عمل میں لائیں، لیکن حدث (کام ہونے) کے لئے زمانہ ضروری ہے اور زمانۂ غیر معین میں وقوع محالِ عقلی (عقلاً محال) ہے، اس لئے کہ وجود اور تعین ایک دوسرے کے مساوق (ساتھ ساتھ) ہیں، تو تعین سے چارہ نہیں، تو ایسے مقام میں راہ یہ نہیں کہ جائز کہنے والے سے خصوصیت کا ثبوت مانگیں بلکہ راہ یہ ہوگی کہ اس فردِ خاص سے متعلق ممانعت کی صراحت شریعت سے نکالیں۔

پھر اگر اس وقتِ معین کی ذات میں خود کوئی ترجیح دینے والی چیز موجود ہو جو اسے اختیار کرنے کی باعث ہے تو ٹھیک ہے، ورنہ جب تمام اوقات یکساں اور برابر ہوں تو صاحبِ اختیار کا ارادہ ترجیح دینے کے لئے کافی ہے، جیسے دو جام یکساں ہیں اور پیاسا اپنے ارادے سے کسی ایک کو ترجیح دے کر اختیار کرتا ہے۔ اسی طرح دو راہیں یکساں ہیں اور چلنے والا کسی ایک کو اختیار کر لیتا ہے۔

پہلی صورت میں تو مصلحت خود عیاں ہے، اور دوسری صورت میں کم از کم اتنا ضرور ہے کہ اس کو معین کر لینے سے یاد دہانی اور آگاہی ہوگی اور یہ ٹالنے اور فوت کردینے سے مانع ہوگی، ہر عقل والے کا وجدان خود گواہ ہے کہ جب کسی کام کے لئے کوئی وقت معین رکھتے ہیں تو جب وقت آتا ہے وہ کام یاد آجاتا ہے، ورنہ بارہا ایسا ہوتا ہے کہ فوت ہو جاتا ہے، یہی وجہ ہے کہ ذاکرین، شاغلین، عابدین اپنے ذکر، شغل اور عبادت کے لئے اوقات معین کر لیتے ہیں، کسی نے نمازِ صبح سے پہلے سو بار کلمہ طیبہ پڑھنا اپنے ذمہ کر لیا، کسی نے نمازِ عشاء کے بعد سو بار درود پڑھنا مقرر کر لیا، اگر اس تعیین و توقیت کو توقیتِ شرعی کی تینوں قسموں سے نہ جانیں تو شریعت کی جانب سے ان پر ہرگز کوئی عتاب نہیں۔

جانِ برادر! اگر شاہ ولی اللہ کی القول الجمیل امام الطائفہ کی صراطِ مستقیم اور ان کے علاوہ اس طائفہ کے اکابر و عمائد (قائدین) کی تصنیف کردہ اس فن کی کتابیں دیکھو تو ان میں از خود لازم کئے ہوئے تعینات سے بہت سی چیزیں پاؤ گے جن میں شریعت کی جانب سے تعیین و توقیت کا کوئی نام و نشان بھی نہیں ہے، دور کیوں جایئے اور تعیینِ ایام اوقات کی بات کیوں کیجئے؟ وہاں تو دسیوں اعمال و اشغال اور ہیآت طرقِ ایجادی اور اختراعی ایسے موجود ہیں جن کا قرونِ سابقہ (سابقہ زمانوں) میں نہ کوئی نام و نشان تھا، نہ ذکر و خبر۔ ان حضرات کو ان کی ایجاد و ابتداع کا خود اقرار ہے۔ شاہ ولی اللہ القول الجمیل میں لکھتے ہیں "ہماری صحبت اور ہماری تعلیم آدابِ طریقت رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم تک متصل ہے اگرچہ ان آداب اور ان اشغال کی تعلیم حضور سے ثابت نہیں۔" (القول الجمیل، ص 173، ایچ ایم سعید کمپنی، کراچی)

اس کے حاشیہ شفاء العلیل میں ہے "ایسے امور کو مخالفِ شرع یا داخلِ بدعتِ سیئہ نہ سمجھنا چاہیے جیسا کہ بعضے کم فہم سمجھتے ہیں۔"

(شفاء العلیل ترجمہ القول الجمیل ص 51، ایچ ایم سعید کمپنی، کراچی)

سبحان اللہ! یہ لوگ جو تمہارے قاعدے کے مطابق صراحۃً "احداث فی الدین" اور کھلی ہوئی بدعت جاری کرنے کے مرتکب ہیں، اور بلاشبہ ایسی چیزیں ایجاد کی ہیں جن کی قرونِ سابقہ میں کوئی خبر نہیں، وہ تو گمراہ اور بدعتی نہ ہوں بلکہ ویسے ہی امام ومقتداء اور عرفاء وعلماء رہیں، دوسرے صرف اتنے جرم پر کہ انہوں نے شریعت میں ثابت چند پسندیدہ امور کو یکجا کردیا اور ان کو عمل میں لانے کے لئے شریعت میں جائز اوقات میں سے ایک وقت معین کردیا، معاذ اللہ گمراہ وبدعتی ہوجائیں۔

للہ انصاف! اس بے جا تحکم اور ناروا زبردستی کو کیا کہا جائے؟ شاید شریعت تمہارے گھر کا کاروبار ہے کہ جیسے چاہو الٹ پھیر کرتے رہو، ہوشیار، ہوشیار اے طالبانِ حق ان کو، ان کی سرکشی اور زیادتی میں چھوڑ اور آثار واحادیث کی جانب متوجہ ہوتا کہ ہم کچھ تعیناتِ عادیہ تجھے سنائیں:

(1) اسی قبیل سے ہے جو حدیث میں آیا کہ حضور پرنور صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم نے شہدائے احد کی زیارت کے لئے سرِ سال کا وقت مقرر فرمالیا تھا۔

(2) اور سنیچر (ہفتہ) کے دن مسجد قبا میں تشریف لانا، جیسا کہ صحیحین (بخاری ومسلم) میں حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالٰی عنہما سے مروی ہے۔

(صحیح مسلم، ج1، ص448، قدیمی کتب خانہ، کراچی)

(3) اور شکرِ رسالت کے لئے دوشنبہ (پیر) کا روزہ، جیسا کہ صحیح مسلم میں حضرت ابوقتادہ رضی اللہ تعالٰی عنہ سے مروی ہے۔

(صحیح مسلم، ج1، ص448، قدیمی کتب خانہ، کراچی)

(4) اور صدیق اکبر رضی اللہ تعالٰی عنہ سے دینی مشاورت کے لئے وقتِ صبح وشام کی تعیین، جیسا کہ صحیح بخاری میں ام المؤمنین صدیقہ رضی اللہ تعالٰی عنہا سے مروی ہے۔

(صحیح البخاری، ج1، ص552، قدیمی کتب خانہ، کراچی)

(5) اور سفرِ جہاد شروع کرنے کے لئے پنجشنبہ (جمعرات) کی تعیین، جیسا کہ اسی صحیح بخاری میں حضرتِ کعب بن مالک رضی اللہ تعالٰی عنہ سے مروی ہے۔

(صحیح البخاری، ج1، ص414، قدیمی کتب خانہ، کراچی)

(6) اور طلبِ علم کے لئے دوشنبہ (پیر) کی تعیین، جیسا کہ ابوشیخ ابنِ حبان اور دیلمی نے بسندِ صالح حضرت انس ابن مالک رضی اللہ تعالٰی عنہ سے روایت کی۔

(الفردوس بماثور الخطاب، ج1، ص78، دار الکتب العلمیہ، بیروت)

(7) حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ تعالٰی عنہ نے وعظ وتذکیر کے لئے پنجشنبہ (جمعرات) کا دن مقرر کیا، جیسا کہ صحیح بخاری میں حضرت ابووائل سے مروی ہے۔

(صحیح البخاری، ج1، ص16، قدیمی کتب خانہ، کراچی)

**(8) اور علماء نے سبق شروع کرنے کے لئے بدھ کا دن رکھا، جیسا کہ امام برہان الاسلام زرنوجی کی تعلیم المتعلم میں** ہے، انہوں نے اپنے استاد امام برہان الدین مرغینانی صاحب ہدایہ سے اس کی حکایت فرمائی اور کہا کہ اسی طرح امام ابوحنیفہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کہا کرتے تھے۔ (تعلیم المتعلم، ص 43، مطبع علمی، دہلی)

یہ سب توقیتِ عادی کے باب سے ہیں، حاشا کہ سید سرداراں علیہ الصلوٰۃ والسلام کی مراد یہ ہو کہ انتہائے سال کے علاوہ کسی دوسرے وقت کی زیارت، زیارت نہیں یا جائز نہیں، یا اس دن بندہ نوازی، امت پروری اور قدمِ مبارک کی خاکِ پا سے مزاراتِ شہداء کرام کو شرف بخشنے پر جو اجرِ عظیم اس شاہ عالم پناہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو عطا ہو گا وہ دوسرے دن نہ ملے گا، اسی طرح حضرت ابن مسعود کا مقصود یہ نہ تھا کہ پنجشنبہ کے علاوہ کسی اور دن وعظ نہیں، یا دوسرے دن اس کا جواز نہیں، یا دوسرے دن یہ اجر فوت ہو جائے گا، یا شرع مطہر نے یہ تعیین فرمائی تھی، ہرگز نہیں۔ بلکہ یہی ایک عادت مقرر کرلی تھی تا کہ ہر ہفتہ میں مسلمانوں کی تذکیر کا کام انجام دیتے رہیں، اور دن متعین ہونے کی وجہ سے طالبانِ خیر آسانی سے جمع ہو جائیں، اسی طرح باقی امور کو قیاس کرو۔ ہاں ان میں سے بعض میں کوئی الگ مرجح (ترجیح دینے والا) بھی موجود ہے، جیسے دوشنبہ کے دن بعثت کا وقوع اور علمِ نبوت کا حصول، اور پنجشنبہ کو صبح سویرے نکلنے میں عظیم برکت کا وجود، اور چہار شنبہ (بدھ) کو شروع کرنے میں تکمیل کی امید، کہ یہاں ایک حدیث ذکر کرتے ہیں کہ "جو کام بھی چہار شنبہ کو شروع کیا جائے وہ پورا ہو۔" (تعلیم المتعلم، ص 43، مطبع علمی، دہلی)

اور بعض دیگر میں یہی ترجیح ارادی ہے جس میں کم از کم یاددہانی اور آسانی کی مصلحت ضرور کارفرما ہے۔ اسی باب سے سوم، چہلم، چھ ماہ اور انتہائے سال کے تعینات جو لوگوں نے جاری کر رکھے ہیں۔ ان میں سے بعض میں کوئی خاص مصلحت بھی ہے اور بعض دیگر آسانی و یاددہانی کے خیال سے رائج و معمول ہے، اور اصطلاح میں کوئی رکاوٹ نہیں۔

یہی مولانا شاہ عبدالعزیز صاحب دہلوی (جو امام الطائفہ کے نسبی چچا، علمی باپ اور طریقت میں دادا تھے) کا کلام سننے کے قابل ہے تفسیر عزیزی میں قول باری تعالیٰ ﴿والقمر اذا اتسق﴾ کے تحت فرماتے ہیں "وارد ہے کہ مردہ اس حالت میں کسی ڈوبنے والے کی طرح فریادرسی کا منتظر ہوتا ہے اور اس وقت صدقے، دعائیں اور فاتحہ اسے بہت کام آتی ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ لوگ، موت سے ایک سال تک، خصوصاً چالیس دن تک اس طرح کی امداد میں بھرپور کوشش کرتے ہیں۔" (تفسیر عزیزی، ص 206، لال کنواں، دہلی)

زیادہ پرلطف بات یہ ہے کہ شاہ صاحب موصوف اپنے پیروں اور باپ دادا کا عرس پورے اہتمام سے کرتے تھے اور ان کے سامنے ان کی اجازت سے، اور ان کے برقرار رکھنے سے درویشوں کی قبروں پر آدمیوں کا اجتماع، فاتحہ خوانی اور طعام و شیرینی کی تقسیم ہوتی تھی جیسا کہ ابھی اہل سجادہ میں جاری و ساری ہے۔

الحاصل حق یہ ہے کہ مذکورہ تخصیصات سبھی تعینات عادیہ سے ہیں جو ہرگز کسی طعن وملامت کے قابل نہیں۔ انہی بات کو حرام و بدعتِ شنیعہ کہنا کھلی ہوئی جہالت اور قبیح خطا ہے۔

مولانا شاہ عبدالعزیز صاحب کے بھائی شاہ رفیع الدین دہلوی مرحوم نے اپنے فتوے میں کیا ہی عمدہ انصاف کی بات لکھی ہے ان کی عبارت یوں نقل کی گئی ہے: سوال: بزرگوں کی فاتحہ میں کھانوں کو خاص کرنا، مثلاً امام حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی فاتحہ میں کھچڑا، شاہ عبدالحق رحمۃ اللہ علیہ کی فاتحہ میں توشہ وغیرہ ذلک، یوں ہی کھانے والوں کو خاص کرنا، ان سب کا کیا حکم ہے؟ جواب: فاتحہ اور طعام بلاشبہ مستحسن ہیں، اور تخصیص جو مخصص (خاص کرنے والے) کا فعل ہے وہ اس کے اختیار میں ہے، ممانعت کا سبب نہیں ہوسکتا۔ یہ خاص کر لینے کی مثالیں سب عرف اور عادت کی قسم سے ہیں جو ابتداء میں خاص مصلحتوں اور مخفی مناسبتوں کی وجہ سے رونما ہوئیں پھر رفتہ رفتہ عام ہوگئیں الخ۔"

**ثم اقول** (پھر میں کہتا ہوں) بلکہ اگر یہاں خود کوئی دینی مصلحت نہ ہو (تو بھی حرام نہیں ہوسکتا) کیونکہ مصلحت نہ ہونے کا معنی یہ نہیں کہ مفسدہ (فاسد کرنے والی چیز) موجود ہے کہ باعثِ انکار ہو جائے ورنہ مباح کہاں جائے گا؟ ہاں جو عامی شخص اس تعیینِ عادی کو توقیت شرعی جانے اور گمان کرے کہ ان کے علاوہ دنوں میں ایصالِ ثواب ہوگا ہی نہیں، یا جائز نہیں، یا ان ایام میں ثواب دیگر ایام سے زیادہ کامل و وافر ہے، تو بلاشبہ وہ شخص غلط کار اور جاہل ہے اور اس گمان میں خطا کار اور صاحبِ باطل ہے۔ لیکن اتنا گمان اصلِ ایمان میں خلل نہیں لاتا، نہ ہی کسی قطعی عذاب اور حتمی وعید کا سبب ہوتا ہے۔ اسی طرح جاہل عوام نے ایصالِ ثواب کے باب میں جو ناپسندیدہ امور پیدا کر لئے ہیں، جیسے نمائش، ناموری، مفاخرت (باہم فخر کرنا)، مالداروں کو جمع کرنا محتاجوں کو منع کرنا، اور یہ کہ سوم میں ایک جماعت اکٹھی بیٹھتی ہے اور سب کے سب بلند آواز سے قرآن پڑھتے ہیں اور سننے کا فرض ترک کرتے ہیں، یہ سب ممنوع و ناروا، مکروہ اور برا ہے۔

علماء کو چاہیئے کہ ان زائد مفاسد پر سرزنش (روک ٹوک) کریں نہ یہ کہ پوری بے لگامی اور زبان درازی سے اصل عمل ہی کو ختم کر ڈالیں، جیسے بہت سے عوام نماز خصوصاً نوافل میں جنہیں تنہا ادا کرتے ہیں تعدیلِ ارکان وغیرہ کی عدمِ رعایت جیسے متعدد ممنوعات کے عادی ہیں، یہ حالت اس کو مستلزم نہیں کہ انہیں نماز ہی سے روک دیا جائے، بلکہ ان بری عادات سے بچانا اور ڈرانا چاہیئے اور نماز ادا کرنے کی تشویق (شوق دلانا) و ترغیب ہونی چاہیئے۔ (ص580)

**سوال**: فاتحہ دلانا شرع میں جائز ہے یا نہیں؟ کوئی ایسی حدیث لکھ دیجیئے جس سے یہ ثابت ہو کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے اسی طرح فاتحہ دلائی تھی۔

**جواب**: فاتحہ دلانا شریعت میں جائز ہے۔ درمختار میں ہے "اصل یہ ہے کہ جو کوئی عبادت کرے اسے اختیار ہے کہ اس کا ثواب دوسرے کے لیے کر دے اگرچہ ادائے عبادت کے وقت خود اپنے لیے کرنے کی نیت رہی ہو، ظاہر دلائل سے یہی ثابت ہے۔"

(درمختار، ج1، ص181 مطبع مجتبائی، دہلی)

ردالمحتار میں ہے "خواہ نماز ہو یا روزہ یا صدقہ یا قرأت۔"

(ردالمحتار، ج2، ص236، ادارۃ الطباعۃ المصریہ، مصر)

اور جس طرح مدارس اور خانقاہیں اور مسافر خانے بنائے جاتے ہیں اور سب مسلمان ان کو فعلِ ثواب سمجھتے ہیں، کیا کوئی ثبوت دے۔

